# عظیم نورانی نقش

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ

مُحَمَّدٌ المُصطَفٰی — فَاطِمَةُ الزَّهرا — الحَسَنُ — الحُسَین

اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ اَنْتَ الْمَحْمُوْدُ وَ بِحَقِّ عَلِیٍّ وَّ اَنْتَ الْاَعْلٰی وَ بِحَقِّ فَاطِمَةَ وَّ اَنْتَ فَاطِرُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ

وَ بِحَقِّ الْحَسَنِ وَّ اَنْتَ الْمُحْسِنُ وَ بِحَقِّ الْحُسَیْنِ وَ اَنْتَ قَدِیْمُ الْاِحْسَانِ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اَنْ تَفْعَلَ بِیْ

یَا ذَا الْجَلَالِ وَ الْاِکْرَامِ

یٰسٓ

لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۹ | ۱۱۴ | ۱۰۷ |
| ۱۰۸ | علی | ۱۱۲ |
| ۱۱۳ | ۱۰۶ | ۱۱۱ |

عالم علام عطوف غفور مانع دافع معید معالی منعم معبود واسع سمیع سریع سامع جامع جاعل بدیع فعال معز اعلی

یَا قَاهِرَ الْعَدُوِّ یَا وَالِیَ الْوَلِیِّ

یَا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ یَا مُرْتَضٰی عَلِیّ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا اَبَا الْغَیْثِ اَغِثْنِیْ نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَکَ فِی النَّوَائِبِ کُلُّ هَمٍّ وَّ غَمٍّ سَیَنْجَلِیْ بِعَظَمَتِکَ یَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِکَ یَا مُحَمَّدُ بِوِلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ



سیّد علی اس عظیم نورانی نقش کو حضرت امام رضا علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں کہ شکل عین ہر روز دیکھیں یعنی اس کی زیارت کریں اور بوقت زیارت آیت الکرسی کی تلاوت کریں۔ آپ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ لوگوں میں عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

# ایڈیٹر کے قلم سے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قارئین امامیہ جنتری اسلام علیکم!

ہم ذات پروردگار عالم کے سپاس گزار ہیں جس نے بصدقہ چہاردہ معصومین علیہم السلام ہمیں ایک مرتبہ پھر ہمت اور توانائی عطا فرمائی کہ گذشتہ سالوں کی مانند امسال بھی آپ قارئین کی خدمت میں امامیہ جنتری 2025 کی اشاعت لئے حاضر ہیں۔ ہم تہہ دل سے آپ کے شکرگزار ہیں کہ آپ نے ہمیشہ کی طرح امامیہ جنتری پر بھروسہ کیا اور اسے پسند کیا۔ آپ کی امامیہ جنتری سے محبت اور اس پر اعتماد ہی ہماری طاقت ہے۔ اور یہ آپ ہی کا تعاون ہے۔ جو ہمیں ہر سال بہترین اور مستند مواد فراہم کرنے کی ہمت دیتا ہے۔

امامیہ جنتری بلاشبہ مومنین اور شائقین کی بے حد پسندیدہ جنتری ہے، یہ اپنے قارئین کی دینی اور روحانی ضروریات کو پورا کرنے کا اعزاز رکھتی ہے۔ اس ضمن میں امامیہ جنتری اپنے قارئین کو علم الجفر، علم الاعداد، تقویم، اہم اور مستند تواریخ ولادت وشہادت آئمہ اطہار علیہم السلام سے مستفید کرتی ہے، اور اس مقصد میں آپ کا تعاون ہمارے لیے بے حد اہمیت کا حامل ہے۔

تاہم، ہم حال ہی میں ایک سنگین مسئلے کا سامنا کر رہے ہیں جس سے آپ کو آگاہ کرنا ضروری ہے۔ کچھ غیر قانونی اور غیر مجاز ذرائع امامیہ جنتری کی مقبولیت اور ساکھ کو متاثر کرنے کی نیت سے جعلی اور غیر مستند پی ڈی ایف ورژنز کو آن لائن نشر کر رہے ہیں۔ یہ جعلی پی ڈی ایف ورژنز امامیہ جنتری کے مواد کو غلط انداز میں پیش کرتے ہیں، جس کی وجہ سے نہ صرف امامیہ جنتری کی ساکھ متاثر ہو رہی ہے بلکہ یہ قارئین کو بھی گمراہ کرنے کا باعث بن رہی ہیں۔ ان جعلی نسخوں میں تحریف شدہ اور غیر معتبر معلومات، غلط تواریخ وتقویم اور کبھی کبھار اضافی مواد بھی شامل ہوتا ہے، جو کہ ہمارے قارئین کو گمراہ کرسکتا ہے اور ان کے عقائد میں ابہام پیدا کرنے کا باعث بن سکتا ہے۔

ان جعلی ورژنز کے پھیلاؤ سے امامیہ جنتری کی سالہاسال سے قائم کردہ ساکھ پر منفی اثر پڑ رہا ہے۔ اور یہ قارئین کے اعتماد کو بھی متاثر کر رہا ہے اس لیے، ہم آپ سے پرخلوص درخواست کرتے ہیں کہ آپ صرف اور صرف امامیہ جنتری کی ویب سائٹ www.imamiajantri.com سے ہی اصل پی ڈی ایف پڑھیں۔ ہماری ویب سائٹ پر موجود پی ڈی ایف امامیہ جنتری کے مواد کو یقینی طور پر ہمارے ماہرین نے مکمل پڑتال کے بعد عوام کی خدمت کے لئے پیش کیا ہے تاکہ آپ کو مستند اور صحیح معلومات فراہم کی جاسکیں۔

محترم قارئین! ہم آپ کو یاد دہانی کروانا چاہتے ہیں کہ امامیہ جنتری کے متعلق کسی بھی قسم کی تفصیلات، روحانی مشیران سے مشاورت، مسائل کے حل، پتھروں کی خریداری یا کسی بھی صورت میں رابطہ کرنے کیلئے ہمارے آفیشل نمبر 03111888668 پر رابطہ قائم کیجیے۔ اس نمبر پر رابطہ کرنے کی صورت میں ادارہ ہر قسم کے معاملات کا ذمہ دار ہے۔ اس کے برخلاف کسی اور نمبر پر رابطہ کرنے کی صورت میں ادارہ کسی بھی دھوکے، فریب یا مالی لین دین میں نقصان کا ذمہ دار نہ ہوگا۔ اس کے ساتھ ساتھ ہم اپنے قارئین سے گزارش کرتے ہیں کہ امامیہ جنتری خریدتے وقت سرورق چمکنے والی Original کی مہر اور چھپائی کے معیار کا معائنہ لازمی طور پر کریں۔ جعلی جنتری کی صورت میں ادارے کو اس کے متعلق آفیشل نمبر کے ذریعے آگاہ بھی کریں۔

آپ کا اعتماد ہمارے لیے سب سے بڑا سرمایہ ہے، اور ہم ہر ممکن کوشش کرتے ہیں کہ اس اعتماد کو برقرار رکھیں۔ ہم آپ سے گزارش کرتے ہیں کہ ان جعلی جنتری فروشوں سے بچیں اور دوسروں کو بھی آگاہ کریں۔ آپ ہی کے تعاون سے ہم امامیہ جنتری کی ساکھ کو محفوظ اور برقرار رکھ سکتے ہیں۔ ہم یہ امید رکھتے ہیں کہ امامیہ جنتری کو ہمیشہ کی طرح آپ کی محبت اور اعتماد حاصل رہے گا اور ہماری تمام کاوشیں آپ کیلئے تسلی بخش ہوں گی۔

آغا علی فرزاد

لوگوں سے اس طریقہ سے ملو کہ اگر مرجاؤ تو تم پر روئیں اور زندہ رہو تو تمہارے مشتاق ہوں۔ حضرت علیؑ





# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہٗ

جدول بقاعدہ جفر معہ حروف باطن



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | اَللّٰهُ — [illegible] — ا.ع.ص — ۶۶ | اَلرَّحْمٰنُ — جمالی — ر.ص.و — ۲۹۸ | اَلرَّحِيْمُ — جمالی — ر.و.ت — ۲۵۸ | | |
| اَلْمَلِكُ — مشترک — م.و.ت — ۹۰ | اَلْقُدُّوْسُ — جمالی — ق.ب.ض — ۱۷۰ | اَلسَّلَامُ — جمالی — س.ق.ع — ۱۳۱ | اَلْمُؤْمِنُ — جمالی — م.ع.ل — ۱۳۶ | | |
| اَلْمُهَيْمِنُ — جمالی — م.ہ.ث — ۱۴۵ | اَلْعَزِيْزُ — جمالی — ع.ی.ص — ۹۴ | اَلْجَبَّارُ — جلالی — ج.ی.ص — ۲۰۶ | اَلْمُتَكَبِّرُ — جلالی — م.ص.و — ۶۶۲ | اَلْخَالِقُ — جمالی — غ.ع.ہ — ۷۳۱ | اَلْبَارِئُ — مشترک — ب.ف.غ — ۲۱۳ |
| اَلْمُصَوِّرُ — جمالی — م.غ.د — ۳۳۶ | اَلْغَفَّارُ — جمالی — غ.ش.ر — ۱۲۸۱ | اَلْقَهَّارُ — جلالی — ق.ض.ع — ۳۰۶ | اَلْوَهَّابُ — جمالی — و.ن.ت — ۱۴ | اَلرَّزَّاقُ — جمالی — ر.غ.ذ — ۳۰۸ | اَلْفَتَّاحُ — جمالی — ف.م.ل — ۴۸۹ |
| اَلْعَلِيْمُ — جمالی — ع.ی.ص — ۱۵۰ | اَلْقَابِضُ — جلالی — ق.ی.ش — ۹۰۳ | اَلْبَاسِطُ — جمالی — ب.ع.ن — ۷۲ | اَلْخَافِضُ — جلالی — خ.ک.ع — ۱۴۸۱ | اَلرَّافِعُ — جمالی — ر.ص.د — ۳۵۱ | اَلْمُعِزُّ — جمالی — م.ہ.ک — ۱۱۷ |
| اَلْمُذِلُّ — جلالی — م.ع.و — ۷۷۰ | اَلسَّمِيْعُ — جلالی — س.ل.ب — ۱۸۰ | اَلْبَصِيْرُ — جمالی — ب.ت.ج — ۳۰۲ | اَلْحَكَمُ — جمالی — ح.ل.ب — ۶۸ | اَلْعَدْلُ — مشترک — ع.ی.د — ۱۰۴ | اَللَّطِيْفُ — جمالی — ل.ک.غ — ۱۲۹ |
| اَلْخَبِيْرُ — جمالی — خ.غ.ر — ۸۱۲ | اَلْحَلِيْمُ — جمالی — ح.ع.غ — ۸۸ | اَلْعَظِيْمُ — جمالی — ع.ل.ب — ۱۰۲۰ | اَلْغَفُوْرُ — جمالی — غ.ض.و — ۱۲۸۶ | اَلشَّكُوْرُ — جمالی — ش.ت.ج — ۵۲۶ | اَلْعَلِيُّ — جلالی — ع.ض.ع — ۱۱۰ |
| اَلْكَبِيْرُ — جمالی — ک.ج.و — ۲۳۲ | اَلْحَفِيْظُ — جمالی — ح.ص.د — ۹۹۸ | اَلْمُقِيْتُ — جلالی — م.ص.و — ۵۵۰ | اَلْحَسِيْبُ — مشترک — ح.غ.ل — ۸۰ | اَلْجَلِيْلُ — جلالی — ج.ف.ع — ۷۳ | اَلْكَرِيْمُ — جمالی — ک.ص.د — ۲۷۰ |
| اَلرَّقِيْبُ — جمالی — ر.ہ.غ — ۳۱۲ | اَلْمُجِيْبُ — جلالی — م.ط.ہ — ۵۵ | اَلْوَاسِعُ — جمالی — و.ذ.ع — ۱۳۷ | اَلْحَكِيْمُ — جمالی — ح.ت.ج — ۷۸ | اَلْوَدُوْدُ — جمالی — و.ر.ہ — ۲۰ | اَلْمَجِيْدُ — جمالی — م.ا.ہ — ۵۷ |
| اَلْبَاعِثُ — مشترک — ب.م.ل — ۵۷۳ | اَلشَّهِيْدُ — جمالی — ش.ک.ف — ۳۱۹ | اَلْحَقُّ — مشترک — ح.غ.ل — ۱۰۸ | اَلْوَكِيْلُ — جمالی — و.ی.ص — ۶۶ | اَلْقَوِيُّ — جلالی — ق.ہ.ع — ۱۱۶ | اَلْمَتِيْنُ — جمالی — م.ع.ل — ۵۰۰ |
| اَلْوَلِيُّ — مشترک — و.ص.و — ۴۶ | اَلْحَمِيْدُ — جمالی — ح.و.ت — ۶۲ | اَلْمُحْصِيْ — جلالی — م.ج.د — ۱۴۸ | اَلْمُبْدِئُ — جلالی — م.ع.د — ۵۶ | اَلْمُعِيْدُ — جلالی — م.ل.ب — ۱۲۴ | اَلْمُحْيِيْ — جمالی — م.ل.ب — ۶۸ |
| اَلْمُمِيْتُ — جلالی — م.ن.ت — ۴۹۰ | اَلْحَيُّ — جلالی — ح.ی.د — ۱۸ | اَلْقَيُّوْمُ — جلالی — ق.ع.ن — ۱۵۶ | اَلْوَاجِدُ — جلالی — و.ن.ت — ۱۴ | اَلْمَاجِدُ — جلالی — م.ہ.ہ — ۴۸ | اَلْوَاحِدُ — مشترک — و.ط.ق — ۱۹ |
| اَلْاَحَدُ — جلالی — ا.م.ل — ۱۳ | اَلصَّمَدُ — جلالی — ص.ح.ج — ۱۳۴ | اَلْقَادِرُ — جلالی — ق.ذ.غ — ۳۰۵ | اَلْمُقْتَدِرُ — جلالی — م.ع.ن — ۷۴۴ | اَلْمُقَدِّمُ — مشترک — م.ن.ع — ۱۸۴ | اَلْمُؤَخِّرُ — مشترک — م.و.ت — ۸۴۶ |
| اَلْاَوَّلُ — مشترک — ا.ط.ق — ۳۷ | اَلْاٰخِرُ — مشترک — ا.ف.غ — ۸۰۱ | اَلظَّاهِرُ — مشترک — ظ.ن.ت — ۱۱۰۶ | اَلْبَاطِنُ — مشترک — ب.و.ت — ۶۲ | اَلْوَالِيْ — جلالی — و.ق.ع — ۴۷ | اَلْمُتَعَالِيْ — مشترک — م.ق.ع — ۵۵۱ |
| اَلْبَرُّ — جمالی — ب.و.ت — ۲۰۲ | اَلتَّوَّابُ — جمالی — ت.ف.غ — ۴۰۹ | اَلْمُنْتَقِمُ — جلالی — م.ن.ت — ۶۳۰ | اَلْعَفُوُّ — جمالی — ع.ع.ن — ۱۵۶ | اَلرَّءُوْفُ — جمالی — ر.ح.و — ۲۸۷ | مَالِكُ الْمُلْكِ — جلالی — م.ع.ن — ۲۱۲ |
| ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ — جلالی — ک.ج.د — ۱۱۰۰ | | اَلْمُقْسِطُ — جلالی — م.م.ل — ۲۰۹ | اَلْجَامِعُ — مشترک — ج.ب.ض — ۱۱۴ | اَلْغَنِيُّ — مشترک — ع.غ.ل — ۱۰۶۰ | اَلْمُغْنِيْ — جمالی — م.ج.د — ۱۱۰۰ |
| اَلْمَانِعُ — جلالی — م.د.ش — ۱۶۱ | اَلضَّارُّ — جلالی — ض.ہ.ہ — ۱۰۰۱ | اَلنَّافِعُ — جمالی — ن.ہ.ث — ۲۰۱ | اَلنُّوْرُ — مشترک — ن.ع.غ — ۲۵۶ | اَلْهَادِيْ — جمالی — ہ.ج.ج — ۲۰ | اَلْبَاقِيْ — جلالی — ب.ا.ق — ۱۱۳ |
| اَلْوَارِثُ — جلالی — و.ر.ش — ۷۰۷ | اَلرَّشِيْدُ — مشترک — ر.ی.ص — ۵۱۴ | اَلصَّبُوْرُ — جلالی — ص.ص.و — ۲۹۸ | اَلْبَدِيْعُ — جلالی — ب.ب.ض — ۸۶ | اَلسَّتَّارُ — جمالی — س.ف.خ — ۶۶۱ | اَلْمُنْعِمُ — جمالی — م.د.غ — ۲۰۰ |

جب تمہیں تھوڑی بہت نعمتیں حاصل ہوں تو ناشکری سے انہیں اپنے تک پہنچنے سے پہلے بھگا نہ دو۔ حضرت علیؓ



# اسمائے مبارکہ و القابات حضور پُرنور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## مع حروف باطن و اعداد

مرتبہ: راجہ افتخار حسین جفار (کراچی)
03 111 888 668

| | | |
|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ | م،ح،ر | ۹۲ |
| اَحْمَدُ | ا،ذ،غ | ۵۳ |
| حَامِدٌ | ح،ذ،غ | ۵۳ |
| مَحْمُوْدٌ | م،ذ،ت | ۹۸ |
| قَاسِمٌ | ق،ہ،ث | ۲۰۱ |
| عَاقِبٌ | ع،ہ،ث | ۱۷۳ |
| فَاتِحٌ | ف،م،ل | ۴۸۹ |
| شَاهِدٌ | ش،ب،ص | ۳۱۰ |
| حَاشِرٌ | ح،ہ،ث | ۵۰۹ |
| رَشِيْدٌ | ر،ی،ص | ۵۱۴ |
| مَشْهُوْدٌ | م،ق،ع | ۳۵۵ |
| بَشِيْرٌ | ب،ح،ر | ۵۱۲ |
| نَذِيْرٌ | ن،س،د | ۲۶۷ |
| دَاعٍ | د،ق،ع | ۷۵ |
| شَافٍ | ش،ف،خ | ۳۸۱ |
| هَادٍ | د،ص،و | ۱۰ |
| مَهْدٍ | م،ش،ر | ۴۹ |
| مَاحٍ | م،ش،ر | ۴۹ |
| مُنْجٍ | م،ط،ق | ۹۳ |
| نَاهٍ | ن،غ،ر | ۵۶ |
| رَسُوْلٌ | ر،غ،ن | ۲۹۶ |
| نَبِیٌّ | ن،و،ت | ۶۲ |
| اُمِّیٌّ | ا،ث،خ | ۵۱ |
| تِهَامِیٌّ | ت،ح،ر | ۴۵۶ |
| هَاشِمِیٌّ | ہ،ر،د | ۳۵۶ |
| اَبْطَحِیٌّ | ا،ب،ب | ۳۰ |
| عَزِيْزٌ | ع،ی،ص | ۹۴ |
| عَارِفٌ | ع،س،د | ۳۵۱ |
| رَءُوْفٌ | ر،و،ت | ۲۸۶ |
| رَحِيْمٌ | ر،ذ،خ | ۲۵۸ |
| طٰهٰ | ط،ن،ت | ۱۴ |
| مُجْتَبٰی | م،ز،ش | ۴۵۵ |
| طٰسٓ | ط،م،ل | ۴۹ |
| مُرْتَضٰی | م،ت،ح | ۱۴۵۰ |
| حٰمٓ | ح،ر،د | ۴۸ |
| مُصْطَفٰی | م،ہ،ث | ۲۲۹ |
| یٰسٓ | ی،ن،ت | ۷۰ |
| اَوْلٰی | ا،ق،ع | ۴۷ |
| مُزَمِّلٌ | م،ہ،ث | ۱۱۷ |
| وَلِیٌّ | و،ص،ر | ۴۶ |
| مُدَثِّرٌ | م،ع،ن | ۷۴۴ |
| مَتِيْنٌ | م،خ،ل | ۵۰۰ |
| مُصَدِّقٌ | م،ی،ص | ۲۳۴ |
| طَيِّبٌ | ط،ز،ش | ۲۱ |
| نَاصِرٌ | ن،ہ،ث | ۳۴۱ |
| مَنْصُوْرٌ | م،ت،ح | ۳۸۶ |
| مِصْبَاحٌ | م،ا،ط | ۱۴۱ |
| مَامُوْرٌ | م،ز،ش | ۲۸۷ |
| حِجَازِیٌّ | ح،ا،ظ | ۲۹ |
| عَالِمٌ | ع،ا،ط | ۱۴۱ |
| قُرَشِیٌّ | ق،ت،ح | ۴۱۰ |
| صَابِرٌ | ص،م،ل | ۲۹۳ |
| اَلتَّقِی | ت،و،ت | ۵۱۰ |
| حَافِظٌ | ح،ط،ق | ۹۸۹ |
| کَامِلٌ | ک،ز،ش | ۹۱ |
| صَادِقٌ | ص،ط،د | ۱۹۵ |
| اَمِيْنٌ | ا،ف،خ | ۱۰۱ |
| عَبْدُاللّٰهِ | ع،ب،ص | ۱۴۲ |
| کَلِيْمُ اللّٰهِ | ک،ص،غ | ۱۲۶ |
| حَبِيْبُ اللّٰهِ | ح،د،ح | ۸۸ |
| نَجِیُّ اللّٰهِ | ن،ف،ح | ۱۲۹ |
| صَفِیُّ اللّٰهِ | ص،ت،ح | ۲۴۶ |
| خَاتِمُ الْاَنْبِيَاءِ | خ،ع،ن | ۱۱۳۶ |
| حَسِيْبٌ | ح،خ،ل | ۸۰ |
| مُجِيْبٌ | م،ط،د | ۵۵۰ |
| شَکُوْرٌ | ش،ت،ح | ۵۲۶ |
| مُبَلِّغٌ | م،ح،ر | ۱۰۷۲ |
| رَسُوْلُ الرَّحْمَةِ | ر،ث،خ | ۹۷۵ |
| قَوِیٌّ | ق،د،خ | ۱۱۴ |
| حَفِیٌّ | ح،ن،ت | ۹۸ |
| مَامُوْنٌ | م،د،غ | ۱۳۷ |
| مَعْلُوْمٌ | م،ص،و | ۱۸۶ |
| حَقٌّ | ح،خ،ل | ۱۰۸ |
| مُبِيْنٌ | م،ص،و | ۱۰۲ |
| مُطِيْعٌ | م،ف،خ | ۱۲۹ |
| رَسُوْلُ الرَّاحَةِ | ر،ل،ب | ۹۳۶ |
| اَوَّلٌ | ا،ط،ق | ۳۷ |
| اٰخِرٌ | ا،ف،خ | ۸۰۱ |
| ظَاهِرٌ | ظ،ن،ت | ۱۱۰۶ |
| بَاطِنٌ | ب،و،ت | ۶۲ |
| نَبِیُّ الرَّحْمَةِ | ن،ذ،غ | ۴۱۷ |
| يَتِيْمٌ | ی،ل،ب | ۴۶۰ |
| کَرِيْمٌ | ک،ص،و | ۲۷۰ |
| حَکِيْمٌ | ح،ت،ح | ۷۸ |
| خَاتِمُ الرُّسُلِ | ح،خ،ل | ۱۳۶۸ |
| سَيِّدٌ | س،ص،د | ۷۴ |
| سِرَاجٌ | س،ل،ب | ۲۶۴ |
| مُنِيْرٌ | م،ر،د | ۳۰۰ |
| اَلْحَقُّ | ا،ط،د | ۱۳۹ |
| مُکَرَّمٌ | م،ر،د | ۳۰۰ |
| مُبَشِّرٌ | م،ی،ص | ۵۴۲ |
| مُذَکِّرٌ | م،ن،ت | ۲۶۷ |
| مُطَهَّرٌ | م،ب،ض | ۲۵۴ |
| قَرِيْبٌ | ق،د،خ | ۳۱۲ |
| خَلِيْلٌ | خ،ص،غ | ۶۷۰ |
| مَدْعُوٌّ | م،ح،ر | ۱۲۰ |
| جَوَّادٌ | ج،ن،ت | ۱۴ |
| خَاتَمٌ | خ،ہ،ث | ۱۰۴۱ |
| عَادِلٌ | ع،ش،ر | ۱۰۵ |
| شَهِيْرٌ | ش،ک،ح | ۵۱۵ |
| شَهِيْدٌ | ش،ک،ح | ۳۱۹ |
| مَبْعُوْثٌ | م،ب،ض | ۶۱۸ |

دشمن پر قابو پاؤ تو اس قابو پانے کا شکرانہ اس کو معاف کردینا قرار دو۔ حضرت علیؑ

یا اللہ

یا محمدؐ یا علیؑ یا فاطمہؑ یا حسنؑ یا حسینؑ

# القابات امامت امیرالمومنین
# علی ابن ابی طالب علیہ السلام

اِمَامُ الْمُتَّقِیْنَ ، اِمَامُ الْمُسْلِمِیْنَ ، اِمَامُ الْعَارِفِیْنَ ، اِمَامُ الْوَاصِلِیْنَ ، اِمَامُ الْمُوَحِّدِیْنَ ، اِمَامُ الْمُحَقِّقِیْنَ ، اِمَامُ السَّالِکِیْنَ ، اِمَامُ الْمُحْسِنِیْنَ ، اِمَامُ الصَّادِقِیْنَ

اِمَامُ الْاَوَّلِیْنَ ، اِمَامُ الْعٰلَمِیْنَ ، اِمَامُ الْمُتَعَبِّدِیْنَ ، اِمَامُ السَّابِقِیْنَ ، اِمَامُ الْمَسْبُوْقِیْنَ ، اِمَامُ الْمَخْلُوْقِیْنَ ، اِمَامُ الْعَادِلِیْنَ ، اِمَامُ الْمُتَعَلِّمِیْنَ

اِمَامُ الْمُرْشِدِیْنَ ، اِمَامُ الْمُبَشِّرِیْنَ ، اِمَامُ الْمُنْذِرِیْنَ ، اِمَامُ الْمُقْسِطِیْنَ ، اِمَامُ الْعَاشِقِیْنَ ، اِمَامُ الْمُقَرَّبِیْنَ ، اِمَامُ الرَّاشِدِیْنَ ، اِمَامُ الْمُتَوَکِّلِیْنَ ، اِمَامُ الشَّاهِدِیْنَ

اِمَامُ الْمُتَکَلِّمِیْنَ ، اِمَامُ الطَّاهِرِیْنَ ، اِمَامُ الْمُبَارِزِیْنَ ، اِمَامُ الْمُعَظِّمِیْنَ ، اِمَامُ الْاَجْوَدِیْنَ ، اِمَامُ الْقَارِئِیْنَ ، اِمَامُ الْمَالِکِیْنَ ، اِمَامُ الْمُفْلِحِیْنَ

اِمَامُ الرَّاکِعِیْنَ ، اِمَامُ السَّاجِدِیْنَ ، اِمَامُ الْمَحْکُوْمِیْنَ ، اِمَامُ الْمُتَاَخِّرِیْنَ ، اِمَامُ الْمُحِبِّیْنَ ، اِمَامُ الرَّاسِخِیْنَ ، اِمَامُ الْوَاصِفِیْنَ ، اِمَامُ الْخَاشِعِیْنَ ، اِمَامُ الْمُکَبِّرِیْنَ

اِمَامُ الْقَائِلِیْنَ ، اِمَامُ الْمُقَدَّسِیْنَ ، اِمَامُ الْاَفْصَحِیْنَ ، اِمَامُ الْبَاذِلِیْنَ ، اِمَامُ الْمُکَمَّلِیْنَ ، اِمَامُ الْکَامِلِیْنَ ، اِمَامُ الْحَافِظِیْنَ ، اِمَامُ الْمُشَفَّعِیْنَ

اِمَامُ الْمُکَرَّمِیْنَ ، اِمَامُ الْقَانِتِیْنَ ، اِمَامُ الْمُهَاجِرِیْنَ ، اِمَامُ الشَّاهِدِیْنَ ، اِمَامُ الْمُطَهَّرِیْنَ ، اِمَامُ الْمَخْدُوْمِیْنَ ، اِمَامُ الصَّامِتِیْنَ ، اِمَامُ الرَّافِعِیْنَ ، اِمَامُ الْاَطْهَرِیْنَ

اِمَامُ الْاَئِمَّةِ ، اِمَامُ الْمُلْهَمِیْنَ ، اِمَامُ الْمُقَاتِلِیْنَ ، اِمَامُ الْاَشْجَعِیْنَ ، اِمَامُ الْاَعْلَمِیْنَ ، اِمَامُ الْاٰمِنِیْنَ ، اِمَامُ الزَّکِیِّیْنَ ، اِمَامُ الْاَوْرَعِیْنَ

اِمَامُ الْمُجْتَهِدِیْنَ ، اِمَامُ الْاٰمِرِیْنَ ، اِمَامُ الْمُجَاهِدِیْنَ ، اِمَامُ الْخَطِیْبِیْنَ ، اِمَامُ الْمُطِیْعِیْنَ ، اِمَامُ الْمُبَرَّئِیْنَ ، اِمَامُ الْمُقَارِنِیْنَ ، اِمَامُ الْخَاضِعِیْنَ ، اِمَامُ الْاَفْضَلِیْنَ

اِمَامُ الْغَالِبِیْنَ ، اِمَامُ الْمُخْبِرِیْنَ ، اِمَامُ الْمُتَقَدِّمِیْنَ ، اِمَامُ الْمُعَلِّمِیْنَ ، اِمَامُ الصَّائِمِیْنَ ، اِمَامُ الْمُظَفَّرِیْنَ ، اِمَامُ النَّاظِرِیْنَ ، اِمَامُ الْعَالِمِیْنَ

اِمَامُ الْمُحْتَسِبِیْنَ ، اِمَامُ الْمَعْطُوْفِیْنَ ، اِمَامُ الشَّهِیْدِیْنَ ، اِمَامُ الْوَارِثِیْنَ ، اِمَامُ الْمُطَیَّبِیْنَ ، اِمَامُ الْاَکْمَلِیْنَ ، اِمَامُ الْکَاظِمِیْنَ ، اِمَامُ الْمُسَبِّحِیْنَ ، اِمَامُ الْمَعْشُوْقِیْنَ

# حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

## کے اسمائے صفات و القابات (بقاعدہ جعفر مع حروف باطن اعداد)

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فاطمۃ<br>ف ض ع<br>۵۳۰ | جلیلۃ<br>ج ز غ<br>۴۷۳ | بتولؑ<br>ب ف غ<br>۳۶۵ | تقیۃ<br>ت غ ر<br>۵۶۰ | حبیبۃ<br>ح ب ض<br>۳۲۲ | نقیۃ<br>ن غ ر<br>۵۶۰ | طاہرۃ<br>ط ظ د<br>۹۱۵ | حرۃ<br>ح ر د<br>۶۰۸ | حوراء<br>ح ق ع<br>۲۱۵ |
| راکعۃ<br>ر ق ع<br>۶۹۱ | راضیۃ<br>ر ک ں<br>۱۳۶۱ | زہراء<br>ز ف غ<br>۳۱۳ | رشیدۃ<br>ر ص د<br>۹۱۶ | رضیۃ<br>ر ی ص<br>۱۳۱۰ | ریحانۃ<br>ر ذ غ<br>۶۶۹ | ساجدۃ<br>ص ر د<br>۳۶۸ | سعیدۃ<br>ص ل ب<br>۵۳۳ | سیدۃ<br>ص ض ع<br>۴۷۳ |
| شہیدۃ<br>ش ق ع<br>۷۱۹ | صابرۃ<br>ص ش ر<br>۶۹۳ | صادقۃ<br>ص ز ش<br>۵۹۵ | صدوقۃ<br>ص ل ب<br>۶۰۰ | صدیقۃ<br>ص ع ن<br>۹۰۳ | طیبۃ<br>ط ا ظ<br>۳۲۱ | عارفۃ<br>ع ث غ<br>۷۵۱ | عالیۃ<br>ع ز ش<br>۵۱۱ | عدیلۃ<br>ع ی ص<br>۵۱۳ |
| عذراء<br>ع ض ع<br>۴۷۸ | عزیزۃ<br>ع ص ا<br>۳۹۴ | علیمۃ<br>ع ص د<br>۵۵۰ | فاضلۃ<br>ف ث غ<br>۱۳۱۱ | فریدۃ<br>ف ت ع<br>۶۹۴ | کریمۃ<br>ک ض ع<br>۹۷۰ | کوثر<br>ک ض ع<br>۷۲۶ | کوکب<br>ک ر د<br>۳۸ | مبشرۃ<br>م ص د<br>۹۳۴ |
| محفوظۃ<br>م ت ن<br>۳۹۸ | مطہرۃ<br>م ب ض<br>۶۵۴ | معصومۃ<br>م ب ض<br>۹۳۶ | ملہمۃ<br>م ک ع<br>۵۱۵ | ممتحنۃ<br>م ن ت<br>۹۳۸ | منصورۃ<br>م ب ض<br>۷۸۶ | مولفۃ<br>م ی ص<br>۹۲۹ | مہدیۃ<br>م ک ع<br>۳۵۹ | مومنۃ<br>م د غ<br>۵۳۶ |
| ناعمۃ<br>ن ا ظ<br>۵۶۱ | زکیۃ<br>ز ف غ<br>۳۳۷ | مرضیۃ<br>م ت ع<br>۱۳۵۰ | محدثۃ<br>م غ ر<br>۹۵۲ | وحیدۃ<br>و ع ر<br>۳۳۸ | والہۃ<br>و ت ع<br>۳۳۲ | رضیعۃ<br>ر و غ<br>۷۶۰ | صفیۃ<br>ص ر د<br>۵۸۰ | حلیمۃ<br>ح ل ب<br>۳۹۸ |
| جمیلۃ<br>ج ز ش<br>۳۸۳ | مصلیۃ<br>م ی ص<br>۵۷۰ | قائمۃ<br>ق ظ ق<br>۵۳۱ | قارئۃ<br>ق ا ظ<br>۷۰۱ | صائمۃ<br>ص ظ د<br>۵۳۱ | وجیہۃ<br>و و غ<br>۳۳۳ | حکیمۃ<br>ح ب ض<br>۴۷۸ | زاہدۃ<br>ز ذ غ<br>۳۱۷ | عابدۃ<br>ع ا ظ<br>۴۷۷ |
| مخدرۃ<br>م ل ب<br>۱۴۳۳ | قادرۃ<br>ف م ل<br>۶۸۵ | ناصحۃ<br>ن ف غ<br>۵۳۹ | عاملۃ<br>ع ظ ق<br>۵۳۱ | ولیۃ<br>و ض ع<br>۳۳۹ | صالحۃ<br>ص ذ غ<br>۵۲۹ | واصیۃ<br>د م ل<br>۱۳۱۷ | فصیحۃ<br>ف غ ر<br>۵۸۸ | منجیۃ<br>م ظ د<br>۵۰۳ |

## آقازادی حضرت بی بی فَاطِمَۃُ الزَّهْرَاء سلام اللہ علیہا
## کے حضور 14 سلام برائے حَلّ مُشکلات

السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللهِ ۱ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ مَكَّةَ وَمِنٰى ۲ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ زَمْزَمَةَ وَالصَّفَا ۳
السَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَلٰى زَيْنَبِ ۴ التَّقِيَّةِ وَكُلْثُومِ ۵ الزَّكِيَّةِ وَعَلٰى سَكِينَةِ الْمَبْنِيَّةِ ۶ السَّلَامُ عَلَيْكِ
وَفَاطِمَةَ ۷ وَرُقَيَّةَ ۸ السَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَاتِقَةَ ۹ وَصَفِيَّةَ ۱۰ السَّلَامُ عَلٰى نِسَاءِ الْمَخْفِيَّةِ ۱۱ السَّلَامُ عَلٰى
بَنَاتِ الْهَاشِمِيَّةِ ۱۲ السَّلَامُ عَلٰى سَادَاتِ الْعَلَوِيَّةِ ۱۳ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ جَمِيعًا ۱۴ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ



# دعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصا جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کردیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کردیگا اور اس کا قرض ادا کردیگا اگر چہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا وَاحِدُ يَا مَوْجُوْدُ يَا جَوَّادُ يَا بَاسِطُ يَا كَرِيْمُ يَا وَهَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ۔ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

يَا ذَا الطَّوْلِ يَا غَنِيُّ يَا مُغْنِيُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ يَا عَلِيْمُ يَا حَكِيْمُ يَا حَيُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنیوالے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِكْرَامِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ نَفِّحْنِيْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَيْرٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آچکی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِيْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی امید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَا فَعَّالًا لِّمَا يُرِيْدُ اِكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِيْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِهِ الذِّكْرَ وَانْصُرْنِيْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

کی حفاظت کی اسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی انہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔

مولانا سید حسن ظفر نقوی

## ہدیہ نعت

بزم اُن کے ذکر کی کچھ ایسے برپا کیجئے
سنگ کو لعل و گوہر، قطرے کو دریا کیجئے

کیجئے عہدِ ابو طالبؑ پورا کیجئے
نعت میں ہو خونِ دل شامل تمنا کیجئے

بے خبر ہو جایئے عشقِ نبیؐ میں ڈوب کر
اور اسی عالم میں کھو کر ایک سجدہ کیجئے

سجدہ جائے بے خودی میں کیجئے راز و نیاز
بات بن جائے اس عالم میں کچھ ایسا کیجئے

یا تو راہِ عشق میں ہو جایئے از بس فنا
یا وفا کے نام کو للہ نہ رسوا کیجئے

ہاں مدینے سے چلے تو آئے ہیں با چشمِ نم
دل انھیں گلیوں میں رہتا ہو تو پھر کیا کیجئے

ہر کڑے میدان میں جس کو بلاتے تھے رسولؐ
آپ بھی مشکل میں اس کو ہی پکارا کیجئے

فاطمہؑ، حسنینؑ و حیدرؑ نورِ چشمِ مصطفیٰ
جب سمجھ میں کچھ نہ آئے یہ تو سمجھا کیجئے

اے ظفر گھر میں ہی جنت کی فضا مل جائے گی
حمد و نعت و منقبت کا گھر میں چرچا کیجئے

## شانِ پنجتن

مختصر الفاظ میں گر ہو بیانِ پنجتنؑ
یہ جہانِ رنگ و بو ہے ارمغانِ پنجتنؑ

جیسے یکتائی ہے زیبا، بس خدا کی ذات کو
عالمیں میں ایک ہے، بس خاندانِ پنجتنؑ

غیر داخل ہو بھلا کیوں کر نبیؐ کی آلؑ میں
فاطمہ زہراؑ ہوں جب کہ درمیانِ پنجتنؑ

غور کرلیں ہائے بسم اللہ سے والناس تک
ہر طرف پھیلی ہوئی ہے داستانِ پنجتنؑ

دونوں ہم پلہ ملے، ثقلین کے میزان میں
ہے کلام اللہ کا، یوں ہم زبانِ پنجتنؑ

کون جانے، کیا ہوئے، معراج میں راز و نیاز
یہ خدا کے راز داں، وہ راز دانِ پنجتنؑ

کربلا، مشہد، نجف، بطحا، مدینہ، کاظمین
کس قدر پھیلا ہوا ہے آسمانِ پنجتنؑ

گر دُرود ان پر نہ بھیجو، ہو نہیں سکتی نماز
اور اب اس سے زیادہ کیا ہو شانِ پنجتنؑ

اور دل ہوں گے جہاں ویرانیاں ہوں گی ظفر
کیوں میں ویرانہ کہوں؟ دل ہے جہانِ پنجتنؑ

مولانا سید حسن ظفر نقوی



# مردِ حُر

کربلا کے معرکے نے جہاں حق و باطل کے درمیان فرقان اور برہان قائم کی، وہیں ایسے ایسے لازوال کرداروں کو جنم دیا کہ آج تک عقل انسانی حیرت واستعجاب کے سمندر میں غرق ہے۔ایسے ہی عظیم اور لازوال کرداروں میں سے ایک کردار کا نام حُر ابن یزید الریاحی التمیمی ہے۔ یہ حضرت حُر بنوتمیم کے قبیلے سے تعلق رکھتے تھے اور فوج میں نوجوانی ہی میں ایک سپاہی کی حیثیت سے شمولیت اختیار کی تھی۔ مگر جلد ہی اپنی شجاعت اور بہادری کی وجہ سے ایک مشہور و معروف سردار کی حیثیت اختیار کر لی۔ کوفے میں آباد تھے مگر جنگی مہمات کے سلسلے میں زیادہ تر کوفے سے باہر رہتے تھے۔ اس لیے جب کوفے والوں نے امام حسینؑ کو خطوط لکھے اور کوفے آنے کی دعوت دی تو وہ ان حالات سے بے خبر تھے۔

حضرت حُر کسی اور محاذ پر تھے جب انہیں یزید کے تخت نشین ہونے کی خبر ملی۔ اور کچھ ہی عرصے بعد اُسے حکم نامہ ملا کہ نواسہ رسول حسینؑ ابن علیؑ کا راستہ روکو۔ اس مقصد کے لیے وہ ایک ہزار سپاہی (بعض روایات میں تین ہزار سپاہی آیا ہے) لے کر روانہ ہوا۔ اُدھر فرزندِ رسول مکہ سے روانہ ہو کر منزلیں طے کرتے ہوئے بطنِ عقبہ اور شراف کی منزل سے ہوتے ہوئے ذی خشم یا ذی حسم کے مقام پر پہاڑ کے دامن میں خیمہ زن ہو چکے تھے۔ یہی وہ منزل ہے جہاں حُر کے لشکر کا امام اور آپ کے ساتھیوں سے آمنا سامنا ہوا۔ لیکن آمنا سامنا اس طرح ہوا کہ حُر کا لشکر پانی کے ختم ہو جانے کے سبب پیاسا تھا اور آنے کا مقصد بیان کرنے سے پہلے حُر نے امام سے اپنے اور اپنے لشکر کی پیاس کا شکوہ کیا۔ رحمت اللعالمینؐ کے فرزندؑ نے فوراً ہی اپنے ساتھیوں کو حکم دیا کہ مشکیزوں کے منہ کھول دیئے جائیں اور حُر اور اُس کے سپاہیوں کو سیراب کیا جائے۔ جب حُر اور اُسکے سپاہی اپنی پیاس بجھانے میں مصروف تھے امام علیہ السلام کی نگاہیں حیوانوں پر پڑیں جن کی زبانیں پیاس سے باہر نکلی ہوئیں تھیں۔ امام علیہ السلام نے حکم دیا کہ ان کے حیوانوں کو بھی سیراب کیا جائے۔ جب حُر اور اُس کا لشکر سیراب ہو چکا تو اب حُر ایک عجیب کیفیت میں تھا۔ اُس کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ کس طرح حسینؑ ابن علیؑ کے سامنے اپنے آنے کا مدعٰی بیان کرے۔ اسی اثناء میں نماز کا وقت ہوا۔ حُر جو پہلے ہی کشمکش میں مبتلا تھا۔ اپنے سپاہیوں سے یہ کہتا ہوا حسینؑ کے لشکر کی طرف چلا کہ بہترین موقع ہے فرزند رسولؐ کی اقتداء میں نماز پڑھنے کا۔ امام کی امامت میں نماز تمام ہوئی تو اب حسینؑ نے اپنے ساتھیوں کو اِس مقام سے کوچ کا حکم دیا۔ حُر کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ کیسے امام کو روکے۔ بالآخر جب حُر نے دیکھا کہ امامؑ اور اُن کے ساتھی سامانِ سفر باندھ چکے ہیں اور کوچ کرنا ہی چاہتے ہیں۔

امام بھی اپنی سواری پر سوار ہو چکے ہیں تو اب حُر کے پاس کوئی چارہ نہ تھا۔ وہ آگے بڑھا اور کہا کہ فرزند رسولؐ مجھے حکم ہے کہ میں آپ کو جہاں پاؤں وہیں روکوں (اور بعض روایات میں نقل ہے کہ میں آپ کو اپنے ساتھ ابن زیاد کے دربار میں پیش کروں) امامؑ نے حُر کی بات ماننے سے انکار کر دیا۔ بات آگے بڑھی اور حُر نے آگے بڑھ کر امام کے فرس کی لگام کو پکڑ کر کہا کہ فرزند رسولؐ میں حکم کے آگے مجبور ہوں میں آپ کا راستہ روکوں گا۔ امامؑ نے غصے سے فرمایا کہ چھوڑ میرے فرس کی لگام تیری ماں تیرے غم میں بیٹھے" یہ سن کر حُر نے لگام چھوڑ دی اور سر جھکا کر کہتا ہے کہ اے ابنِ علیؑ آپ تو ایسے کہہ سکتے ہیں مگر میں یہ جرات نہیں کر سکتا۔ ہاں اگر آپ کی جگہ کوئی اور یہ جملہ کہتا تو میں جواب ضرور دیتا۔ یہاں سوچنے کی بات یہ ہے کہ کیا لشکرِ یزید میں سے کسی اور نے حسینؑ کا یہ احترام کیا؟ اور کیا کسی اور نے یہ سوچا کہ حسینؑ کس کے بیٹے ہیں؟ حالانکہ سب جانتے تھے کہ حسینؑ خاتون جنت کے صاحبزادے ہیں اور امام حسینؑ وہ ہستی ہیں

جن کے لیے اللہ کے حبیبؐ نے فرمایا کہ: "حسینؑ مجھ سے ہے اور میں حسینؑ سے"۔

پھر حُر نے امام سے درخواست کی کہ آپ کوئی درمیانی راہ نکالنے میں آپ سے جنگ کرنا نہیں چاہتا۔ یوں یہ دونوں کاروان کربلا تک پہنچے اور وہاں ابن زیاد کا لشکر عمر ابن سعد کی سربراہی میں حسینؑ سے جنگ کے لئے پہنچ گیا۔ امام مظلوم کا قافلہ ۲ محرم الحرام ہجری ۶۱ کو کربلا پہنچا تھا۔ اب حُر دیکھ رہا تھا کہ فرزندِ بوتراب سے جنگ کے لیے لشکر پر لشکر آ رہے ہیں اور دوسری طرف ۵ محرم کو حسینؑ اور ان کے ساتھیوں کے خیمے نہر علقمہ کے ساحل سے ہٹا دیئے گئے۔ حُر کی تشویش اور پریشانی اُس وقت اور بڑھ گئی جب ۷ محرم کو حسینؑ اور ان کے قافلے پر پانی بند کر دیا گیا۔ مگر اب بھی حُر کو یہ امید تھی کہ جنگ نہیں ہوگی۔ کیونکہ اس بہادر انسان کے وہم وگمان میں بھی نہ تھا کہ جس رسولؐ کا ہم کلمہ پڑھتے ہیں بھلا اُس کے بیٹے سے کون جنگ کرے گا۔ مگر شبِ عاشور کے ماحول کو دیکھ کر حُر کو یقین ہو گیا کہ صبح جنگ ضرور ہوگی۔ اب حُر کو اپنی غلطی کا احساس ہوا۔ اور یہ احساس جرم اور گناہ اِس بہادر ماں کے بہادر بیٹے کو چین نہیں لینے دے رہا تھا۔ اور جب رات کے ایک پہر اُس نے خیام حسینؑ سے معصوم بچوں کی العطش العطش (ہائے پیاس، ہائے پیاس) کی صدائیں سنیں تو یہ احساس جرم اور بڑھ گیا کہ یہ اُسی حسینؑ کے بچوں کی صدائیں ہیں جس نے میری اور میرے لشکر کی پیاس بجھائی تھی بلکہ میرے جانوروں تک کو سیراب کیا تھا۔

حُر اِسی بے چینی کے عالم میں پسرِ سعد سے ملاقات کرتا ہے اور جب اُسے یقین حاصل ہو جاتا ہے کہ صبح جنگ ضرور ہوگی تو وہ اپنے بھائی، بیٹے اور غلام کے ساتھ شامی لشکر کو چھوڑ دیتا ہے اور حسینؑ سے معافی مانگنے اور اللہ کی بارگاہ میں توبہ کی غرض سے خیامِ کی طرف چل دیتا ہے۔ یہ اتنا معمولی واقعہ نہیں ہے۔ یہاں ذرا غور کرنے کی بات یہ ہے کہ حسینؑ کے ساتھ صرف ستر (۷۰) بہتر (۷۲) افراد رہ گئے ہیں اور اُس طرف ہزاروں کا لشکر ہے۔ اور یہ بات طے ہے کہ صبح جو بھی حسینؑ کے ساتھ ہو گا قتل کر دیا جائے گا۔ مگر حُر جانتا ہے کہ حسینؑ سے جنگ کرنے کے بعد قیامت تک کی ذلت ہے اور حسینؑ پر جان قربان کر کے قیامت تک زندگی اور عزت ہے اور پھر حسینؑ جوانانِ جنت کے سردار بھی تو ہیں۔

حُر امامؑ کی خدمت میں حاضر ہوا، قدموں میں سر رکھ کر معافی مانگی توبہ کی۔ امامؑ نے فرمایا ''جا حُر میں نے بھی معاف کیا اور میرے اللہ نے بھی''۔ صبح ہوتے ہی جب میدان کارزار گرم ہوا تو پہلے حُر کا غلام پھر بھائی اور پھر بیٹا شہید ہوئے۔ پھر حُر میدان میں آئے۔ پہلے پسر سعد اور اُس کے لشکر کو وعظ و نصیحت کی پھر دلیرانہ حملے کئے آخر زخموں سے چور ہو کر گھوڑے سے گر پڑے حسینؑ حُر کے سرہانے آئے۔ حُر کا سر اٹھا کر آغوش میں رکھا اور فرمایا: حُر تیری ماں نے تیرا نام صحیح رکھا تھا تو دنیا میں بھی آزاد رہا اور آخرت میں بھی آزاد رہے گا۔

حضرتِ حُر کربلا میں فرزند رسولؐ پر اپنی جان قربان کر کے قیامت تک کے لیے باطل سے حق کی طرف آنے والوں کے لیے ایک استعارہ بن گئے۔ آج بھی دنیا میں نہ جانے کتنے حُر انتظار میں ہیں کہ کوئی حسینؑ والا بن کر حسینی انداز سے آواز دے کر دیکھے۔ یہ احرار مظلوموں کے لشکر میں شامل ہو جائیں گے۔

وما توفیقی الا باللہ سید حسن ظفر نقوی



# صدقہ ردِ بلا

## اور ایک کامیاب دعا!

سیّد مبارک حسین کاظمی
R-31 فیز II ڈیفنس گارڈن،
ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی



اَلَمْ یَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ هُوَ یَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَیَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ ﴿۱۰۴﴾

کیا یہ نہیں جانتے کہ اللہ ہی اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور زکوٰۃ و خیرات کو وصول کرتا ہے اور وہی بڑا توبہ قبول کرنے والا اور مہربان ہے

صدقے کے خواص اور اس کی فضیلت واہمیت اور اس حوالے سے آئمہ معصومین علیہم اسلام کے ارشادات پیش خدمت ہیں۔ اس سے استفادہ کریں اور حقیر کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں، اور پروردگار آغا افتخار حسین اور آغا نثار احمد اور تمام عالم کے مرحومین کی مغفرت فرمائے۔

❁ حضرت علیؑ نے فرمایا چار چیزیں جنت کی دعوت دیتی ہیں، مصیبت چھپانا، صدقہ پوشیدہ طور پر دینا، والدین کے ساتھ نیکی کرنا، بکثرت لا الہ الااللہ پڑھنا۔ ❁ حضرت رسولؐ خدا نے فرمایا جب لوگ صدقہ دینا چھوڑ دیتے ہیں تو بیماریاں بڑھ جاتی ہیں۔ ❁ امام محمد باقرؑ فرماتے ہیں کہ صدقہ دینے سے افلاس دور ہوتا ہے۔ ❁ رسولؐ خدا فرماتے ہیں صدقہ دیا کرو گے تو جہنم سے چھٹکارہ پاؤ گے۔ ❁ صدقہ کامیاب دوا ہے۔ ❁ صدقہ خدا کے غیض وغضب سے بچاتا ہے۔ ❁ امام جعفر صادقؑ کا فرمان ہے کہ رات کو صدقہ دینا بری موت کو ختم کرتا ہے۔ ❁ رسول خدا کا ارشاد ہے بیماری کو چار چیزیں ختم کرتی ہیں، صدقہ، مسح، پرہیز، ٹھنڈے پانی میں کپڑا تر کر کے ماتھے پر رکھنا۔ ❁ اپنے سفر کا آغاز صدقہ سے کریں۔ ❁ صدقے سے گناہ ایسے مٹ جاتے ہیں جیسے پانی سے آگ۔ ❁ صدقہ رزق کا دروازہ کھولنے کی کنجی ہے۔ ❁ صدقہ دینے والا کبھی بری موت سے نہیں مرتا۔ ❁ صدقہ بری اموات کو دور کرتا ہے۔ ❁ صبح کا آغاز صدقہ سے کرو اس سے دن کی نحوست دور ہوتی ہے۔ ❁ صدقہ رد بلا ہے۔ ❁ امام محمد باقرؑ کا ارشاد ہے کہ صدقہ دینے سے افلاس دور ہوتا ہے اور آدمی کی عمر بڑھ جاتی ہے۔ ❁ حضورؐ کا ارشاد ہے کہ صدقہ دیا کرو خواہ ایک کھجور ہی کیوں نہ ہو۔ ❁ امام جعفر صادقؑ کا فرمان ہے کہ اپنے مریضوں کا علاج صدقہ کے ذریعے کیا کرو۔ ❁ امام محمد باقرؑ نے فرمایا نیکی اور صدقہ فقر کو دور کرتے ہیں اور عمر میں اضافہ کرتے ہیں۔ ❁ صدقہ دنیا میں آفتوں، بلاؤں اور بیماریوں کو دور کرتا ہے۔ ❁ صدقہ آخرت میں آتشِ جہنم سے نجات کا ذریعہ بنتا ہے۔ ❁ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا رات کا صدقہ بری موت کو ختم کرتا ہے اور ستر قسم کی بلاؤں کو دور کرتا ہے۔ ❁ دن کا صدقہ خطاؤں کو ایسے ختم کرتا ہے جیسے پانی نمک کو۔ ❁ دن کا صدقہ مال میں زیادتی اور عمر میں اضافے کا سبب بنتا ہے۔ ❁ صدقہ مال و دولت کو زیادہ کرتا ہے۔ ❁ پیغمبر اسلام کا ارشاد ہے کہ صدقہ دینے والوں کو قبر کی گرمی نہیں ستائے گی۔ ❁ صدقہ آسمانی بلاؤں کو دور کرتا ہے۔ ❁ حضرت امیر المومنینؑ فرماتے ہیں کہ اللہ نے تجھے جو کچھ دیا ہے اس میں سے اس کی راہ میں خرچ کر، خدا کی راہ میں ہی خرچ کرنے والے کو مجاہد کا درجہ ملتا ہے۔ ❁ امام جعفر صادقؑ کا ارشاد گرامی ہے کہ سخی اور حقیقی مومن وہ ہے جو اپنے مال میں سے محتاجوں کی مدد کرتا ہے۔ ❁ صدقہ مال میں کمی کا باعث نہیں بنتا بلکہ زیادتی کا باعث بنتا ہے۔ ❁ صدقہ آخرت میں آتش جہنم سے نجات کا باعث بنتا ہے۔ ❁ صدقہ دے کر کسی پر احسان نہ جتائیں ورنہ وہ اس عمل کو ختم کردے گا۔ ❁ حضرت علیؑ نے فرمایا بہترین نیکی صدقہ چھپا کر دینا، والدین سے حسن سلوک کرنا، اور صلہ رحمی کرنا ہے۔ ❁ صدقہ حتمی قضا کو دور کرتا ہے۔ ❁ امام زین العابدینؑ کا فرمان ہے کہ جب کوئی کسی محتاج کو صدقہ دیتا ہے تو وہ اس کیلئے دعا کرتا ہے تو اس کی دعا قبول ہوتی ہے۔ ❁ روز قیامت زمین آگ کی طرح گرم ہوگی سوائے مومن کے سائے کے کیونکہ اس پر اس کا صدقہ سایہ کئے ہوئے گا۔ ❁ صدقہ دینے والے کو اس سے کئی گنا زیادہ فائدہ ملتا ہے۔ ❁ حضرت امام جعفر صادقؑ کا فرمان ہے حقیقی مومن وہ ہے جو اپنے مال میں سے محتاجوں کی مدد فرماتا ہے۔

خود آگاہی

# قرآن اور آبائی مذہب



علی سلطان
(لائف کوچ)

03 111 888 668 — Youtube ImamiaJantriOfficial

ہم بحیثیت مسلمان کس قدر بدقسمت ہیں کہ دنیا کی بہترین کتاب (قرآن) ہمارے ہاتھوں میں ہے اور المیہ یہ ہے کہ اس کو کسی اسکول کالج یا یونیورسٹی میں پڑھایا ہی نہیں جاتا ہے۔ دوسری طرف جب ہم معاشرے پر نظر ڈالتے ہیں تو پچھلی قوموں کی ساری برائیاں ہمارے اندر موجود ہیں، اسلام نے جو تعلیمات دیں تھیں وہ ہم اپنا نہیں سکے، مثال کے طور پر چند رقم کی جاتی ہیں۔

1. ہم نے وقت کی پابندی نہیں سیکھی۔
2. ہم سادگی نہیں اپنا سکے۔
3. ہماری زندگی اور معاشرے میں نظم وضبط نام کی کوئی چیز نہیں ہے۔
4. ہماری صفوں میں اتحاد نام کی کوئی چیز موجود نہیں ہے۔
5. نہ ہی معاشرے میں بھائی چارہ ہے۔
6. ہم فرقوں میں بٹے ہوئے ہیں۔

ہم نے دنیا میں نہ تو مادی ترقی حاصل کی ہے نہ ہی اخلاقی ترقی حاصل کی ہے، حق تو یہ تھا کہ دنیا کی دوسری قومیں ہماری طرف دیکھتیں، مگر اب مجبوراً ہم دوسری قوموں کی طرف دیکھ رہے ہیں۔ دنیا کی مشہور یونیورسٹیوں میں ایک بھی مسلمان یونیورسٹی شامل نہیں ہے۔

قرآن مجید نے تو ہمیں جابجا تنبیہ فرمائی ہے کہ اپنے اباؤ اجداد کے دین کے پیروکار مت بنو، آپس میں فرقے مت بناؤ۔ ہم جب ان آیات کو پڑھتے ہیں تو ہمارا نفس ہمیں تسلی دیتا ہے کہ یہ تو اس وقت کے لوگوں کیلئے باتیں ہیں۔

پارہ نمبر 2، سورۃ البقرہ 2، آیت نمبر 170: "اور جب اِن سے کہا جاتا ہے کہ پیروی کرو، اس کی جو اللہ نے نازل کیا ہے، تو کہتے ہیں ہم تو اس کی پیروی کریں گے جس پر ہم نے اپنے اباؤ اجداد کو پایا، اگرچہ ان کے اباء، کچھ عقل نہ رکھتے تھے اور نہ ہی ہدایت یافتہ تھے" (170)۔ اب ذرا غور فرمایئے ہم سب بھی تو اپنے آباء کے مذہب کی پیروی کر رہے ہیں، یہ بھی فریب نفس ہے دوسری آیت ملاحظہ فرمائیں۔

پارہ نمبر 18، سورۃ المومنون 23، آیت نمبر 53: "مگر لوگوں نے اپنے دین کو آپس میں ٹکڑے ٹکڑے کر دیا (فرقے بنالئے)، ہر فرقہ نازاں ہے جو کچھ اس کے پاس ہے" (53)۔

قرآن مجید بھرا پڑا ہے کہ پچھلی امتوں نے رسولوں کو جھٹلایا مگر ہمارا نفس ہمیں مطمئن رکھے ہوئے ہے کہ پچھلی امتوں نے جھٹلایا، ہم تو پکے مسلمان ہیں، کلمہ بھی پڑھا ہے، اللہ تعالیٰ کو بھی مانتے ہیں۔ اُس کے رسولوں کو بھی مانتے ہیں، اُس کی کتابوں پر بھی یقین رکھتے ہیں، تمام فروع دین بھی بجالا رہے ہیں، مگر یہ بات بھی فریب نفس میں آتی ہے اور ہمارا نفس اس بات کو ماننے کیلئے تیار ہی نہیں ہے۔

پارہ نمبر 17، سورۃ الحج 22، آیت نمبر 42: "اور اگر وہ تیری تکذیب کرتے ہیں تو ان سے پہلے بھی تو قوم نوح وعاد نے تکذیب کی تھی" (42)

پارہ نمبر 19، سورۃ الشعراء 26، آیت نمبر 105: "نوح کی قوم نے مرسلین کی تکذیب کی" (105)۔

پارہ نمبر 19، سورۃ الشعراء 26، آیت نمبر 141: "قوم ثمود نے مرسلین کی تکذیب کی" (141)۔

پارہ نمبر 19، سورۃ الشعراء 26، آیت نمبر 123: "قوم عاد نے مرسلین کی تکذیب کی" (123)۔

پارہ نمبر 19، سورۃ الشعراء 26، آیت نمبر 160: "لوط کی قوم نے مرسلین کی تکذیب کی" (160)۔

پارہ نمبر 22، سورۃ الفاطر 35، آیت نمبر 4: "اور اگر یہ لوگ تجھے جھٹلائیں تو تجھ سے پہلے بھی تو رسولوں کی تکذیب کی گئی۔ اور معاملات کی بازگشت تو اللہ ہی کی طرف ہے" (4)۔

پارہ نمبر 23، سورۃ صٓ 38، آیت نمبر 12: "ان سے پہلے بھی قوم نوح، عاد اور طاقت والے فرعون نے تکذیب کی" (12)۔

پارہ نمبر 26، سورۃ قٓ 50، آیت نمبر 12: "اِن سے پہلے قوم نوح اور اصحاب رَس اور قوم ثمود نے تکذیب کی" (12)۔

پارہ نمبر 27، سورۃ القمر 54، آیت نمبر 9: "اور ان سے پہلے قوم نوح نے تکذیب کی۔ پس انہوں نے ہمارے بندے کی تکذیب کی اور کہا یہ مجنوں ہے، اور اسے ڈانٹ بھی پلائی گئی" (9)۔

پارہ نمبر 27، سورۃ القمر 54، آیت نمبر 18: "قوم عاد نے بھی تکذیب کی۔ پس میرا ڈرانا اور میرا عذاب کیسا رہا" (18)۔

پارہ نمبر 27، سورۃ القمر 54، آیت نمبر 33: "اور قوم لوط نے بھی تنبیہات کو جھٹلایا" (33)۔

پارہ نمبر 30، سورۃ الشمس 91، آیت نمبر 11: "قوم ثمود نے اپنی سرکشی کے سبب (حق کو جھٹلایا)" (11)۔

اور جناب ہم لوگ بھی جھٹلا رہے ہیں، کیا ہمارے پیارے نبیؐ نے ہم سے جو کچھ کہا ہم بجا لا رہے ہیں یا اس کے برعکس کر رہے ہیں یہ سوال خود سے کریں قرآن مجید نے جا بجا ہم کو منع کیا ہے کہ فرقے مت بناؤ ذرا غور فرمائیں، ہم نے تو کوئی فرقہ نہیں بنایا ہاں مگر ہم ایک فرقے میں پیدا ضرور ہوئے ہیں تو جناب ہم کیا کریں۔

پارہ نمبر 25، سورۃ الشوریٰ 43، آیت نمبر 13: "کہ دین کو قائم کرو اس میں تفرقہ نہ ڈالو" (13)۔

ابھی بھی وقت ہے نفس کے فریب سے باہر آئیں اپنے فرقے کو چھوڑ دیں اور اس دین کی طرف رجوع کریں جس کیلئے ہر رکعت میں ہم دعا مانگ رہے ہیں "اھدنا الصراط المستقیم" اصل دین فروع دین اور اصول دین نہیں ہیں، ان کے ذریعے ہمیں اصل دین کی طرف رجوع کرنا تھا، کسی کو طلب ہی نہیں ہے لہٰذا وہ ملا بھی نہیں۔

اصل دین ہے "تزکیہ نفس" مگر طلب اور بغیر معرفت نفس اس تک پہنچنا محال ہے، ہم سب تو اپنے آپ کو درست سمجھے بیٹھے ہیں تو کیا طلب کسی کو ہوئی؟ "اور ہمارے ذمہ تو بس واضح پیغام (ہدایت) پہنچا دینا ہی ہے"۔

---

**روحانیت کیلئے** سورۃ الاعراف (54، 55، 56) دن میں 70 مرتبہ پڑھیں۔

إِنَّ رَبَّكُمُ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوَىٰ عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي اللَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهُ حَثِيثًا وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومَ مُسَخَّرَاتٍ بِأَمْرِهِ ۗ أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ ۗ تَبَارَكَ اللَّهُ رَبُّ الْعَالَمِينَ ﴿٥٤﴾ ادْعُوا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَخُفْيَةً ۚ إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ﴿٥٥﴾ وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا وَادْعُوهُ خَوْفًا وَطَمَعًا ۚ إِنَّ رَحْمَتَ اللَّهِ قَرِيبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِينَ ﴿٥٦﴾

# ارشاداتِ رسولِ خداؐ

- جو شخص اللہ سے ڈرتا ہے وہ بدلہ نہیں لیتا۔
- خدا کی راہ میں ایک دن پاسبانی کرنا دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔
- مومن کا چہرہ بشاش اور دل غمگین رہتا ہے۔
- ایمان کی بہت سی شاخیں ہیں اور حیا ان میں سے ایک ہے۔
- اللہ نے تین چیزیں تمہارے لئے ناپسند کی ہیں۔ فضول گفتگو، مال کا ضائع کرنا اور سوال کی کثرت۔
- انصاف عبادت سے بڑھ کر ہے کیونکہ عبادت کا فائدہ صرف عابد کو پہنچتا ہے اور انصاف کا ہر خاص و عام کو۔
- سچا اور ایماندار تاجر، نبیوں، صدیقوں اور شہیدوں کے ساتھ ہوگا۔
- دنیا میں جس نیکی کا ثواب بہت جلد مل جاتا ہے وہ صلہ رحمی ہے اور جس گناہ کا عذاب بہت جلد مل جاتا ہے وہ بغاوت اور قطع رحمی ہے۔
- دین کی خوبی، اخلاق کی خوبی سے ہے۔
- انسان کی سعادت اچھا خلق ہے اور اس کی شقاوت بد خلقی ہے۔
- اخلاق کا اچھا ہونا محبت الٰہی کی دلیل ہے۔ اور بد اخلاقی بغض الٰہی کی دلیل ہے۔
- اخلاق میں سب لوگوں سے شیر و شکر رہو اور اعمال میں سب سے ممتاز رہو، مطلب یہ کہ تمہاری عبادات تم کو غیروں سے ممتاز بنائے رہیں اور اخلاق سب میں ملا جلا ہوا دکھلائیں۔
- خدا اس بندے کو پسندیدہ نظر سے نہیں دیکھتا جو اپنے بھائیوں کے مقابلے میں ترش رو ہو۔
- عملوں کی جزا انسان کی نیت پر منحصر ہے۔
- ایمان کے بعد سب سے افضل ترین نیکی خلق خدا کو آرام دینا ہے۔
- شرک کے بعد بدترین گناہ خدا کی مخلوق کو ایذا دینا ہے۔
- بیگانوں سے نیکی کرنا عمر دراز اور رزق فراخ کرتا ہے۔
- مظلوم کی دعا سے ڈرو کیونکہ اس کے اور اللہ کے درمیان کوئی پردہ نہیں۔
- انسانوں میں سب سے اچھا انسان وہ ہے جو اخلاق میں سب سے اچھا ہے۔
- کامل ایمان ان کا ہے جن کے اخلاق اچھے ہیں۔

روشنی

# لوح مشتری 2025ء

## 13 سال میں ایک دفعہ تیار ہونے والی لوح کے حیرت انگیز فوائد!

آغا حسنین احمد
(ماہر عملیات)



عربی میں اس ستارہ کا نام مشتری ہے۔ فارسی میں برجیس ہے۔ سنسکرت میں برہسپت ہے۔ انگریزی میں **Jupiter** ہے۔ یہ ستارہ سست رفتار ہے اس کا قطر **79000** ہزار میل ہے اور یہ ہماری زمین سے بارہ گنا بڑا ہے۔ اس کی رفتار **9** گھنٹہ **55** منٹ ہے اور **4787** دنوں میں یہ اپنی محوری گردش مکمل کرتا ہے۔ سورج سے اس کا فاصلہ سال کے عرصہ میں ہے۔ ایک برج میں اس کا قیام **13** ماہ ہوتا ہے۔ ہر فرد کے برج میں **13** ماہ قیام کرتا ہے۔

سعد اکبر ستارہ مشتری مال و دولت مالی وسعت اور ترقی کا حاکم ہے۔ جو شخص مالی لحاظ سے بدقسمت ہو۔ مدتوں سے قرض میں گرفتار ہو۔ آمدن کے باوجود مالی تفکرات و افلاس ہو تو اس کو لوح مشتری کی قوت سے استفادہ کرنا چاہئے ورنہ **13** سال مزید انتظار کرنا پڑے گا۔ اس کی متعلقہ دھات سونا ہے۔ شرف مشتری میں تیار کی گئی الواح خوشیوں سے محروم مالی پریشانی، بدحالی سے چھٹکارہ حاصل کرنے والوں کیلئے نوید مسرت ہے۔ لوح کو اپنے پرس، بریف کیس، اٹیچی کیس، الماری، بکس یا سیف میں رکھیں۔ ناپاک نگاہوں سے محفوظ کریں۔ تاحیات کام دے گی۔

سونا تمام دھاتوں سے قیمتی اور ہیرا تمام پتھروں میں سے، سونا سے بھی قیمتی ہے اور امیر ہو یا غریب اس کو سونا ہیرا دیکھنے سے ہی خوشی آجاتی ہے اسی طرح مشتری کا شرف خدا کی قدرت سے فیض یابی کا ایک سبب ہے۔ گویا ایک نسخہ کیمیا ہے جو رزق کو فراخی دے گا اللہ تعالیٰ مسبب الاسباب ہے۔ اس عالم ارضی کو خدا نے عالم اسباب قرار دیا ہے۔ جب تک مناسب سبب اختیار نہ کیا جائے مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ ملازمت نہ کریں، کاروبار نہ کریں تو حصول مال کا وسیلہ نہ ہوگا۔ قرآن پاک میں واضح تحریر ہے کہ وَالنُّجُومُ مُسَخَّرَاتٍ بِأَمْرِهِ یہ کواکب اللہ تعالیٰ کے خاص امر کے پابند ہیں۔

**صدقات مشتری:** دال چنا، کپڑا سنہری، شکر سرخ، زرد چوب، نمک زرد، عقیق زرد، ذبیحہ جانوران برنگ زرد وغیرہ ہیں۔ 12 اگست تا 17 اگست 2025ء بموقع شرف مشتری ان صدقات کی غربا میں تقسیم آپ کیلئے باعث خوشحالی ہوگی۔ اس موقع کو ہرگز ضائع نہ کریں پھر یہ موقع 12 سال بعد آئے گا۔ مشتری مشکل کشا نہیں۔ مشکل کشا خود رب الرحیم ہے۔ اس نے ستارہ مشتری کو بطور سبب پیدا فرمایا جو خوش بختی اور خوشحالی لاتا ہے۔

دولت کے ستارہ مشتری کے خواص و افعال کو تفصیل سے لکھوں تو ایک کتاب بن جائے گی۔ مختصراً یہ افزائش دوستی خلق، خوش قسمتی، تکمیل اُمید آرزو، حب، تسخیر حصول دولت، روحانیت، جذبہ انسانیت، ترقی، فراوانی رزق، رہائی از قید، نجات از مصائب و تفکرات، حصول علم، فتح یابی ہر مقابلہ، افادہ زمینداری، ویزہ بیرون ملک، خوشحال شادی، حفظ و امان، شفائے امراض، حصول اولاد، حوصلہ جرأت، تجاویز میں مثبت تاثیرات، خرید و فروخت، جائیداد میں نفع، فرحت و سکون قلب، اس کے ادنیٰ اثرات میں سے ہیں۔ دولت آنے کے اسباب من اللہ ہوتے ہیں۔ اس کا مطلب ہے ستاروں میں ضرور خدا نے خاص تاثیر رکھی ہے۔ ورنہ ان کو مسخر کرنے کا فائدہ ہی کیا؟ نظام قدرت سے حصول خوش بختی کی توقع رکھنے والوں کو گزشتہ **13** برسوں سے شرف مشتری کا انتظار تھا۔ دولت کے ستارہ مشتری کو برج سرطان کے **15** درجہ تک شرف ہوتا ہے۔ ہر زمانہ میں انسان کو مصائب، دکھوں اور ناکامیوں نے پریشان کیا۔ ہر شخص کا مقصد حیات کامیابی و خوشحالی ہوتا ہے اس لیے ہمارے لیے علم الساعات سے واقف ہونا از حد ضروری ہے۔ جدید سائنس نے کائناتی نظام حیات پر ستاروں کے اثرات کو تسلیم کرایا ہے۔ ستاروں سے زمین کی طرف شعاعیں جن کی ہم پیمائش نہیں کر سکتے۔ سائنس نے ان کے نام مقرر کر دیئے ہیں اور ابھی نجوم پر سائنسی تحقیق جاری ہے۔

کوکب مشتری سفیدی مائل بہ سرخی ہے۔ چھٹے آسمان پر طلوع ہوتا ہے طبع آتشی ہے ہر منزل میں **5** ماہ قیام کرتا ہے، دن جمعرات ہے۔ اس دن کی پہلی ساعت مشتری کی ہوتی ہے۔ اس کوکب کا ملک حضرت اسرافیل علیہ السلام ہے۔ جس کا ورد (یا کبیرُ یا مُتعالُ) ہے۔ اعداد **773** ہیں اس فرشتہ کی تسبیح یہ ہے۔

یا کبیر یا جبار یا حی یا قیوم یا حمید یا جواد یا وہاب
یا عفو یا عظیم العظماء انت اللہ الکبیر المتعال

**لوح شرف مشتری کی تیاری:** تواریخ واوقات شرف مشتری سے قبل لوح مخلوط، تانبا "3x3" کی تیار کرائیں اور اوقات شرف مشتری میں لوح کا سامنے کا اصولی لوح مشتری ذیل ذوالکتابت کا سامنے کا رخ کندہ کریں۔ چھپے والی لوح بیکار ہے۔

اس لوح کی آیت کے اعداد 2397 ہیں۔ ہم لوح طلسم خاتم لکھنے اور سونا پالش کرانے کے بعد، الواح وطلسمات وخاتم کا ڈھیر بنا کر ان پر آیت متعلقہ کا 2397 مرتبہ ورد کر کے ڈاک سے کرم فرماؤں کی طرف احتیاط سے روانہ کریں گے۔ **نوٹ** لوح مشتری سونا پالش وردشدہ صدقات اداشدہ پیک شدہ مع طلسم وخاتم کا ہدیہ -/3000 روپے۔
بیرون ممالک والوں کیلئے -/6000 روپے۔

| یُغۡنِهُمُ | اللّٰهُ | مِن فَضۡلِهٖ | یَا مُنۡعِمُ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۶ | ۲۱۰ | ۱۱۱۲ | ۶۵ |
| ۲۰۹ | ۱۰۰۳ | ۶۸ | ۱۱۱۷ |
| ۶۷ | ۱۱۱۸ | ۲۰۸ | ۱۰۰۴ |

یَا کَبِیۡرُ یَا مُتَعَالُ

۷۱۹۹۲ ۔۔۔
یا حرکیل یا کنکائیل یا لودائیل یا عمائیل
یا مہرائیل العجل الساعۃ الوحا

سلـــاالـــ۸ــلعللھ
علعـــاالـــہ
سلعلعوس

**نوٹ** رہنمائی کے لئے رابطہ کریں۔ 03111 888 668

# نادِ علی کے منسوب مجرب عملیات

**دفع امراض کیلئے** کوئی شخص ایسا بیمار ہو جس کے علاج سے طبیب عاجز ہو گئے ہوں تو آب باراں پر نادِ علی کو ستر مرتبہ تلاوت کر کے مریض کو پلایا جائے تو بفضل خدا اس کو شفا نصیب ہو گی۔ ☆۔ جو شخص بیماری کے باعث ضعیف وناتواں ہو گیا ہو تو اسے چاہیے کہ ہر روز نادِ علی کی ستر مرتبہ تلاوت کرے، اس کا ضعف دور ہو جائے گا۔ ☆۔ ہر روز دس مرتبہ نادِ علی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے سے لاعلاج مرض دور ہوتے ہیں۔ ☆۔ نماز عصر کے بعد ہر روز پچیس مرتبہ نادِ علی پڑھنے والا شخص ہرگز بیمار نہ ہو گا۔ ☆۔ ہر روز نماز مغرب کے بعد اٹھائیس مرتبہ نادِ علی پڑھنے سے جسم کی تمام بیماریاں دور ہوتی ہیں۔ ☆۔ مریض کو جب بھی پانی پلایا جائے اس پر نادِ علی تلاوت کی جائے، ان شاء اللہ جلد شفا ہو گی۔

**نظر بد کیلئے** اگر کوئی لگا تار تین روز بیس (20) مرتبہ نادِ علی کی تلاوت کرے تو نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

**حصول دولت کیلئے** اگر کوئی شخص صبح جب بیدار ہو تو کسی سے بات کئے بغیر ننانوے (99) مرتبہ تلاوت کرے تو وہ غنی ومالدار ہو گا۔ یہ عمل لگا تار تین روز تک انجام دیا جائے۔

**دشمنوں سے نجات کیلئے** اگر کسی شخص کو دشمنوں کا خوف ہو تو وہ ہمیشہ نادِ علی پڑھا کرے۔ ☆۔ اگر کسی شخص کو دشمنوں کا سامنا کرنا پڑ جائے تو وہ تین مرتبہ نادِ علی کی تلاوت کر کے اپنے اوپر دم کر کے جائے، تو کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔

**برائے دفع تہمت** اگر کسی شخص پر کسی نے تہمت لگائی ہو تو اسے چاہیے ہر روز چالیس مرتبہ نادِ علی کی تلاوت کرے تو وہ تہمت سے نجات پائے گا اور تمام خلائق میں وہ نیک نام ہو گا۔

**عزت وبلند مرتبہ کیلئے** روزانہ اٹھارہ مرتبہ نادِ علی کے پڑھنے سے جاہ ورفعت زیادہ ہوتی ہے۔ ☆۔ اگر کوئی شخص اپنی عزت وحرمت کیلئے پانچ سو مرتبہ نادِ علی پڑھے گا تو وہ صاحب عزت اور خلائق کے نزدیک محترم ہو گا۔ اور ہر شخص اس کے ساتھ ادب سے پیش آئے گا۔ ☆۔ عزت اور شوکت کے حصول کیلئے ہر روز دس مرتبہ نادِ علی کو پڑھنا چاہیے۔ ☆۔ ہر روز ایک سو مرتبہ نادِ علی پڑھنے سے حکام کی نظر میں عزت ہو گی۔

# روٹھے ہوئے مان جائیں بچھڑے ہوئے مل جائیں!

مسئلہ کیا ہے؟

مخدوم سید مبارک علی شمسی (روحانی سکالر)



معزز قارئین گرام! اسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ بعد از سلام تمام مومنین کرام کی خدمت میں یاعلیؑ مدد کا تحفہ پیش کرتا ہوں، اور امامیہ جنتری کے بانیان کرام آغا نثار احمد اور آغا افتخار احمد سمیت تمام مرحومین کی بخشش اور درجات کی بلندی کیلئے دعا گو ہوں کہ خالق کُن فکاں انہیں جوار رحمت میں جگہ نصیب فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ معزز خواتین وحضرات بندہ احقر کی جانب سے آپ کو سال نو 2025ء بہت مبارک ہو، اور آپ کیلئے خوشیوں کا باعث ثابت ہو۔ اللہ کریم بحق محمدؐ و آلِ محمدؐ آپ کی تمام تر جائز من کی مرادیں پوری فرمائے اور ناچیز سمیت تمام عالم کو دنیاوی آفات و بلیات سے محفوظ رکھے۔ آمین۔ احباب ذی وقار آپ لوگوں کے پرزور اسرار پر اس بار اپنے ایک آزمودہ اور تیر بہدف عمل کے ساتھ حاضر ہوں، جیسا کہ عنوان سے ہی ظاہر ہے کہ مذکورہ عمل نکاح و منگنی اور شادی کی بندش کے خاتمہ کے ساتھ ساتھ ان اشخاص کیلئے بھی فائدہ مند ہے جو زمانے کی تلخیوں،، خاندانی لڑائیوں، رنجشوں، حاسدین کی سازشوں اور ظالموں کی چیرہ دستیوں کی زد میں آ کر ایک دوسرے سے بچھڑ چکے ہیں، ان میں زیادہ تر وہ لوگ متاثر ہیں جو پسند کی شادی کر چکے ہوتے ہیں یا پھر اس کی خواہش رکھتے ہیں مگر کچھ ناگزیر وجوہات کی بناء پر بے بس دکھائی دیتے ہیں، تاہم پریشان ہونے کی بالکل ضرورت نہیں ہے، مندرجہ بالا تمام وجوہ کا شکار افراد اس عمل سے مستفید ہو سکتے ہیں۔ عمل پیش خدمت ہے قارئین اس سے بھرپور استفادہ کریں گے۔

## نکاح وشادی کی بندش ختم ہو (خصوصی عطر والا عمل)

آج کل سفلی و کالے جادو کی وجہ سے نکاح و منگنی اور شادی میں تاخیر کی وجہ سے ہر دوسرا گھر متاثر ہے۔ علاوہ ازیں وہ لڑکے اور لڑکیاں بھی سرفہرست ہیں کہ جن کی منگنی یا نکاح تو ہو چکا مگر رخصتی میں تاخیر در آئی مندرجہ بالا تمام وجوہات کی وجہ سے جو والدین بہت فکر مند ہیں میرا یہ عمل ان کیلئے بطور خاص اور آزمودہ ہے جسے کئی مہینوں کی تحقیق کے بعد خلق خدا کی آسانی اور راہنمائی کیلئے پیش کیا جا رہا ہے۔

**ہدایات:** عمل اکتالیس دن کا ہے ان دنوں بلا ناغہ اپنے فرائض ادا کریں اور خلوت اختیار کریں، جمالی پرہیز کریں، کم کھائیں، کم سوئیں، اور کوشش کریں ہمیشہ باوضو رہیں، جھوٹ بولنے سے اجتناب کریں، صدقہ و خیرات کریں۔ عمل کی اجازت صرف عاملین کیلئے ہے، بندش زدہ افراد خود عمل نہ کریں۔

**طریقہ کار:** بروز نوچندی اتوار غسل کر کے آسمانی رنگ کا لباس زیب تن کریں اور نماز فجر ادا کریں، بعد از نماز، الکوحل سے پاک عطر کی بوتل سامنے رکھیں اور ایک سرخ رنگ کا ڈوپٹہ (اگر لڑکی کیلئے عمل کرنا ہو تو) ساتھ رکھیں اور اس پر تین ہزار اڑتالیس (3048) مرتبہ درج ذیل آیت کریمہ پڑھ کر دم کریں۔ اول و آخر اکیس، اکیس مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ وہ آیت کریمہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

بار دیگر باقی تمام ایام میں یہی عمل دہرائیں آخری دن عمل مکمل کر کے نیلے رنگ کی مٹھائی پر مؤکلات کی نیاز دلائیں اور اسے پرندوں کے آگے ڈال دیں۔ اور طالب و مطلوب بمع ان کی ماؤں کے نام کے اعداد نکال کر جمع کر کے اس کے مطابق **یَا وَدُوْدُ** پڑھ کر عطر اور دوپٹے پر برابر دم کریں اور اسے اپنے پاس محفوظ کر لیں۔ روزانہ عطر کپڑوں پر لگائیں اور لڑکیاں ساتھ ڈوپٹہ بھی استعمال کریں۔ بفضل خدا جلد رشتے کا پیغام آئے گا اور بندش کا خاتمہ ہوگا۔ تیار شدہ عطر اور ڈوپٹہ حاصل کرنے کیلئے ہدیہ/7600 روپے ہوگا۔ مزید روحانی رہنمائی کیلئے امامیہ جنتری آفیشل نمبر پر رابطہ کریں۔ 03111 888 668

روشنی کا راستہ

# خوشحال ازدواجی و گھریلو زندگی آپ کا حق ہے

سیدہ ارم زہرا زیدی
صرف خواتین رابطہ کریں
03 111 888 668
Youtube ImamiaJantriOfficial

**قارئین امامیہ جنتری:** السلام علیکم! ایک طویل عرصہ کے بعد رب کائنات نے دوبارہ بات کرنے کا موقع فراہم کیا ہے اور آپ کی خدمت میں حاضر ہوں۔ آج کل معاشرے میں عدم برداشت بہت زیادہ ہو چکی ہے جس کی وجہ سے گھریلو ماحول اور زندگی نہایت مشکل اور مسائل کا شکار ہو رہی ہے، یہی وجہ ہے کہ گھر میں بے برکتی، نااتفاقی، بیماریاں، لڑائی جھگڑے آئے دن کا معمول بن چکے ہیں۔ میاں بیوی کے درمیان قوت برداشت ختم ہوتی جا رہی ہے۔ جس کا نہایت برا اثر بچوں کی نشوونما، تعلیم و تربیت، شادی خانہ آبادی اور رشتہ داروں سے تعلق پر پڑتا ہے۔ ان تمام مسائل سے باہر نکلنے میں امامیہ جنتری آپ کا بھرپور ساتھ دیتی ہے۔ آپ سب سے پہلے اپنے رویہ پر غور کریں، صبر برداشت کی عادت بنالیں، درگزر کرنا شروع کریں، اپنے الفاظ اور اپنے لہجے کو قابو میں رکھیں، پانچ وقت کی نماز ہر حال میں ادا کرنے کی عادت بنالیں، صدقہ دینے کی کوشش کریں۔ بلاوجہ کے اخراجات اور فضول خرچی سے پرہیز کریں۔ شوہر سے محبت اور عزت سے پیش آئیں۔ اگر آپ کے گھر میں ایسے مسائل ہیں جو پریشان کن ہیں تو رابطہ کریں، اپنا اور اپنے گھر کا زائچہ بنوائیں اور زائچہ کے مطابق وظائف کا استعمال کریں۔ ان تمام مسائل سے چھٹکارہ پا کر اپنی زندگی کو پرسکون بنائیں کیونکہ ازدواجی اور گھریلو زندگی آپ کا حق ہے۔

**ادائیگی وظائف:** نیچے دیئے گئے دونوں روحانی نقش کی فوٹو کاپی کروا کر گھر کے صدر دروازے پر موم جامہ میں لپیٹ کر لگائیں، ایسا کرنے سے گھر میں کوئی جادو یا برے اثرات داخل نہیں ہوں گے، اگر زعفران سے بنے دونوں نقش درکار ہوں تو رابطہ کر سکتے ہیں۔ صبح اٹھ کر اپنا اور تمام گھر والوں کا صدقہ دیں، روزانہ دیں تو بہتر ہے یا، ایک دن چھوڑ کر دیں، صدقہ اپنی توفیق کے مطابق دیں۔ سورۃ یٰسین روزانہ پڑھنے کی عادت بنالیں۔ بعد از نماز فجر روزانہ ایک تسبیح "سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ" پڑھیں، 298 مرتبہ یارحمٰنُ پڑھیں، ایک تسبیح "یاحیُّ یا قیوم برحمتك استغیثُ" پڑھیں اور ایک تسبیح "یاولیُّ" پڑھیں۔ اس کے ساتھ استغفار پڑھنا اپنا معمول بنالیں، اور بکثرت "یا رؤف یا رحیم" پڑھیں، ان تمام اذکار سے آپ کے گھر کے تمام مسائل دور ہوتے جائیں گے۔ ان شاءاللہ۔

ارم زہرا 03 111 888 668








# علم نجوم سے واقفیت

زندگی خوبصورت ہے

سائرہ ممتاز
(ایسٹرو ہربلسٹ)



پچھلے برس امامیہ جنتری کے قارئین کے لیے ایک مختصر تحریر لکھنے کا اعزاز حاصل ہوا تھا تاہم علوم مخفی اور روحانیت کی دنیا میں قارئین کی دلچسپیوں اوران کے شعور وادراک سے عدم واقفیت کی بنیاد پر وہ مضمون قارئین کے ساتھ مکمل ابلاغ نا کر سکا۔ سال بھر میں مجھ سے رابطہ کرنے والوں میں استخارہ اور والدہ کے نام سے حساب لگوانے والوں کی تعداد ننانوے فیصد رہی۔ مجھے اندازہ ہوا کہ امامیہ جنتری کے قارئین علم نجوم سے زیادہ واقفیت نہیں رکھتے اس لیے یہ مضمون قارئین کی خدمت میں ہدیہ کر رہی ہوں تا کہ وہ علم نجوم اور دیگر علوم مخفی میں بآسانی تفریق کر سکیں۔

روحانی علوم کی دنیا میں جفر، رمل، علم الاعداد اور استخارہ، تعویذات، نقوش طلسمات الگ الگ جہات ہیں اور ان تمام تک رسائی یا عبور حاصل کرنے کے لیے ظاہر ہے وقت، تجربہ اور کٹھن ریاضت درکار ہوتی ہے۔ علم نجوم کی بنیادی طور پر دو شاخیں ہیں یا آپ انھیں دو اسکول آف تھاٹس کہہ سکتے ہیں۔ ویدک نجوم اور یونانی یا انگریزی نجوم۔ ان میں طریقہ کار اور زائچہ کے استخراج کے طریقوں کے علاوہ کوئی فرق نہیں۔ درست علم جاننے والا کسی بھی طریقے کو فالو کرے نتائج یکساں ہی حاصل کرتا ہے مجھے بنیادی علم الاعداد کے علاوہ ویدک نجوم پر دسترس حاصل ہے لہٰذا قارئین کی دلچسپی کے لیے اسی حوالے سے بنیادی باتیں تحریر کروں گی۔ اس ضمن میں امامیہ جنتری کے توسط سے مجھ تک پہنچنے والے قارئین یہ ضرور یاد رکھیے گا کہ فدویہ کو جفر، رمل، استخارہ، دست شناسی، تعویذات اور الواح کے علوم وفنون سے شناسائی نہیں ہے۔ اب آپ یہ سمجھ لیجیے کہ زائچہ شناسی کیا ہے اور ویدک آسٹرولوجی ہماری زندگی کے کن مسائل پر کس طرح رہنمائی کرتی ہے۔

## زائچہ شناسی کیا ہے؟

زائچہ، آسمانی عکس یا نقشہ ہوتا ہے۔ اسے کنڈلی، چارٹ یا وہیل بھی کہا جاتا ہے۔ اسکی ظاہری شکل بارہ خانوں کے "چوکور" کی طرح ہوتی ہے، یا بارہ خانوں کے "دائرہ" کی طرح ہوتی ہے۔ ہندوستان میں زمانہ قدیم یا ویدک دور میں زائچہ اسی شکل میں مرتب کیا جاتا تھا لیکن بعد میں اپنی آسانی اور ریاضیاتی حساب کی تخمین کے لیے اسے چوکور یا ڈائمنڈ شکل میں تیار کیا جانے لگا۔ ڈائمنڈ شکل کا زائچہ نارتھ انڈیا میں مقبولیت رکھتا ہے جب کہ ساؤتھ انڈیا میں یہ چوکور شکل میں ہی تیار کیا جاتا ہے۔

اس میں اشکال کے علاوہ کچھ فرق نہیں پایا جاتا۔ زائچے کے اندر سیارگان، بارہ گھروں یا بارہ بروج کے نام بطور مخفف یا علامت درج ہوتے ہیں۔ آپ چاہے ریاضیاتی طور پر اپنے ہاتھ سے زائچہ تخمین کریں؛ چاہے جدید سوفٹ ویئر یا موبائل ایپ کی مدد لیں۔ یہ آپ کی صوابدید پر منحصر ہے۔ یاد رہے کہ زائچہ صرف "ویسٹرن سن سائن" کو نہیں کہتے نا ہی انڈین قمری سائن یا چندر راشی زائچہ کہلاتی ہے۔ یہ زائچہ کا صرف ایک جزوی حصہ ہوتا ہے۔ جسے فرد کی تا حیات فطرت اور عمومی عادات معلوم کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ زائچہ کا نقش بتاتا ہے کہ کسی خاص تاریخ اور وقت کو آپ کے مقام پیدائش (طالع) کی نسبت آسمان پر سورج، چاند اور سیارے کہاں تھے، اور ان کا باہمی تعلق کیا تھا۔ ہر شخص کا زائچہ دوسرے شخص سے قدرے مختلف ہوتا ہے (کیونکہ ہر کسی کے پیدائش کا وقت، تاریخ، مہینہ، سال اور مقام پیدائش الگ الگ ہوتا ہے)۔ نیز آسمان پر سورج، چاند اور سیارے ایک مقام پر ساکت نہیں۔ بلکہ مسلسل حرکت میں رہتے ہیں۔ سوفٹ ویئر یا موبائل ایپ کی مدد سے زائچہ بنانا بہت آسان ہے۔ لیکن زائچہ پڑھنا (یعنی تجزیہ اور تشریح) آسان کام نہیں۔ مختصراً کہا جائے تو نجمی تجزیہ کے لیے کافی علمی مشقت اور عملی مشق درکار ہے۔ زائچہ کے کچھ اثرات اور خصائص تا حیات ہوتے ہیں۔ جبکہ کچھ عمر کے مختلف حصوں میں پیش آتے ہیں، یعنی متعلقہ دور میں سامنے آتے ہیں۔ اسی طرح گردشِ سیارگان (ٹرانزٹ) سے اخذ کردہ نتائج کسی مخصوص دن، ہفتے یا مہینے کی صورتحال کا اشارہ دیتے ہیں (جس کے لیے پیدائشی طالع برج یا قمری برج کو نسبتی حوالہ بنایا جاتا ہے)۔ بالفرض اگر دو افراد کے زائچے اتفاقاً آپس میں ملتے جلتے بھی

ہوں، تو ان دونوں کے پس منظر، جغرافیے اور انفرادی ارادے اور کاوش کا فرق، مختلف نتائج و واقعات کا سبب بنتا ہے۔ زائچہ بنانے اور زائچہ پڑھنے میں بہت فرق ہوتا ہے۔ آج کل کسی بھی سافٹ ویئر پر بآسانی زائچہ تیار کیا جاسکتا ہے البتہ پلے اسٹور یا گوگل پر موجود تمام ایپس معیاری اشارات اور کیلکولیشن فراہم نہیں کرتیں اس کے لیے پیڈ سافٹ ویئر ہی بہترین آپشن ہوتے ہیں۔ آسٹرولوجی کا پہلا مرحلہ اور آسٹرولوجر کی اولین ذمے داری درست زائچہ کشید کرنا ہے۔ جو اپنے طور پر مکمل حسابی کام ہے۔ یعنی طالع کی نسبت سیارگان کی مختلف بروج اور گھروں میں درست پوزیشن معلوم کرنا، سیاروں کی نظرات، قوت وضعف اخذ کرنا، اور گردش وادوار (دشا/انتردشا) تخمین کرنا ہے۔ نجوم کا یہ پہلا حصہ خالصتاً ریاضیاتی اور سائنسی ہے۔ کچھ عرصے پہلے تک زائچہ بنانے کا حسابی کام ہاتھ سے کیا جاتا تھا (جس کے لیے ایفے میرس، ٹیبل آف ہاؤسز اور قوت وضعف کی جدولوں کی ضرورت ہوتی تھی)۔ لیکن آج کل کمپیوٹر سوفٹ ویئر اور موبائل ایپس کی مدد سے یہ مشکل کام، بہت آسان ہوگیا ہے۔

زائچہ بنانے (کیلکولیٹ کرنے) کی بنیاد کون ومکان (ٹائم اینڈ اسپیس) ہے۔ یعنی زائچہ بنانے کے لیے آپ کو تاریخ، وقت اور مقام (شہر) معلوم ہونا چاہیے۔ مکمل تاریخ پیدائش اور درست وقتِ پیدائش کے بغیر برتھ چارٹ نہیں بن سکتا۔ بالفرض اگر آپ کے پاس درست وقتِ پیدائش میسر نہیں، تو پھر پیدائش کے دن کے قمری زائچہ (مون چارٹ) پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ یاد رہے کہ آسٹرولوجی میں زائچہ پیدائش بنانے کے لیے نام کا پہلا حرف یا ماں کا نام استعمال نہیں ہوتا۔ زائچہ بنانا ایک ریاضیاتی فن ہے۔ اس کے برعکس زائچہ پڑھنا (یعنی زائچہ کا تجزیہ، احکامات لگانا اور پیش گوئی کرنا ایک مختلف فن ہے۔

عملی ویدک آسٹرولوجی میں ہر سیارہ، برج، اور ہر گھر کچھ بنیادی منسوبات اور انفرادی خصائص رکھتا ہے۔ ہر زائچہ میں سیارگان کے درمیان درجنوں اچھے برے تعلقات ونظرات ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ سیارگان کی اپنی قوت وضعف اور سعادت ونحوست کا کردار بھی ہر زائچہ میں قدرے مختلف ہوتا ہے۔ اس لیے ایک ماہرِ نجوم پہلے ان تمام امور کی ترجیحات کی بنیاد پر جانچ پڑتال کرتا ہے۔ ہر گھر، گھر کے مالک اور منسوبی کوکب کے مابین قدرِ مشترک دیکھتا ہے۔ مختلف مفرد اثرات کو مرکب اثرات میں ڈھالتا ہے۔ اس کے بعد ایک متوازن نتیجہ اخذ کرتا ہے۔ جیسے ایک ڈاکٹر اپنے مریض کے معائنے اور میڈیکل رپورٹ پڑھ کر تجزیہ کرتا ہے، اور پھر اپنی رائے دیتا ہے۔ یاد رہے کہ زائچہ پڑھنے اور تجزیے کے بہت سے طریقے ہیں، بہت سے اصول ہیں۔ انڈین آسٹرولوجی اور ویسٹرن آسٹرولوجی میں تجزیہ کے لیے ترجیحات اور پیشگوئی کی تکنیکوں میں کافی فرق ہے۔ مثلاً ماڈرن ویسٹرن آسٹرولوجی میں کسی شخص کی تا عمر فطرت اور تعلقات کے لیے سن سائن پر انحصار کیا جاتا ہے۔ لیکن انڈین آسٹرولوجی میں سن سائن کا بالکل رواج نہیں۔

انڈین آسٹرولوجی میں بارہ گھر کے مالکان (ہاؤس لارڈ) اور ان کا قبضہ بنیادی حیثیت رکھتے ہیں۔ جبکہ ویسٹرن آسٹرولوجی میں برج اور درجاتی نظر کی اہمیت زیادہ ہے۔ اس کے علاوہ بھی بہت سے امور کی ترجیحات مختلف ہیں۔ لہٰذا انڈین آسٹرولوجی سے بنے چارٹ، اور ویسٹرن آسٹرولوجی سے بنے چارٹ کا تجزیہ ایک ہی انداز سے نہیں کیا جاسکتا۔

ان فلکی اثرات سے اخذ کردہ نتائج اور پیش گوئی کو آسان انداز اور مفید مشورے کے طور پر حاملِ زائچہ تک پہنچانا آسٹرولوجی کا تیسرا اہم مرحلہ ہے۔ تاکہ رجوع کرنے والا شخص (یعنی کلائنٹ یا صاحبِ زائچہ) آگہی حاصل کرسکے، منصوبہ بندی اور اہم فیصلے کرسکے۔ آسٹرولوجر کے لیے لازم ہے کہ وہ اپنے کلائنٹس تک زائچے سے کشید کردہ معلومات مکمل ذمہ داری اور بہترین الفاظ میں پہنچائے سائل کی عمر، تعلیم، رہائشی مقام سے واقفیت رکھتے ہوئے اسے تکنیکی اصطلاحات اور پیچیدگیوں میں الجھائے بغیر سادہ اور آسان الفاظ میں مشاورت فراہم کرنا بھی آسٹرولوجر کی ذمہ داری ہے۔ علم نجوم کے اس عملی حصہ کو مشارت اور رہنمائی کہہ سکتے ہیں۔

ایک اچھے آسٹرولوجر کو دوست نما استاد اور طبیب کی طرح ہونا چاہیے۔ علم نجوم کے بنیادی اخلاقیات کا خیال رکھتے ہوئے عوام کو ڈرا دھمکا کر پیسے اینٹھنا، الجھانا، موت یا بیماری سے ڈرانا یا پھر اپنی حد سے بڑھتے ہوئے پروردگارِ مطلق کے کاموں میں داخل اندازی نا کرنا بھی اس فن کے ماہر کی سب سے پہلی ذمہ داری ہے۔ ویدک آسٹرولوجی میں نقوش، طلسمات اور تعویذات سے علاج نہیں کیا جاتا بلکہ ویدک نجوم زندگی کے مختلف ادوار کو مختلف کیٹیگریز میں تقسیم کرتا ہے اور پھر اسی بنیاد پر عملی رہنمائی بھی فراہم کرتا ہے لہٰذا میرا طریقہ کار صدقات، وظائف، علم النفس، انرجی ہیلنگ، مائنڈ سائنسز تک محدود ہے۔

**نوٹ:** میرے علوم کے مطابق رہنمائی حاصل کرنے کیلئے امامیہ جنتری پر دیئے گئے وٹس ایپ نمبر پر پیر تا جمعہ صبح تا شام 4 بجے تک رابطہ کریں۔

**03111 888 668**




# مجرب ترین نقش برائے شفاء کل
## ہر بیماری سے شفاء یابی کے لیے

آغا جعفر
(روحانی مشیر)



قارئین امامیہ جنتری کے لیے یہ عمل تحریر کررہا ہوں۔ تمام بیماریوں سے نجات کے لیے یہ مکمل نقش زعفران سے لکھ کر نو چندی جمعرات کو بنائیں تمام مومنین کو اجازت عام ہے۔ تمام کرم فرماؤں سے دعا کی اپیل ہے۔ محترم آغا نثار صاحب اور آغا افتخار حسین مرحومین کی روح کے ایصال ثواب کے لیے سورۃ فاتحہ کی تلاوت کریں کیونکہ ان کی بنیاد امامیہ جنتری ہے اور لاکھوں ضرورت منداس سے مستفید ہوتے ہیں۔ اور میرے والد محترم آغا حسنین احمد صاحب کی صحت سلامتی کے لیے دعا فرمائیں۔ آمین یہ نقش آپ خود نو چندی جمعرات کو لکھ کر ایک بوتل پانی میں ڈال دیں اور گیارہ دن تک وہ پانی تھوڑا تھوڑا پی کر 11 دن میں ختم کریں۔ 11 دن تک بڑا گوشت کچا پیاز اچار چٹنی استعمال نہ کریں۔ ان شاءاللہ جتنی بڑی مرض ہوگی بصدقہ معصومین علیہ السلام شفاء یابی ہوگی اور آپ ہمیں دعا دیں گے۔ جو کرم فرما نہیں بنا سکتے وہ امامیہ جنتری پر دیئے گئے نمبر پر رابطہ کر کے ہم سے منگوا سکتے ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶ یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم یا حی یا قیوم یا شافی یا کافی یا متکبر
یا جبار یا احد یا واحد یا قوی یا منعم یا فتاح یا رزاق یا باسط یا مسبب
الاسباب یا غنی یا مغنی یا محیط یا ھادی یا ولی یا والی یا دائم یا غفار یا مجیب

یا اللہ آپ کو اپنی ربوبیت کا واسطہ محمدؐ کریم کی رحمت کا واسطہ مولا علیؑ کی ولایت کا واسطہ، 72 شہدا کربلا کا واسطہ، کُل اولیاء کا واسطہ، کُل اوصیاء کا واسطہ، 2 قلندروں کا واسطہ، کل قطب ابدال غوث فقراء کا واسطہ، حامل نقش کو شفا کلیؔ عطا فرمائیں۔ **نوٹ:** روحانی مشاورت کے لئے اور نقش منگوانے کے لئے امامیہ جنتری کے نمبر پر رابطہ کیجیے۔ 03111 888 668

### فرنٹ

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ۷۸۶ | | |
| ۱۲۵۱۸ | ۱۲۵۲۱ | ۱۲۵۲۵ | ۱۲۵۱۱ |
| ۱۲۵۲۴ | ۱۲۵۱۲ | ۱۲۵۱۷ | ۱۲۵۲۲ |
| ۱۲۵۱۳ | ۱۲۵۲۷ | ۱۲۵۱۹ | ۱۲۵۱۶ |
| ۱۲۵۲۰ | ۱۲۵۱۵ | ۱۲۵۱۴ | ۱۲۵۲۶ |

### بیک

۷۸۶

| |
|---|
| نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْناً لَكَ |
| فِي النَّوَائِبِ كُلِّ هَمٍّ وَ غَمٍّ سَيَنْجَلِي |
| بِعَظَمَتِكَ يَا اللهُ وَ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ صَلَّى |
| اللهُ عَلَيْهِ وَ آلِهٖ وَ سَلَّمَ وَ بِوَلَايَتِكَ |
| يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ |



# 2025 اور عدد 9 کی حکومت

قاری
منیر حسین محمدی
(ماہر عملیات)



**السلام علیکم! دعا ہے کہ امام وقت کا جلد ظہور ہو، آپ سب سے التماس ہے بانیان امامیہ جنتری بیگم و آغا نثار احمد مرحوم، بیگم و آغا افتخار احمد مرحوم اور تمام عالم کے مرحومین کے درجات کی بلندی کے لئے بارگاہ خداوند میں دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ بحقِ محمدؐ و آلِ محمدؐ ان کی مغفرت فرمائے (آمین)**

قارئین کی علم الاعداد سے دلچسپی کو مدنظر رکھتے ہوئے امسال بھی اعداد پر لکھنے کا ارادہ کیا، 2025 جس کا مجموعہ 5+2+0+2=9، یعنی 9 ہے، اس عدد کے طابق امسال ہم عدد 9 سے تعلق رکھنے والے افراد کی شخصیت پر روشنی ڈالیں گے۔ عدد 9 کا ستارہ مریخ اور برج عقرب بنتا ہے۔

## عدد 9 سے متعلقہ افراد کی خصوصیات:

یہ عدد بہت طاقتور عدد ہے، اس کی یہ خاصیت ہے کہ یہ دوسرے اعداد کو اپنے اندر ضم کر لیتا ہے۔ جن لوگوں کا عدد 9 ہوتا ہے ان میں زبردست قوت ادراک ہوتی ہے یہ قبل از وقت کسی چیز کے متعلق اچھا یا برا نتیجہ نکال لیتے ہیں یہ لوگ اچھے بزنس مین ثابت ہوتے ہیں، اچھے جج، اچھے وکیل بننے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ ان لوگوں کی زندگی نشیب و فراز سے بھری ہوئی ہوتی ہے۔ انہیں اپنے رشتے داروں کی مخالفت کا سامنا کرنا پڑتا ہے البتہ غیروں میں انہیں زبردست مقبولیت حاصل ہوتی ہے، یہ لوگوں پر جان نچھاور کرتے ہیں۔ 9 عدد سے تعلق رکھنے والے افراد صحیح فیصلہ کرنے کی لاجواب قوت رکھتے ہیں لیکن فطرتاً جذباتی ہوتے ہیں اس لیے کبھی کبھی جذبات کی رو میں بہہ کر صورت حال خراب کر دیتے ہیں اور صحیح وقت پر صحیح فیصلہ لینے سے محروم ہو جاتے ہیں۔ 9 عدد والے افراد کیلئے چاندی خوش بختی کی علامت ہے، اتوار کا دن ان کے لے اچھا ہے، شراکتی کاروبار کرنے کیلئے عدد 9 سے تعلق رکھنے والے افراد بہترین ثابت ہوتے ہیں۔ 9 عدد سے تعلق رکھنے والے افراد کے پاس پیسہ بھی بہت آتا ہے اور یہ لوگ شاہ خرچ بھی بہت ہوتے ہیں کیونکہ ان میں اعتدال نہیں ہے، اس عدد کے حامل افراد معصوم اور محبت کے جذبات سے مالا مال ہوتے ہیں۔ بہت چاق و چوبند ہوتے ہیں، اعلیٰ نقطہ نظر کے حامل ہوتے ہیں، بہت حقیقت پسند اور محنتی ہوتے ہیں۔ یہ افراد بعض اوقات عجلت پسندی کی وجہ سے غور و فکر کئے بغیر کسی بھی منصوبے پر کام کرنے لگ جاتے ہیں جس کی وجہ سے اکثر و بیشتر نقصان اٹھاتے ہیں

اس عدد کے مرد اور خواتین میں بہت مطابقت پائی جاتی ہے بعض اوقات کسی میں منفی اثرات زیادہ ہوتو کسی میں مثبت اثرات زیادہ ہوتے ہیں۔ اس صورت حال میں ناخوشگوار تعلقات پیدا ہونے کا امکان ہوگا۔ 9 عدد سے متعلقہ افراد جرأت مند ہوتے ہیں۔ اس عدد سے متعلقہ افراد حاکمیت کے جذبے سے سرشار ہوتے ہیں اور یہ چاہتے ہیں کہ ہر شخص ان کا تابع ہو۔ عدد 9 سے تعلق رکھنے والے افراد خوش طبع ہونے کے ساتھ ساتھ تحفہ و تحائف کے تبادلہ پر تسکین قلب محسوس کرتے ہیں۔

## عدد 9 کے مردوں کی خصوصیات:

اس عدد سے تعلق رکھنے والے مرد کھانے پینے کے شوقین ہوتے ہیں، اور بہت مہمان نواز بھی ہوتے ہیں، یہ جلد کسی چیز کا اثر قبول نہیں کرتے۔ اس عدد سے تعلق رکھنے والے مرد دوسروں کو متاثر کرنے کی بھرپور صلاحیت رکھتے ہیں۔ یہ لوگ نئے تعلقات استوار کرنے کے شوقین ہوتے ہیں اور دوستی کرنے کے خوگر ہوتے ہیں اور دوستوں کو فائدہ پہنچانے والے ہوتے ہیں۔ اس عدد سے تعلق رکھنے والے مرد اچھا لباس پہننا پسند کرتے ہیں، یہ لوگ بہت جلد غصہ ہو جاتے ہیں، اس عدد سے متعلقہ مرد فراخ دل ہوتے ہیں، مذہبی معاملات میں دلچسپی رکھتے ہیں اور اس کے ساتھ ساتھ ایماندار اور قابل بھروسہ بھی ہوتے ہیں۔ ایسے لوگ بہت جلد اچھے ماحول کا اثر قبول کر لیتے ہیں اگر یہ لوگ لڑتے ہیں تو جم کر لڑتے ہیں۔ اس عدد کے مرد فہم و فراست کی دولت سے مالا مال ہوتے ہیں۔ اس عدد سے تعلق رکھنے والے آدمیوں میں فطرتاً بہت عظمت پائی جاتی ہے یہ عدد بزرگی کا عدد ہوتا ہے، اس عدد سے

تعلق رکھنے والے مرد خوابوں کی دنیا میں رہتے ہیں، خوش خیالی میں وقت ضائع کرتے ہیں۔ یہ لوگ اچھی گفتگو کرنے کا فن جانتے ہیں۔ 9 عدد کے مرد صنف نازک میں آسانی سے مقبول ہو جاتے ہیں۔ 9 عدد کے مرد و حضرات کو اپنا قائد خود بننے کی عادت ہوتی ہے اور یہ عادت انہیں نقصان پہنچاتی ہے۔ اس عدد کے مرد آزاد خیال ہوتے ہیں کسی کی پابندی گوارہ نہیں کرتے، اس عدد سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو جانور پالنے کا شوق ہوتا ہے، لوگوں سے اظہار ہمدردی ان کا خاص مشغلہ ہوتا ہے۔ 9 عدد کے مرد اکثر اپنے عزیز و اقارب کی جانب سے صدمات اٹھاتے ہیں ان کے چاہنے والے بہت ہوتے ہیں لیکن ان کے حاسدین کی تعداد بھی کچھ کم نہیں ہوتی۔

## عدد 9 کی خواتین کی خصوصیات:

9 عدد سے تعلق رکھنے والی خواتین اپنے غصے کو ظاہر نہیں کرتی بلکہ دبا کر رکھتی ہیں۔ یہ خواتین بہت خوددار ہوتی ہیں، ایسی خواتین کسی سے مدد لینا گناہ سمجھتی ہیں۔ ایسی عورتیں دوسروں کو اپنی رائے پر چلانے کی خواہشمند ہوتی ہیں، یہ اگر ناراض ہو جائیں تو پھر مشکل سے راضی ہوتی ہیں۔ اس عدد سے متعلقہ خواتین بہت سمجھدار ہوتی ہیں ان کا مزاج ہر کسی سے نہیں ملتا۔ اس عدد کی خواتین عقیدے کے اعتبار سے بہت مضبوط ہوتی ہیں، یہ خواتین دوستی اور دشمنی میں انتہاء کی قائل ہوتی ہیں، اس عدد کی خواتین کے عزائم پختہ ہوتے ہیں اور یہ ہر کسی سے مرعوب نہیں ہوتی۔ یہ خواتین دوسروں سے محبت کرتی ہیں اور چاہتی ہیں کہ دوسرے بھی ان سے محبت کریں۔ 9 عدد کی خواتین کا منفی پہلو یہ ہے کہ یہ چڑچڑے مزاج کی ہوتی ہیں، یہ خواتین اپنے شوہر کو اپنے قبضہ میں رکھنے کی کوشش کرتی ہیں، رقابت کا جذبہ ان میں حد سے زیادہ ہوتا ہے اور یہ فضول خرچ بھی ہوتی ہیں۔ ان کی خصوصیت ہے کہ یہ دل جیتنے کے فن سے واقف ہوتی ہیں اور بہترین تعلقات استوار کرتی ہیں۔

## موافق اور ناموافق اعداد:

عدد 9 کے موافق عدد 1 اور 4 ہیں، انہیں چاہیے کہ عدد 1 اور عدد 4 سے تعلق رکھنے والے افراد سے شادی کریں، خوشحال زندگی گزرے گی۔ اگر عدد 9 سے تعلق رکھنے والے مرد کی شادی، عدد 9 کی حامل خاتون سے ہو جائے تو یہ بے مثال جوڑا ثابت ہوتا ہے۔ عدد 9 سے تعلق رکھنے والے افراد کو چاہئے کہ عدد 6 اور عدد 7 سے متعلقہ افراد سے شادی کرنے سے گریز کریں، کیونکہ ایسا کرنے سے ان کی تمام زندگی لڑائی جھگڑوں کے باعث بے سکونی میں گزرے گی۔

## موافق نگینہ:

9 عدد سے تعلق رکھنے والے افراد کا موافق نگینہ زمرد ہے لیکن انہیں پکھراج، اوپل اور یاقوت بھی راس آجاتا ہے، انہیں چاہیے یہ نگینے چاندی میں بنوا کر پہنیں۔ چاندی اس عدد سے متعلقہ افراد کیلئے خوش بختی کی علامت ہے۔

## عدد 9 والوں کے لئے تجویز:

اس عدد سے متعلقہ افراد کو چاہیے کہ اپنے مزاج میں اعتدال پیدا کریں اور خطرناک امور سے خود کو بچائیں، حد سے زیادہ حساس نہ بنیں، کسی کام میں عجلت سے کام نہ لیں بلکہ غور و فکر اور سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں، ایسا کرنا آپ کی کامیابی کی ضمانت ہے۔

## عدد 9 والوں کیلئے وظائف:

عدد 9 سے متعلقہ افراد ہر قسم کی مشکل اور پریشانی سے نجات حاصل کرنے کیلئے، بعد از نماز مغرب یا بعد از نماز عشاء، اوّل و آخر 9 مرتبہ دُرود کے ساتھ سورۃ الفتح کی آیت نمبر 1:

"اِنَّا فَتَحۡنَا لَكَ فَتۡحًا مُّبِيۡنًا"

کی 1233 مرتبہ تلاوت کریں۔ سال 2025 کو اپنے اور اپنے وطن عزیز کے لے بہتر بنانے کے لے سب کو چاہیے کہ بعد از نماز فجر 9 مرتبہ درود اور 72 مرتبہ "یا باسط" اور بعد از نماز مغرب و عشاء اوّل و آخر 18 مرتبہ درود کے ساتھ "یا کریمُ" 270 مرتبہ تلاوت کریں۔ عدد 9 کی انگوٹھی پہنیں جو بہت فائدہ مند ثابت ہوسکتی ہے۔ جو لوگ یہ وظائف پڑھنے سے عاجز ہوں وہ اس کا نقش منگوالیں۔ اس کے علاوہ جو قارئین سحر جادو، آسیب جنات، نفسیاتی، جسمانی اور روحانی کسی بھی قسم کی بندش و رکاوٹ کا شکار ہیں، وہ امامیہ جنتری آفیشل پر دیئے گئے نمبر کے ذریعے رابطہ کریں۔ 03111 888 668

---

علماء فرماتے ہیں کہ جمعہ کے دن غسل کرنے کے بعد ظہر کی نماز سے پہلے دو رکعت نماز حاجات پڑھے اور نماز مکمل کرنے کے بعد 1047 مرتبہ

**ما شاء اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم**

پڑھ کر اس کا ثواب حضرت امام محمد تقیؑ کو ہدیہ کرے۔ امام محمد تقیؑ کی سفارش سے یہ دعا ان شاء اللہ بہت جلد قبول ہوگی۔

# علم رمل کی افادیت

رمل کی دنیا

ماہر علم رمل
محمد مہدی قنبری



علوم خفیہ میں علم رمل کا تشخیص کا پہلو ایسا نمایاں ہے۔ جو دیگر علوم میں بمشکل نظر آتا ہے۔ ہم گزشتہ گیارہ سال سے اسی موضوع پر مضمون لکھ رہے ہیں لاتعداد لوگ اندرون ملک اور بیرون ملک سے صرف فون پر رابطہ کرتے ہیں اس کے جواب میں صرف چار عدد پوچھتے ہیں۔ اس سے علم رمل کا زائچہ بناتے ہیں۔ سائل کے بارے میں باقی لوگوں سے زیادہ معلومات دیتے ہیں جبکہ باقی علوم کے ماہرین صرف یہ بتاتے ہیں کہ آپ کو پریشانی ہے بندش ہے۔ سایہ ہے۔ سحر ہے یا جادو ہے۔ ارے بھائی پریشانی ہے تو وہ آپ کے پاس آیا ہے۔ اب آپ کچھ بھی بتا دیں۔ اس بیچارے کو تو ماننا ہے۔ کیونکہ وہ تو علم نہیں رکھتا۔ آپ نشانیاں بتائیں جسے وہ تسلیم کرے۔ وقت بتائیں کب سے پریشان ہے۔ کس وجہ سے ایسا ہوا ہے۔ سایہ ہے تو کب سے اور کہاں سے ہوا ہے؟ جادو ہے تو کس وجہ سے ہوا ہے؟ حسد، بغض، جلن یا کوئی ترقی ملی ہے۔ جسے کوئی عزیز برداشت نہیں کر سکا۔ یا کوئی پارٹنر کاروبار پر قبضہ کرنے کی وجہ سے پریشان ہے اس کے بارے میں تفصیل سے بتایئے اور کچھ لوگوں کا سوال کرنے کا انداز بھی عجیب ہے۔ اکثر لوگ تو بات اس طرح کرتے ہیں کہ مولانا ہم تو نماز بھی پڑھتے ہیں پھر بھی ہمارے ساتھ جادو، سایہ وغیرہ کیسے ہو گیا؟ ہم وظیفہ بھی پڑھتے ہیں۔ سورۃ بھی پڑھتے ہیں پھر بھی ایسا کیوں؟ میں اکثر کہتا ہوں نماز پڑھنے والے کو شوگر نہیں ہوتی۔ بلڈ پریشر نہیں ہوتا۔ کینسر نہیں ہوتا؟ جب یہ بیماریاں ہوتی ہیں اس طرح بھی روحانی بیماریاں بھی ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ ہم سب لالچ میں کرتے ہیں نماز بھی کسی لالچ میں، وظیفہ بھی کسی لالچ میں، سورتیں بھی کسی لالچ میں خدارا عبادت کی غرض سے یہ سب کچھ کریں میرا دعویٰ ہے کہ کوئی پریشانی نہیں ہوگی۔ نہ رزق کی پریشانی نہ بچوں کی تعلیم کا مسئلہ۔ نہ بچوں کی نافرمانی کا مسئلہ نہ بچوں کو شادیوں کا مسئلہ نہ ساس بہو کے جھگڑے نہ اولاد ہونے کے مسائل نہ بھائی بھائی میں حسد وغیرہ وغیرہ بھائی احکامات دین پر عمل کریں۔ واجبات ادا کریں۔ محرمات سے بچیں، اپنے عقیدے کو مضبوط رکھیں اور تعویز گنڈے والوں سے پرہیز کریں۔ ہندو عیسائی اور یہودیوں کے پاس نہ جائیں۔ مولا بڑا کرم و فضل کرے گا۔ ہاں پریشانی آجاتی ہے تو صرف اور صرف قرآن کی آیات کے تعویزات۔ رسول اکرم ﷺ اور آئمہ علیہم السلام سے منسوب دعاؤں اور تعویزات پر عمل کریں اور اس کے لیے ادھر ادھر بھٹکنے کی ضرورت نہیں۔ امامیہ جنتری نے آپ کے لیے علما اور عامل علما یا متقی حضرات کا انتخاب کر کے ان کے علمی مضامین کو جمع کیا ہے۔ جس کا سہرا آغا علی فرزاد صاحب کے سر پر ہے۔ وہ ہر سال اس کے لیے بہت محنت کرتے ہے۔ نیز میں دعا گو بانی جنتری کا آغا نثار احمد صاحب اور ان کے فرزند آغا سید افتخار حسین صاحب اور اپنے والد مولانا محمد علی عابد قنبری اور اپنے دادا مومن علی حسن فانی اور ان کے والد فقیر محمد اور دادا اور ہمارے دیگر مرحومین کی بلندی درجات کے لیے۔

علم رمل کوئی غیب کا علم نہیں ہے بلکہ انبیا اور آئمہ سے منسوب علم ہے اور بزرگوں کے تجربات کا نتیجہ ہے اور ماضی حال، مستقبل کے حالات کو بطریق احسن بتا دیتا ہے۔ الحمدللہ شاذ و نادر ایسا ہوا ہے کہ رمل سے حساب کیا ہو ہے اور جواب صحیح نہ آیا ہو۔ حالانکہ ہم صرف فون پر بات کرتے ہیں اور کسی کو بھی اپنے پاس نہیں بلاتے اس سے پہلے بھی میں نے کافی عاملوں سے سوالوں کے جواب دیتا تھا بالخصوص علم عدد اور علم اسمات لیکن جیسا میں نے علم رمل کو پایا ہے ایسا کوئی اور نہیں ہے۔ میں چھوٹی سی مثال دوں شاید 2012 کا واقعہ ہے کہ میرے پاس ایک فون آیا کوئی محترمہ بات کر رہی تھی انہوں نے کہا کہ ہمارے ہاں اٹھارہ سال سے اولاد نہیں ہے میں نے ان کا نام ان کی والدہ اور ایک سے سولہ کے درمیان چار عدد پوچھے زائچہ بنایا اور جواب دیا بی بی آپ کی زمین لاکھوں میں تھی جو کروڑوں میں ہو گئی ہے اور آپ کی اولاد تو کیا آپ کے شوہر کے باقی بھائیوں کے پاس بھی اولاد نرینہ نہیں ہے اتنی زیادہ زمینیں ہونے کے باوجود آپ کے ہاں وارث نہیں ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ کے سسر نے اپنی زمین کے ساتھ ملا ہوا ایک ٹکڑا زمین کا جو کہ ایک بیوہ کا ہے اپنی اولاد ہونے کے بعد اس پر قبضہ کیا ہوا ہے اس بیوہ کی بددعا کی وجہ سے آپ کے ہاں اولاد نرینہ نہیں ہے۔ اس کے جواب میں خاتون نے کہا کہ میں ڈاکٹر ہوں اور تین دفعہ امریکہ سے علاج کروا چکی ہوں میرے دیور نے تین شادیاں کی ہیں اور اس میں صرف بیٹیاں ہیں۔ بیٹا کوئی نہیں ہے اور ہمارے ہاں واقعی کوئی بیٹا نہیں ہے۔ یہ بات بھی ٹھیک ہے کہ ہماری زمین لاکھوں سے کروڑوں میں آگئی ہے اس لیے کہ اس میں سے بائی پاس نکل آیا ہے۔ میرے کہنے پر انہوں نے پٹواریوں سے معلوم کر کے وہ زمین کا ٹکڑا نکال کے بیوہ کے بچوں کو واپس کر دیا اور مولا نے کرم کیا اگلے سال ہی ان کے ہاں اولاد نرینہ تھی۔ میرے خیال میں اتنی گہرائی میں علم رمل کے علاوہ کوئی اور علم نہیں دیکھتا میں نے یہ واقعہ مجبوراً لکھا ہے۔ رمل میں ان لوگوں کے لیے بھی کلیہ ہے اور وہ ضمیر کا کلیہ ہے اور وہ یہ ہے دائرہ ابدح سے اور ادکام نقطہ جس صاحب کے رمل خانہ پندرویں کے خانہ آتشی یا بادی کو حرکت دیں اور جس خانہ میں نقطہ منتہی ہو ضمیر اس خانہ کا ہوگا اگر شکل لحیان ہو تو زندگانی اور تندرستی اور شکل حمرہ ہو حال اور قدم غائب اور اگر شکل نصرۃ الخارج ہو تو سفر نزدیک یا خبر دوست اور اگر شکل بیاض ہو تو آنجو جا جو شکل نصرۃ الخارج ہو مال اور معشوق اور اگر شکل اجتماع ہو تو گرفتہ اور حاملہ اور شکل عتبۃ الخارج ہو تو مال چوری کا اور خطرہ غیب اور نکاح اور اگر شکل میں انکیس ہو تو لینا مال اور خطرہ اور اگر شکل عقلہ ہو تو سفر کو جانا اور آنا غائب اور اگر شکل قبض الداخل ہو تو لینا مال اور احوال بارہ اور اگر شکل فرح ہو آنا غائب یا اچھا ہونا بیمار کا اور اگر شکل نصرۃ الداخل ہو خلاصی قیدی اور حاملہ اور اگر شکل نقی ہو تو کشائش کا کھلنا اور اگر شکل عتبۃ الداخل ہو تو مال اور صحت بیمار اور طریق ہو غائب مع تشویش اور اگر شکل جماعت ہو تو مال اور جماعت دوستوں کا فائدہ بخشش مغفرت ہے۔




جواب:۔ زائچہ کے خانہ دوئم قبض الداخل ہے اور خانہ ہشتم نصرۃ الخارج ہے اور سعد خارج شکل ہے اور پہلی شکل آتشی خانہ بعد میں قوت رکھتی ہے اور دوسری شکل آتشی خانہ میں قوت رکھتی ہے اور پھر طالع باقوت ہے اور دوسرا خانہ سعد منقلب دوسرے خانہ میں موجود ہے تو نتیجہ نکلا کہ شراکت کی جا سکتی ہے

## سوال نمبر 1۔ سوال کیا گیا ہے کہ جس آدمی سے شراکت کرنا چاہتا ہوں وہ کیسا ہے؟

اصول قوائد زائچہ کا دوسرا خانہ اور آٹھواں خانہ دیکھو جس کی شکل سعد داخل ہو اور وہاں باقوت ہو فائدہ ہوگا۔ معلوم رہے کہ شکل خانہ دوئم سائل ہے اور ہشتم مسئول سے منسوب ہے اس صورت میں اگر دوسرے خانے میں انکیس آجائے تو شرکت یا معاملہ کرنا چاہیے اس طرح دوئم اور سینز دہم سے قوت بیع و شرائے میں قوت سائل کی ہے اور خانہ دوازدہم چہاردہم قوت بیع و شرائے شریک کی ہے اور پھر شکل طالع ہفتم کو دیکھو جو شکل سعد ہوگی وہ امین ہوگا اور جس کی شکل نحس ہوگی وہ خائن ہوگا۔

## سوال نمبر 2۔ سوال کیا گیا ہے کہ دعویٰ میراث کروں یا نہ کروں؟




اصول و قواعد زائچہ کے دوسرا خانہ میں اور آٹھویں خانہ میں نحس خارج اشکال ہو کر مکرر ہوں تو مشکل ملے گا۔ لیکن سائل کے ہاتھ نہ پہنچے گا کوئی اور لے جائیگا یا خرچ ہو جائے گا۔ بغیر مرضی اور اختیار کے اگر خانہ دوئم میں شکل داخل اور ہشتم میں منقلب سعد شکل ہو تو ملے گا۔ اگر خانہ سوئم میں بھی منقلب شکل ہو تو نہیں ملے گا۔ بمر مشکل سے ہاتھ آئے گا۔ اگر خانہ دوئم یا ہشتم میں داخل ہو تو نہیں ملے گا۔

جواب:۔ زائچہ کے خانہ دوئم میں قبض الخارج ہے سعد خارج اور ہشتم میں بیاض سعد ثابت شکل ہے اور دوئم کی شکل پندرھویں خانہ میں مکرر ہے اور خانہ سوئم میں طریق ہے مشکل سے ملے گا۔ مل جائے گا۔

## سوال نمبر 3۔ سوال کیا گیا ہے کہ جس سے میں محبت کرتا ہوں اس کے بارے میں بتائیں؟




اصول قواعد زائچہ میں خانہ پنجم کے اندر شکل داخل یا سعد خارج اور تکرار نیک خانوں میں ہو تو محبوب دوستی کرے اور عداوت کے خانوں میں تکرار کرے تو عداوت ہوگی اور اگر خانہ پنجم میں شکل نحس ہو اور تکرار خانہ دوستی میں کرے تو محبوب کو رنج ہوگا۔ مگر دوستی کرے گا۔ نیز اس کی دلیل ہے کہ دوستی اس کے قابل اعتبار نہیں اگر پنجم میں سعد شکل ہو تو اور تکرار بد خانوں میں کرے یا عکس اس کا خانہ گیارہ، چودہ، پندرہ اور سولہ میں ہو تو محبوب سخت ہے۔ آخر میں نرم ہو جائے گا۔

جواب۔ زائچہ کے اندر خانہ پنجم میں انکیس نحس ہے اور تکرار اس کا دوستی میں نہیں ہے یا دشمنی میں مگر عکس اس کا لحیان خانہ گیارہ میں ہے اسلئے محبوب نہیں ہے۔ سخت ہے لیکن رام ہو جائے گا۔

## سوال نمبر 4۔ سوال کیا گیا ہے کہ مریض کا حال کیسا ہے؟




اصول قواعد زائچہ کے خانہ ششم میں شکل داخل ہو تو زیادتی و رنج کی دلیل اور خارج ہے۔ نقصان اور رنج کے منقلب سے روزی خوب کی ہے اور کبھی نہ ہوگی اور ثابت سے مرض دیر تک رہنے علامت ہے اور اگر شکل سعد ہو تو علاج سے ہی شفاء ہوگی۔ اگر حمرہ ہوگی تو غلبہ خون یا حرارت کا غلبہ ہے اور عقلہ سے ورم اور بدن درد ہے اگر یہ شکل خانہ ششم ہو تو دلیل ہے خانہ پنجم میں ماضی اس کا اور خانہ ہفتم میں مستقبل بیان کیا جاتا ہے۔ معلوم رہے کہ شکل خانہ چہارم دلیل ہے بر علاج ... پر اگر یہ شکل سعد ہو تو علاج فائدہ مند ہوگا۔ نحس سے فائدہ نہ ہوگا اور شکل ممزوج سے علاج میانہ ہوگا اور مشکل خانہ ہفتم سے حکیم کی دواء جب مریض کا بیان ہوگا یا نہیں۔ سعد خارج سے مریض جلدی درست ہوگا اور نحس سے دشواری اور داخل سے زیادتی مرض کی دلیل ہے۔

جواب۔ زائچہ کے خانہ ششم میں فرح سعد منقلب موجود ہے یہ شکل بادی مریض کو نظر بد آسیب یا دیو کی ہے۔ تپ گرم اور درد گردن کی علامت ہے۔ کبھی مرض بڑھنے اور کبھی کم ہوں اسے علاج سے شفاء ہو جائے گی۔

## سوال نمبر 5۔ سوال کیا گیا کیا میرے نصیب میں فرزند ہے یا نہیں؟ اگر ہیں تو کتنے ہیں؟




اصول قواعد کے زائچہ میں خانہ پنجم جو اولاد سے منسوب ہے اس میں فرح لحیان جماعت نقی الحد اجتماع نصرۃ الخارج نصرۃ الداخل یا بیاض ہوگا تو فرزند ہوگا۔ ورنہ نہیں ہوگا اور شکل اول کو ہفتم سے ضرب دیں اگر نتیجہ قبض الداخل یا نصرۃ الخارج ہو تو چار فرزند ہوں گے۔ اگر فرح یا عتبۃ الداخل ہو تو چھ فرزند ہوں گے۔ اگر اجتماع یا جماعت ہو تو دو فرزند ہوں گے اگر بیاض ہو تو پانچ فرزند ہوں گے۔ اگر لحیان ہو تو یا نصرۃ الداخل ہو تو تین فرزند ہوں گے اگر حمرہ نقی انکیس یا عقلہ ہو تو چار فرزند ہوں گے اگر قبض الخارج عتبۃ الخارج ہوں دو بیٹیاں ہوں گی۔

جواب۔ خانہ پنجم میں شکل نصرۃ الخارج ہے لہٰذا لڑکا پیدا ہوگا اور خانہ اول اور ہفتم کو ضرب دیں تو نصرۃ الخارج نکلے گا جس کا مطلب ہے کہ چار فرزند ہوں گے۔

## سوال نمبر 6۔ سوال کیا گیا ہے کہ حکیم یا ڈاکٹر کی کیفیت کیا ہے اور دوا کیسا ہے؟




اصول قواعد زائچہ میں شکل خانہ دہم میں شکل سعد ہو تو حکیم طبیب یا ڈاکٹر معالج عالم ہے ورنہ جاہل اور خانہ یازدہم تجویز نسخہ سے متعلق ہے اگر ہر دو خانہ میں شکل سعد ہو تو حکیم اور اس کا نسخہ درست ہے اگر خانہ دہم میں شکل سعد ہو یازدہم میں نحس ہو تو حکم معکوس ہوگا۔ نتیجہ شکل دہم و شانزدہم اگر سعد ہو تو مرض تشخیص ہوئی ورنہ نہیں۔

جواب۔ زائچہ میں خانہ دہم میں طریق سعد ہے حکیم یا معالج عالم ہے اور خانہ یازدہم نصرۃ الخارج سعد ہے اس کا نسخہ مجوزہ بہتر ہے اور نتیجہ شکل دہم طریق اور شانزدہم نقی الحد ایک سعد ہے دوسری نحس ہے اس لیے مرض مشخص کر لیا۔

## سوال نمبر 7۔ سائل نے سوال کیا کہ گمشدہ خود فرار ہو گیا ہے یا کوئی بھگا کر لے گیا ہے؟




اصول و قواعد اشکال ( ) کو دیکھیں اگر وہ زائچہ میں موجود ہوں تو دلیل ہے کہ اغوا سے فرار ہوا ہے اگر یہ اشکال زائچہ میں نہ ہوں تو خود گیا ہے۔ زائچہ کے خانہ اول اور سوئم میں موجود اشکال پائی جاتی ہے لہٰذا خود نہیں بھاگا بلکہ اس کو اغوا کیا گیا ہے




# صحت اور اعجازِ قرآن

## کون سی سورت سے ہے کس بیماری کا علاج؟

محمد اکمل خان
ماہر علوم مخفی



السلام علیکم! صحت کے معاملات خوراک کے بعد ہمیشہ سے انسان کے لیے سب سے زیادہ اہمیت کے حامل رہے ہیں۔ جسمانی اور رُوحانی مسائل کے لیے اِنسان صدیوں سے دواؤں، دُعاؤں اور مُختلف ٹوٹکوں کا سہارا لیتا رہا ہے۔ ماضی قریب میں جب ایک ہی حکیم حاذق تمام جسمانی عوارض و مسائل کا تنہا وسیلہ ہوتا تھا۔ پھر وقت نے اسپیشلسٹ ڈاکٹرز کا دور بھی دِکھایا۔ بایں ہمہ، مُبالغہ نہیں ہوگا اگر میں یہ کہوں عصرِ حاضر کی اس ترقی کے باوُجود اپنی جسمانی اور رُوحانی تکالیف کے شافی، یقینی اور بے ضرر حل کے لیے اِنسان تا حال کوئی کامیابی حاصل نہیں کر سکا۔ مہنگی ادویات کے مُضر اور مُہلک اثرات سے لے کر تشخیص تک عذاب ہی عذاب ہے اور ان عذابوں سے نجات کا وسیلہ کلام خُداوندی ہے جو میں اپنے قارئین کے لیے لے کر حاضر ہُوں۔ جس طرح رحمتِ خُداوندی ہر جگہ برابر برستی ہے اسی طرح یہ آیات سب بیماریوں کے لیے یکساں موثر اور مجرب اثرات کی حامل ہیں اور بے شمار لوگوں کی کئی بار آزمودہ ہیں۔

**سورۃ ھود:** حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ جو شخص سورہ ھود ہرن کی جھلی پر (یا چاندی پر) لکھ کر پہن لے تو اللہ اُسے مافوق الفطرت طاقت عطا فرمائے گا اور اگر اس سے سَو (100) آدمی بھی لڑیں تو وہ فتح یاب ہوگا اور اُسے کوئی شکست نہیں دے سکے گا۔ حتّی کہ اُسے دیکھنے والا بھی مرعوب ہو جائے گا۔

○ جو شخص چار دِن مُسلسل طلوعِ آفتاب کے وقت صِدقِ نیت سے سورہ ھود کی پہلی چار آیات کو زعفران سے لکھ کر اور اس برتن میں پانی ڈال کر 4 مرتبہ اس پانی پر دم کر کے پی لے تو اُس کا دِل نُورانی ہو جائے گا۔

"الرٰ کِتَابٌ أُحْكِمَتْ آيَاتُهُ ثُمَّ فُصِّلَتْ مِن لَّدُنْ حَكِيمٍ خَبِيرٍ۔ أَلَّا تَعْبُدُوا إِلَّا اللَّهَ إِنَّنِي لَكُم مِّنْهُ نَذِيرٌ وَبَشِيرٌ۔ وَأَنِ اسْتَغْفِرُوا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوبُوا إِلَيْهِ يُمَتِّعْكُم مَّتَاعًا حَسَنًا إِلَىٰ أَجَلٍ مُّسَمًّى وَيُؤْتِ كُلَّ ذِي فَضْلٍ فَضْلَهُ وَإِن تَوَلَّوْا فَإِنِّي أَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ كَبِيرٍ۔ إِلَى اللَّهِ مَرْجِعُكُمْ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ"

**سورہ یوسف:** تمام بیماریوں سے نجات کے لیے سورہ یوسف کی آیت نمبر 91، 92، 93، زعفران سے لکھ کر، پانی سے دھو کر اور اس پانی پر 3 مرتبہ دم کر کے مریض کو پلا دیں۔

"قَالُوا تَاللَّهِ لَقَدْ آثَرَكَ اللَّهُ عَلَيْنَا وَإِن كُنَّا لَخَاطِئِينَ۔ قَالَ لَا تَثْرِيبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ يَغْفِرُ اللَّهُ لَكُمْ وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ۔ اذْهَبُوا بِقَمِيصِي هَٰذَا فَأَلْقُوهُ عَلَىٰ وَجْهِ أَبِي يَأْتِ بَصِيرًا وَأْتُونِي بِأَهْلِكُمْ أَجْمَعِينَ"

**سورۃ ابراھیم:** جوڑوں کے درد کے لیے خلوصِ دل سے سورۃ ابراہیم کی آیت نمبر 12 لکھ کر پہن لیں اِن شاءاللہ شِفا ملے گی۔

"وَمَا لَنَا أَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللَّهِ وَقَدْ هَدَانَا سُبُلَنَا وَلَنَصْبِرَنَّ عَلَىٰ مَا آذَيْتُمُونَا وَعَلَى اللَّهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُونَ"

**سورۃ الحجر:** حافظے میں اِضافے کے لیے سورۃ الحجر کی آیت نمبر 9، اکتالیس مرتبہ انجیر پر پڑھیں اور کُچھ دِن تک روزانہ ایک دانہ کھا لیا کریں۔

"إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ"

**سورۃ الکھف:** حضرت امام جعفرؑ صادق "سے منقول ہے کہ پنڈلی کے درد کے لیے سُورۃ الکھف کی آیت نمبر 27 کو درد کی جگہ پر سات مرتبہ پڑھ کر دَم کریں۔

**سورۃ المریم:** سر درد/مائیگرین کے لیے سُورۃ المریم کی پہلی پانچ آیات اور سُورۃ الفتح کی آیت نمبر 29 پڑھ کر دَم کریں۔

**سورۃ طٰہٰ:** مُنہ کے درد کے لیے لکھ کر پاس رکھیں۔

**سورۃ الانبیاء:** ران کے درد کے لیے حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ کسی بڑے برتن (ٹب وغیرہ) میں گرم پانی ڈال کر بیٹھیں اور درد کے مقام پر ہاتھ رکھ کر سُورۃ الانبیاء کی آیت نمبر 30 پڑھیں۔

○ حضرت امام مُوسیٰ کاظم علیہ السلام کے ایک ساتھی کو معدے میں درد

تھا۔ آپ ؑ نے فرمایا تھوڑا پانی لے کر اُس پر تین مرتبہ پڑھو:

"یُرِیۡدُ اللّٰہُ بِکُمُ الۡیُسۡرَ وَلَا یُرِیۡدُ بِکُمُ الۡعُسۡرَ"

پھر سُورۃ الانبیاء کی آیت نمبر 30 پڑھ کر پیٹ پر ہاتھ رکھ کر پانی پی لیں انشاء اللہ درد سا کن ہوگا۔

**سُورۃ المُؤمنون:** رسول اکرمؐ اور حضرت امام جعفر صادقؑ کے فرامین کے مطابق شراب اور منشیات کے عادی شخص کو سُورۃ المُؤمنون لکھ کر پہنا دیں یا اُس کے بستر پر لٹکا دیں۔

**سُورۃ الفرقان:** سانس کی بیماریوں کے خاتمے کے لیے سُورۃ الفرقان کی آیت نمبر 11 تلاوت کریں۔

**سُورۃ النمل:** حضرت امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ دانت میں درد ہو تو درد کے مقام پر ہاتھ رکھ کر سُورۃ الفاتحہ، سُورۃ الاخلاص اور ایک بار یہ آیت پڑھیں دوبارہ درد نہیں ہوگا۔

**سُورۃ القصص:** حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جسے دردِ شکم، تلی یا جگر کا درد ہو یا پیٹ میں کہیں بھی درد ہو تو سُورۃ القصص لکھ کر پہن لے صحت یاب ہوگا۔

**سُورۃ السجدہ:** رسول اکرمؐ سے روایت ہے کہ سُورہ سجدہ لکھ کر پاس رکھنے سے تپ، سردرد اور جوڑوں کے درد سے نجات ملے گی۔ نیز حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ سُورۃ السجدہ لکھ کر پاس رکھنے سے ہر قسم کے بُخار ختم ہوں گے۔

**سُورۃ سبا:** یرقان کے مرض میں سورہ سبا لکھ کر پہن لیں یا پانی پر تلاوت کر کے پی لیں ان شاء اللہ صحت یاب ہوں گے۔

**سُورۃ فاطر:** حضرت امام جعفر صادقؑ نے مرگی کے مریض بچے کے سر پر دونوں ہاتھ رکھ کر سُورۃ فاطر کی آیت نمبر 41 تلاوت کی۔

**سُورۃ الزمر:** ایک شخص حضرت امام حُسینؑ کے پاس آیا۔ اُس کے پاؤں کے تلوے میں اس قدر درد تھا کہ نماز میں کھڑا نہیں ہو سکتا تھا۔ آپ ؑ نے فرمایا تُم تعویذ کیوں نہیں پڑھتے؟ اُس نے کہا: میں نہیں جانتا۔ آپ ؑ نے فرمایا، درد کے وقت درد کے مقام پر ہاتھ رکھ کر کہو:

بِسۡمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ وَسَلَامٌ عَلٰی رَسُوۡلِ اللّٰہِ

اس کے بعد سُورۃ الزُمر کی آیت نمبر 67 پڑھ کر دم کرو۔

**سُورۃ غافر:** امام جعفر صادقؑ نے فرمایا: جس شخص کے جسم میں پیپ والے پھوڑے ہوں وہ سُورۃ غافر لکھ کر پاس رکھے۔

**سُورۃ فصلت:** حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے، آپ ؑ نے ایک نو مسلم شخص کو پیٹ درد کے لیے بتایا کہ پیٹ پر ہاتھ رکھ کر سُورۃ فصلت کی آیت نمبر 42،41 تین مرتبہ تلاوت کرو۔

**سُورۃ الفتح:** حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ پاؤں کے درد کے لیے سُورۃ الفتح کی پہلی سات آیات تلاوت کریں۔

**سُورۃ الحجرات:** حضرت امام جعفر صادقؑ کا فرمان ہے کہ جو شخص سُورہ حجرات لکھ کر پہن لے اگر مرگی کا مریض ہوگا تو شفا حاصل ہوگی اور شیطان کے شر سے امان ملے گی اور دوبارہ اُس کی طرف نہ آئے گا اور ہر قسم کی خوف سے امان میں ہوگا۔ نیز آپ ؑ کا فرمان ہے کہ اگر حاملہ عورت اس سورۃ کو پانی پر دم کر کے پیا کرے تو اُس کے شکم میں موجود بچہ ہر طرح کی مصیبت سے بحکم خُدا محفوظ رہے گا۔

**سُورۃ الذاریات:** رسول اکرمؐ سے منقول ہے کہ اگر سورۃ الذاریات کو چینی یا شیشے کے برتن میں لکھیں اور اس برتن میں پانی ڈال کر اس پر سورۃ الذاریات کی تلاوت کر کے دم کریں اور پی لیں، ایسا کرنے سے ہر قسم کے خوف اور ضرر سے نجات ملے گی۔



## استفادہ بحضور حضرت ابوالفضل العباسؑ
## قضائے حاجات اور سختیوں کو دور کرنے کیلئے

- دو رکعت نماز بہ نیت استفادہ حضرت ابوالفضل العباسؑ پڑھیں۔
- نماز کے بعد گیارہ مرتبہ محمدؐ وآلِ محمدؐ پر دُرود پڑھیں۔
- گیارہ مرتبہ (السَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا اَبُو الۡفَضۡلِ الۡعَبَّاسُ) پڑھیں۔
- 133 مرتبہ (یا کاشف الکرب عن وجہ الحسین علیہ السلام اکشف کربی بحق أخیك الحسین علیہ السّلام) پڑھیں۔
- گیارہ مرتبہ (أمن یُجیب المضطر اذا دعاہ ویکشف السوء) پڑھیں۔
- گیارہ مرتبہ (یا اللہ) پڑھیں۔
- گیارہ مرتبہ (لا الٰہ الا انت سبحانك انی کنت من الظٰلمین) پڑھیں۔

یہ تمام اذکار انجام دینے کے بعد گریہ وزاری کے ساتھ اپنی جملہ پریشانیوں کیلئے خوب دعا کریں۔ اس عمل کو انجام دینے کے بہترین اوقات صبح صادق یعنی فجر کی نماز کے فوراً بعد اور شام مغرب کی نماز کے فوراً بعد ہیں۔ یہ عمل وقت مقررہ پر 7 دن تک لگاتار انجام دیا جائے، اگر 7 دن میں مسئلہ حل نہ ہو تو یہ عمل لگاتار 11 دن تک انجام دیا جائے۔

(حیدر شاہ شیرازی)

مسئلہ کیا ھے؟

# یرقان کی وجوہات اور علاج

مخدوم
سید مبارک علی شمسی
(روحانی سکالر)



**یرقان:** یرقان ایک ایسا مرض ہے کہ جس میں کبھی چہرہ اور آنکھیں زرد یا سیاہ ہو جاتی ہیں یا پھر سارا جسم زردی مائل یا سیاہی مائل ہو جاتا ہے۔

**یرقان کے اسباب:** گرم اور تیز چیزوں کو کثرت سے استعمال کرنے سے یا پھر لو لگنے سے جگر میں صفراء زیادہ پیدا ہو کر خون کے ساتھ مل جاتا ہے، کبھی جگر یا تلی کی رگوں میں سدہ پڑ جانے کی وجہ سے صفراء اور سودا پتہ اور تلی میں نہیں جاتے اور خون میں شامل ہو کر بدن کی رنگت کو زرد یا سیاہ کر دیتے ہیں، جب صفرا کی وجہ سے رنگت زرد ہو تو یرقان اصفر، جب سودا کی وجہ سے رنگت سیاہ پڑ جائے تو اسے یرقان اسود کہتے ہیں۔ جگر کی رگوں میں سدہ پڑ جانے کی وجہ سے صفرا پتہ میں نہیں پہنچ پاتا بلکہ خون میں شامل ہو کر جسم کو پیلا کر دیتا ہے، یہ سدہ جگر اور مرارہ (صفرا یا پتہ کی تھیلی جو ناشپاتی کی شکل کی ہوتی ہے اور جگر کے داہنے حصے کی زیریں سطح پر لگی رہتی ہے، یہ دو انچ لمبی اور ایک انچ چوڑی ہوتی ہے) کے درمیان ہوتا ہے، یا پھر مرارہ کی نالی میں صفراوی پتھری یا کرم وغیرہ کا پھنس جانا یا بارہ انگشت آنت کے سوراخ میں سوزش ہو کر یہ سوراخ تنگ ہو جانے کی وجہ سے، یا زہر وغیرہ کھانے سے یعنی سیسہ، پارہ، سنکھیا یا سانپ وغیرہ کا زہر بعض دفعہ امراض جگر، دائمی قبض، بد ہضمی، کبھی کبھار سردی، رنج و غم، سُم الفار، فاسفورس، نمونیہ، تپ محرقہ اور دوسرے اسباب بھی ہو سکتے ہیں۔ ایک دوسرے کے ساتھ کھانا پینا یا یرقان والے مریض کے ہاتھ سے تیار شدہ چیزیں کھانا، اس طریقہ سے بھی یہ مرض بہت پھیلتا ہے۔ تاہم یہ مرض موروثی بھی ہوتا ہے۔

**یرقان کی علامات:** سب سے پہلے پیشاب زردی مائل یا بھورے سیاہی مائل کا آنے لگتا ہے، پھر آنکھوں کی رنگت زرد ہونے لگتی ہے۔ پھر لب، مسوڑھے، زبان اور جلد کی رنگت بھی خفیف زردی مائل یا بھوری سیاہی مائل ہو جاتی ہے اور ہاضمہ بھی خراب رہتا ہے۔ منہ کا ذائقہ تلخ ہو جاتا ہے۔ بھوک بالکل نہیں لگتی اور مریض کو مرغن غذاؤں سے نفرت سی ہو جاتی ہے۔ نفخ شکم ڈکاریں آتی رہتی ہیں۔ سدہ کی وجہ سے پتہ، صفراء انتڑیوں پر نہیں گرتا، اسلئے براز کا رنگ مٹیالا ہو جاتا ہے۔ یرقان کے مریض کی طبیعت میں بے چینی پیدا ہو جاتی ہے اور اس کو بھوک بہت کم لگتی ہے جس کی وجہ سے اس کا وزن تیزی سے کم ہوتا ہے اور وہ کمزور اور بد مزاج ہو جاتا ہے۔ یرقان کی وجہ سے مریضوں کو جسم کے کسی بھی حصے پر خارش کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے جبکہ بخار کی علامات بھی ظاہر ہوتی ہیں اس کے ساتھ یرقان کے مریضوں میں پیشاب کا رنگ بہت گہرا ہو جاتا ہے۔

**یرقان کا علاج:** سب سے پہلے یرقان کا سبب معلوم کریں اور اس کا علاج کریں۔ آب انار، آب تربوز، آب ترب سبز (مولی کے پتوں کا پانی پھاڑا ہوا) دیں۔ اس کے علاوہ آلو بخارا/ 10 دانہ، املی/ 10 گرام، زرشک/ 10 گرام، نیلوفر/ 10 گرام تخم کاسنی/ 10 گرام، مکوہ/ 10 گرام، گل نیلوفر/ 10 گرام تخم خرفہ سیاہ/ 5 گرام۔

مندرجہ بالا تمام ادویات کو پانی میں بھگو دیں اور رات بھر پڑا رہنے دیں، صبح ملا کر چھان لیں اور مریض کو یہ پانی پلائیں، بفضل خدا جلد آرام آجائے گا۔

**یرقان کے دوران پرہیز:** یرقان کے مریض بیماری کے دوران مکمل آرام کریں اور اس کے ساتھ ساتھ روغنی، چکنی، بادی، ثقیل، اور گرم اشیاء سے مکمل پرہیز کریں۔

**یرقان کے مریضوں کی خوراک:** یرقان کے مریض سنگترہ، تربوز، پپیتا، گنا، گنڈیری، لوکاٹ، جامن، انار، چقندر اور گاجر کے تازہ رس کا استعمال زیادہ سے زیادہ کریں۔ سبزیاں وغیرہ ابال کر استعمال کریں۔

دستور العمل

آغا جعفر
(روحانی مشیر)

# 2025 میں شرف مشتری کی سعادت

03 111 888 668 Youtube ImamiaJantriOfficial

سابقہ شرف مشتری 2013 میں تھا۔ اب 2025 میں شرف مشتری ہے ہر زمانہ میں انسان کو مصائب دکھوں اور ناکامیوں نے پریشان کیا ہے۔ ہر شخص کا مقصد حیات کامیابی اور خوشحالی ہوتا ہے۔ جس کے لیے کوشش اور محنت، دعا، صدقات کرتے پڑتے ہیں، جدید سائنس نے کائناتی نظام حیات پر ستاروں کے اثرات کو تسلیم کروایا ہے۔ دولت کے ستارہ مشتری کے خواص و افعال میں تفصیل سے لکھوں تو ایک کتاب بن جائیگی۔ مختصر فوائد، رزق، رہائی از قید، چھٹکارہ از مصائب و تفکرات، حصول علم، تاثیر تقریر و تحریر، سیاسی استحکام، فتح یابی در ہر مقابلہ، زمینداری میں ترقی، بانڈ کا انعام، ویزہ بیرون ملک میں کامیابی، خوشحال شادی، حفظ و امان، تحفظ از جادو ٹونہ، سحر، تحمل مزاجی، شفائے امراض، حصول اولاد، استحکام حکومت، قیام امن، خرید و فروخت، جائیداد میں نفع، رفعت و سکون قلب، اس شرف مشتری کی لوح کے بہت ہی زیادہ فوائد ہیں۔ نظام قدرت سے حصول خوش بختی کی قوی توقع رکھنے والوں کو گزشتہ 13 برس سے شرف مشتری کا انتظار تھا۔ دولت کے ستارہ مشتری کو برج سرطان کے 15 درجہ پر شرف ہوگا۔ قرآن مقدس پارہ نمبر 27، سورۃ النجم آیت نمبر 1 "وَالنَّجْمِ إِذَا هَوَىٰ"۔ ترجمہ: قسم ہے ستارہ کی جب کہ وہ اترا۔ ہمارا موضوع یہ نہیں کہ کون سا ستارہ کب، کس کے گھر میں اترا اور کیوں اترا، یہ سب تمام مومنین کو معلوم ہے۔ البتہ ستارہ کے معنی ہیں۔ روشن کڑوں میں ایک کرہ جو رات کو آسمان پر چمکتا دکھائی دیتا ہے۔ اس کو نجم یا کوکب بھی کہتے ہیں۔ انہی میں سے مشتری ایک ایسا ستارہ ہے۔ جو انسان کے لیے خوش نصیبی، اچھا مقدر، اقبال مندی، خوشحالی، کامیابی اور کامرانی کی نوید لاتا ہے۔ مشتری مشکل کشا نہیں، مشکل کشا خود رب رحمٰن و رحیم ہے۔ اس نے ستارہ مشتری کو بطور سبب پیدا فرمایا۔ جو خوش بختی اور خوشحالی لاتا ہے۔ یہ نہایت ہی سست رفتار سیارہ ہے۔ جو الٹی سیدھی چال چلتا ہے۔ کیونکہ ہر برج میں 13 ماہ قیام کرتا ہے۔ اس لیے 13 سال میں 12 بروج کا دورہ مکمل کرتا ہے۔ علم نجوم کی بنیاد 12 بروج اور سات ستاروں پر ہے۔ جن میں زحل اول درجہ کا نحس، اور مریخ درجہ دوم ہے، باقی پانچ ستارے شمس، قمر، عطارد، زہرہ، مشتری سعد ہیں۔ شمس کا تعلق اقتدار، جاہ و جلال اعلیٰ منصب سے ہے، قمر کا تعلق صحت سے ہے، زہرہ کا محبت اور تسخیر خلق سے ہے، عطارد کا لکھنے پڑھنے سے ہے اور مشتری کا تعلق مال و دولت اور خوشحالی سے ہے۔ یہ کہنا غلط ہے کہ لوح مشتری صرف ان افراد کو فائدہ دے گی جن کا حاکم ستارہ مشتری ہو۔ حقیقت یہ ہے کہ ستارہ مشتری واحد سیارہ ہے جو ہر شخص کے طالع برج میں 13 ماہ تک حرکت پذیر ہو کر خوشحالی کا باعث بنتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کریم ہے۔ اس نے سیارہ مشتری کو پیدا ہی اس لیے فرمایا کہ یہ مخلوق کے ہر فرد کو فائدہ دیتا ہے یہ مخلوق کو روحانیت، سعادت قلب، شفقت، صلہ رحمی، عقلمندی، علم، نرم مزاجی، حکمت، احسان و کرم، شرم و حیا، انکساری، توبہ تواضع، درگزر کرنا، پاکیزگی لباس و بدن دیتا ہے اس کے علاوہ علمائے دین، پہلوانی، وزیر، مشیر، امیر اعلیٰ افراد، جج اور قاضی سے لے کر ادنیٰ عہدہ یا پیشہ کے افراد پر بھی مشتری یکساں اثر کرتا ہے۔ اتنے مضمون سے آپ سب کو سمجھ آگئی ہوگی کہ اس کے فوائد بے شمار ہیں۔ تمام خواہش مند کرم فرما ہاتھ کی لکھی ہوئی لوح مشتری مع طلسم خاتم مع انگشتری سونا پالش ہم سے بنوا کر اپنے پرس میں رکھیں۔ ان شاءاللہ اس سے بہت زیادہ فوائد آپ کو میسر ہوں گے شرف مشتری 25-08-12 تا 25-08-17 کو ہوگا۔ جو کہ 13 سال بعد شرف میں ہو رہا ہے۔ مناسب ہدیہ ہوگا۔ بکنگ جاری ہے بخور صدقات، وظائف مکمل کیے جائیں گے۔ بکنگ کروانے کیلئے امامیہ جنتری پر دیئے گئے نمبر پر رابطہ کریں۔

03111 888 668




# دعائے توسل کے کرامات اور باکمال فوائد

## ایک شخص کے ساتھ پیش آیا حیرت انگیز معجزہ!



محمد علی کمیلی
(روحانی مشیر)

03 111 888 668 Youtube ImamiaJantriOfficial

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! 2025ء کی امامیہ جنتری کیلئے عوامی خدمت کیلئے یہ آسان نسخہ جو ہر فرد کو آسانی و کامیابی مہیا کرے گا آپ ضرور آزمائیے۔ اس دعا کا پڑھنا اجابت دعا کا باعث اور غم والم کے دُور ہونے کا موجب ہے، اس کی برکت سے پڑھنے والے کا قرض ادا ہوگا، محتاجی، مالداری میں بدل جائے گی، گناہ بخش دیئے جائیں گے، شیطان کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اس دعا کو باطہارت پڑھیں، بغیر طہارت پڑھنے کی جرات نہ کریں، جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی دعا قبول ہو تو اَدب دُعا کا لحاظ رکھے، یعنی اس کا دل حاضر رہے۔ صدقِ مقال اور لباس و رزق حلال کا پابند ہو، اور محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیج کر سوال کرے تو دعا مستجاب ہوگی، محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیجے بغیر، دعا قبولیت کے درجے تک نہیں پہنچ سکتی۔ دعا کی مقبولیت کے چند اوقات مخصوص ہیں، ان میں بعد از نماز فجر، نماز ظہر، نماز مغرب اور نماز وتر شامل ہیں۔ جو شخص دعائے توسل کو رجوع قلب سے پڑھے گا وہ شخص عذاب قبر سے محفوظ رہے گا۔ اگر تم کسی مصیبت میں مبتلا ہو جاؤ تو اس دعا کو رجوع قلب سے پڑھو ان شاء اللہ مصیبت ٹل جائے گی۔ علامہ مجلسیؒ نے بعض کتابوں کا حوالہ دیا ہے، انہوں نے دعائے توسل کو آئمہ علیہم السلام سے روایت کیا ہے اور فرمایا ہے کہ جب بھی انہوں نے اس دعا کو کسی معاملہ میں پڑھا تو اس کی قبولیت کا اثر جلدی پایا، اس دُعا کی تلاوت کرنے سے بڑی سے بڑی مصیبت بھی ٹل جاتی ہے۔ آیت اللہ محمد علی شاہ آبادی فرماتے ہیں کہ دعائے توسل کو اگر تم روزانہ پڑھنا شروع کر دو، تو تم اپنی زندگی میں نئی خوشگوار تبدیلیاں دیکھو گے اور پروردگار کی رحمتوں کے نئے دروازے تمہاری طرف کھلیں گے، یہ فقط حاجات کی قبولیت کیلئے نہیں ہے اس کی تلاوت سے ایمان میں بھی اضافہ ہوتا ہے۔ دعائے توسل مریضوں کی شفایابی کیلئے بہت مجرب ہے اس کے علاوہ اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہو رہی ہو اور وہ ہر طرف سے مایوس ہو چکا ہو تو اسے چاہیے دعائے توسل سے استفادہ کرے۔

**دعائے توسل کی بہت فضیلت ہے اس حوالے سے معصومینؑ کے کچھ فرمان قارئین کی خدمت میں پیش کئے جا رہے ہیں:**

1 خاتون جنت سیدہ فاطمۃ الزہرہؑ ارشاد فرماتی ہیں، جو کچھ بھی آسمان اور زمین میں ہے، وہ اللہ کے تقرب کیلئے وسیلے کی تلاش میں ہے، اللہ اور اس کی مخلوقات کے درمیان، ہم اہل بیت نبیؐ، وسیلہ اور واسطہ ہیں۔ 2 امام موسیٰ کاظمؑ کا فرمان ہے کہ جب تمہیں خدا سے کوئی حاجت درپیش ہو تو اس طرح کہو، اے اللہ! میں تجھ سے حضرات محمدؐ و علی علیہم السلام کے حق کا واسطہ دے کر سوال کرتا ہوں کیونکہ تیرے نزدیک ان کی شان بلند ترین ہے۔

**معجزہ:** دعائے توسل کی فضیلت بیان کرتے ہوئے اس دعا کی باقاعدہ تلاوت کرنے والے شخص کے ساتھ پیش آنے والا ایک معجزہ قارئین کی نظر کرتے ہیں، یہ واقعہ ایک ہولناک حادثہ کی صورت میں پیش آیا۔ یہ واقعہ چند سال قبل 22 مئی 2020ء، کو رمضان المبارک میں پیش آیا۔ پاکستان کی ایک مشہور ائیر لائن کے ہوائی جہاز نے بوقت ایک بجے لاہور سے کراچی کیلئے اڑان بھری، یہ جہاز اپنی منزل کے بہت قریب پہنچ کر، شہر کراچی کی چھتوں پر گر کر تباہ ہو گیا، اور اس حادثے میں ایک مسافر کے علاوہ تمام مسافر ہلاک ہو گئے۔ اس حادثے میں بچ جانے والے مسافر کو معمولی خراشوں کے ساتھ نیم بے ہوشی کی حالت میں ہسپتال منتقل کر دیا گیا اور وہ علاج کے بعد صحت یاب ہو گیا۔ جب وہ صحت یاب ہو گیا تو اس کے والد منور سعید سے انٹرویو لیا گیا، جس میں انہوں نے بتایا کہ ان کا معمول تھا کہ وہ ہر نماز کے بعد دعائے توسل پڑھتے تھے، اور جس وقت یہ حادثہ پیش آیا اس وقت بھی وہ نماز کے بعد دعائے توسل کی تلاوت میں مشغول تھے اور اپنے فرزند کیلئے دعا کر رہے تھے، جس کی بدولت ان کا بیٹا اس خطرناک حادثے میں محفوظ رہا۔ یہ پُراثر واقعہ ہم سب کے لئے بہت سبق آموز ہے۔ آج کے اس پُرآشوب دور میں اور مشکل ترین حالات میں ایسے اعمال بجالائیں جو آپ کی حفاظت کے ضامن ہوں اور ان اعمال کے توسط سے اپنی زندگیوں کو کامیاب بنائیں۔ **نوٹ:** روحانی مشاورت کیلئے امامیہ جنتری آفیشل فون نمبر 03111 888 668 کے ذریعے رابطہ کریں۔



# لوح مشتری کے فوائد



ظہیر عباس
(ماہر عملیات)



قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں ستارہ مشتری کو برج سرطان کے 15 درجہ پر شرف مشتری پر لکھ رہا ہوں۔ ستارہ مشتری کو برج سرطان کے 15 درجہ پر شرف حاصل ہوتا ہے۔ جو 12 اگست 2025 تا 17 اگست 2025 تک ستارہ مشتری برج سرطان کے 15 درجہ پر بحالت شرف میں ہوگا۔ ہر کوکب کی قوت الگ ہوتی ہے۔ ان میں سے مشتری مال ودولت، مال کی وسعت اور مالی ترقیوں کا حاکم ہے۔ اسے ہر بارہ تیرہ سال بعد شرف ہوتا ہے۔

اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر کوئی شخص مالی لحاظ سے انتہائی بدقسمت ہو اس کی بدقسمتی کو بدلنا چاہیں تو کافی انتظار کرنا پڑتا ہے۔ اگر کوئی شخص مدتوں سے قرض میں گرفتار ہو، باوجود آمدن رکھنے کے ہمیشہ مبتلائے فکر وافلاس رہے تو سوائے مشتری کی قوتوں کے اور کسی کوکب کی قوت سے فائدہ نہیں اٹھا سکتا۔ اگر کوئی شخص اتنا بدقسمت ہے کہ وہ خود تو کما نہیں سکتا۔ لیکن باپ دادا کی جائیداد برباد کر رہا ہے یا کسی پر ایسی مالی مصیبت آگئی ہے کہ جائیداد ہاتھ سے نکل جانے کا احتمال ہے۔ یا کوئی شخص ایسی جائیداد یا کاروبار کا مالک ہے کہ روپیہ ہونے کے باوجود فائدہ نہیں اٹھا سکتا ، بالکل اسی طرح اس کے پاس زمین ہو لیکن بیج نہ ہو تو زمین اسے آمدن نہ دے گی، اسی طرح وہ جائیداد کے فائدے سے محروم ہے۔ تو ہمیں مشتری کی طاقتوں سے مادہ مہیا کرنا ہوگا۔

جس طرح سونا تمام دھاتوں میں قیمتی ہے، امیر آدمی کی جیب میں ڈال دیں تو اسے خوشی دے گا اور اگر غریب آدمی کی جیب میں ڈال دیں تو اسے بھی خوشی دے گا ، دونوں اس کی فروخت سے یکساں مالی فوائد حاصل کریں گے۔ اسی طرح مشتری سونا لانے کا سبب ہے وہ سبب جس شخص کے ہاتھ میں ہوگا، خواہ وہ امیر ہو یا غریب وہ اس سے یکساں فائدہ اٹھائے گا۔ گویا ایک کیمیا کا نسخہ ہے جس کے ہاتھ لگ گیا وہ اس سے مال و دولت کثیر پائے گا۔

اللہ تعالیٰ جو مسبب الاسباب ہے۔ اس عالمِ سفلی کو عالم اسباب قرار دیا ہے لہٰذا جب تک مناسب سبب اختیار نہیں کیا جاتا، اس کا فائدہ نہیں ہوتا ملازمت نہ کریں گے یا کاروبار نہ کریں گے تو اس لوح سے جو مالی منافع وابستہ ہے وہ نہیں ملے گا۔ اس عالم اسباب میں ظہور اسباب وحدوث وحوادث کو اقتضائے آبائے علوی گردانا گیا ہے۔ کیونکہ اللہ پاک نے فرمایا ہے " والنجوم مسخراتٍ بامرہٖ " یہ کواکب اللہ کے خاص امر کے پابند ہیں۔ اس کا صاف مطلب ہے کہ ان کے اندر کچھ خاص اثرات ہوتے ہیں۔ جب اثر ہی نہ ہو تو مسخر ہونے کا کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔ علمائے روحانیت نے مشتری کو، کوکب مال ودولت گردانا، لہٰذا ضرورت مال میں جب گردشِ فلکی میں وضع کواکب کو اس امر کا مقتضی دیکھتے ہیں۔ تو اس خاص وقت میں مادہ مہیا کر کے اس پر پورا پورا اثر آبائے علوی کا اتار لیتے ہیں۔ نتیجتاً وہ آثار قدرت کاملہ الٰہیہ سے ظہور، اثر کا سبب ہو جاتا ہے۔

اللہ سبحانہ تعالیٰ کا ارشاد ہے " **وھو الذی جعل لکم النجوم** " اور اللہ ہی ہے جس نے ستارے بنائے کہ ان سے زمین اور سمندر کے اندھیرے میں ہدایت پا سکو۔ حضرت علیؑ ابن ابی طالب سے کسی نے پوچھا کہ اگر کسی کو ایسی کوٹھری میں بند کر دیں وہ چاروں طرف سے بند ہو تو رزق کہاں سے آئے گا؟ فرمایا: جہاں سے موت آئے گی یعنی اللہ تعالیٰ موت کو بھی اندر پیدا کر دیتا ہے۔

سبحان اللہ اس رزق کے آنے کو ایسی حالت میں کوئی ناممکن نہ سمجھے۔ انسان سرکش ہو جاتا ہے اور اس بات کو بالکل فراموش کر دیتا ہے کہ رزاق حقیقی تو کوئی اور ہے۔ وہ رزق روک لے تو کوئی دوسرا ایسا رازق نہیں جو رزق عطا کر سکے۔ لہٰذا اگر آپ نظام قدرت سے خوش بختی کی توقع کرتے ہیں تو لوح شرف مشتری سے فائدہ اٹھائیں۔

ستارہ مشتری کا تعلق دن جمعرات سے ہے۔ مشتری کا ملک سیدنا اسرائیلؑ ہے۔ جمعرات کا ملائکہ میں ملک میکائیلؑ ہے اور موکل علوی وسماوی صرفیائیل ہے۔ موکل سفلی ارضی ابو ولید ہے۔ اور اعوان اس ستارہ کا شمہورش ہے۔ قارئین کی خدمت میں قرآن پاک کی آیت "**واللہ یرزق من یشاء بغیر حساب**" کی لوح ذوالکتاب متعارف کروا رہا ہوں۔ اس آیت کا ترجمہ: "اور خدا جسے چاہتا ہے بغیر حساب کے روزی دیتا ہے"۔

# اسمائے باری تعالیٰ اور ان کے وظائف

**یا اللہ:** جو شخص بوقت زوال یا بوقتِ غروب آفتاب یا آخر ثلث شب میں چھ سو ساٹھ مرتبہ یا اللہ کہے اس کی جو حاجت ہو گی روا ہو گی۔ جو ہر نماز کے بعد یہ اسم 100 مرتبہ پڑھے، ان شاء اللہ اس کا باطن کشادہ ہو جائیگا۔

**ھو اللہ الرحیم:** جو ہر نماز کے بعد 7 بار پڑھے گا، شیطان کے شر سے بچا رہے گا اور اس کا ایمان پر خاتمہ ہو گا۔

**یا رحمٰن یا رحیم:** ہر واجب نماز کے بعد اگر 100 مرتبہ پڑھے تو لطف الٰہی شامل حال ہو۔

**یا رحمٰن:** جو کوئی صبح کی نماز کے بعد 298 مرتبہ پڑھے گا خدائے بزرگ اس پر بہت رحم کرے گا۔

**یا رحیم:** جو کوئی ہر روز 500 مرتبہ پڑھے گا ان شاء اللہ دولتمند ہو گا اور مخلوق اس پر مہربان اور شفیق ہو گی۔

**یا مالک:** جو شخص یہ اسم ہر روز چونسٹھ (64) بار پڑھے اور اس کی مداومت رکھے تو اس کی ملک کو زوال نہ ہو گا۔ 90 بار جو غریب و نادار روزانہ پڑھا کرے غربت سے نجات پائے گا۔

**یا قدوس:** اگر بروز جمعہ ایک سو ستر دفعہ پڑھا کرے تو دل بد خصلتوں سے پاک ہو گا۔

**یا سلام:** اگر بیمار سو مرتبہ پڑھے تو شفا ہو گی۔

**یا مومن:** جو شخص اس اسم کو 136 مرتبہ پڑھے تو جن وانس کے شر سے امان میں رہے گا۔

**یا مھیمن:** جو شخص اس اسم کو ایک سو پچیس مرتبہ پڑھے گا تو اس کا باطن صاف ہو جائے گا۔

**یا عزیز:** جو شخص اس اسم کو چالیس روز تک ہر روز 40 مرتبہ پڑھے تو کبھی محتاج نہ ہو گا۔

**یا جبار:** جو شخص اس اسم کو اگر ہر روز اکیس مرتبہ پڑھے تو ظالموں کے ظلم سے بے خوف ہو گا۔

**یا متکبر:** جو شخص اس اسم کو کسی جابر کے سامنے پڑھے تو وہ جابر ذلیل ہو گا۔

**یا خالق:** جو اس اسم کی مداومت رکھے تو اس کا دل نورانی ہو گا۔

**یا باری:** جو اس اسم کو کثرت سے پڑھے گا اس کا جسم قبر میں بوسیدہ نہ ہو گا۔

عین شرف کے وقت پاکیزہ لباس پہن کر سر پر سبز عمامہ باندھ کر رجال الغیب کو مدنظر رکھتے ہوئے تانبے پر یا چاندی کے پترے پر یہ لوح کندہ کریں۔

دوسری طرف طلسمات مشتری اور موکل لوح اور دولت پر حاکم خدام کندہ کریں۔ پھر اس لوح کو تیار کرنے کے بعد سونا پالش کروائیں۔ لوح تیار کرنے کے بعد 22 مرتبہ "واللہ یرزق من یشاء بغیر حساب" پڑھ کر لوح پر دم کریں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دن بدن نحوستیں ختم ہوں گی، ترقی رزق، ترقی کاروبار، ترقی ملازمت، ترقی جائیداد، ترقی زراعت، ترقی علم اور پیسہ حیلے بہانوں سے آپ کی طرف آئے گا، یہ اس لوح کے ادنیٰ کرشمات میں سے ہے۔ پچھلا شرف اپریل 2014 کو تھا۔ اس دفعہ 12 تا 17 اگست تک مشتری کو شرف حاصل ہو رہا ہے۔ خوش نصیب ترین ہے وہ شخص جو اس لوح سے فائدہ اٹھائے۔

**لوح یہ ہے**

**رخ نمبر 1**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا سمر فائیل
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| بخیر حساب ۱۲ | من یشاء ۱۱ | یرزق ۲ | واللہ ۱ |
| ولی کریم ۵ | قوی عزیز ۴ | علام الغیوب ۱۵ | مسبب الاسباب ۱۴ |
| دلیل ۳ | یا رزاق ۸ | لطف بخیر ۹ | غفار ۱۴ |
| کاشف ۱۰ | مغنی سمیع ۱۳ | الاصمد ۳ | حسن منع ۷ |

عزرائیل
اسرافیل
ططقائیل میکائیل لوہیائیل

**رخ نمبر 2**

۷۸۶
یادعبغائیل
مال و دولت لاؤ بحق واللہ یرزق من یشاء بغیر حساب
یا منعم یا دافع
۴۷۱۹۹ / ۴
سلعغوس
یا حرکیل، یا کنکائیل، یا ودائیل یا عمائیل یا مھرائیل

**نوٹ:** بریکٹ میں جو چھوٹے ہندسے دیئے گئے ہیں یہ نقش کی چال ظاہر کر رہے ہیں، کندہ کرتے وقت یہ ہندسے ہرگز کندہ نہ کریں۔
اگر لوح تیار کرنے میں مشکل ہو تو ہم سے تیار کروانے کے لئے 0311 888 668 پر ابھی رابطہ کریں۔

کبیر و تونگر ہو جاتا ہے، نقش اپنے پاس رکھنا ضروری ہے۔ بعد از نماز عشاء سورۃ الواقعہ کی تلاوت کرنا اپنی زندگی کا معمول بنا لیں ان شاء اللہ رزق کا سمندر اُمڈ آئے گا۔ رزق کیلئے سورۃ الواقعہ اس طرح پڑھیں، پہلے دن ایک مرتبہ، دوسرے دن دو مرتبہ، اسی طرح بڑھاتے جائیں اور چودھویں دن چودہ مرتبہ تلاوت کریں اور اس کے بعد روزانہ ایک مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لیں۔ ان شاء اللہ دولت آپ کے قدم چومے گی۔ رزق کیلئے سورۃ واقعہ، سورۃ المزمل، سورۃ الذاریات، سورۃ القارعہ، سورۃ الضحیٰ، سورۃ المائدہ دکان میں لٹکا دیں۔

### سورۃ واقعہ برائے رزق

الم. المص. الر. المر. کھیعص. طٰہٰ.
طسم. طس. یٰس. ص. حم. حم عسق. ق. ن
[illegible]

یا جبرائیل — بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۳۳ | ۲۵۷۳۷ | ۲۵۷۳۳ | ۲۵۷۳۱ |
| ۲۵۷۳۵ | ۲۵۷۳۰ | ۲۵۷۳۳ | ۲۵۷۳۶ |
| ۲۵۷۳۹ | ۲۵۷۳۲ | ۲۵۷۳۹ | ۲۵۷۳۵ |
| ۲۵۷۳۸ | ۲۵۷۳۶ | ۲۵۷۳۸ | ۲۵۷۳۳ |

کھیعص — یا اسرافیل — حمعسق — یا عزرائیل

یا میکائیل — سورۃ واقعہ برائے رزق

**محبت زوجین بسحر اور حب کیلئے:** اگر میاں بیوی میں ناراضگی یا جھگڑا ہو یا جن دو خاندانوں میں بغض و عداوت کی وجہ سے بول چال بند ہو، قرابت داری ہو لڑائی جھگڑے کی وجہ سے مخالفت ہو، تو ایسے میں سورۃ التحریم کا نقش گلے میں ڈالے اور سورۃ الممتحنہ کی آیت نمبر 7 تلاوت کریں،

عَسَی اللّٰہُ اَنْ یَّجْعَلَ بَیْنَکُمْ وَبَیْنَ الَّذِیْنَ عَادَیْتُمْ
مِّنْھُمْ مَّوَدَّۃً ۚ وَاللّٰہُ قَدِیْرٌ ۚ وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔
اَجِبْ یَا جَبْرَئِیْلُ، یَا دَرْدَائِیْلُ، یَا رَفْتَمَائِیْلُ،
یَا تَنْکَفِیْلُ، بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ
اللّٰہِ وَعَلِیٌّ وَلِیُّ اللّٰہِ یَا وَدُوْدُ یَا وَھَّابُ، یَا بُدُّوْحُ"

الحب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں بے حد مجرب ہے۔ اور لکھ کر گلے میں ڈالیں اور روزانہ دو مرتبہ سورۃ التحریم کی تلاوت کریں۔ حضرت امام موسیٰ کاظمؑ کا فرمان ہے کہ جس گھر میں جھگڑے رہتے ہوں تو

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

کثرت سے ورد کریں اور "یَا وَدُوْدُ یَا عَزِیْزُ یَا رَؤُفُ" 100 مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر دم کر کے کھلائیں۔ اگر خاوند سورۃ الجمعہ ہر روز 5 مرتبہ پڑھے تو زوجہ فرمانبردار ہو جائے گی یا میاں بیوی کے نام کے اعداد کے مطابق آیت الکرسی پڑھیں تو دونوں کی دشمنی، دوستی میں بدل جائے گی۔

### نقش سورۃ تحریم

[illegible]

یا جبرائیل — بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۳۰۰ | ۱۲۳۱۳ | ۱۲۳۱۱ | ۱۲۳۰۷ |
| ۱۲۳۱۲ | ۱۲۳۰۶ | ۱۲۳۰۱ | ۱۲۳۱۳ |
| ۱۲۳۰۵ | ۱۲۳۰۹ | ۱۲۳۱۶ | ۱۲۳۰۲ |
| ۱۲۳۱۵ | ۱۲۳۰۳ | ۱۲۳۰۳ | ۱۲۳۱۰ |

کھیعص — یا اسرافیل — حمعسق — یا عزرائیل

یا میکائیل — ذلہ فلاں بنو فلاں

**خزانہ غیب سے روزی کیلئے:** رزق کیلئے یہ ایک انتہائی مجرب وظیفہ ہے۔ "اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّۃِ الْمَتِیْنُ" رزق ضروریات زندگی کا نام ہے بند دروازے کھل جاتے ہیں، فراوانی ہوتی ہے، جو شخص طلوع صادق کے بعد اپنے گھر کے چاروں کونوں میں کھڑے ہو کر دس مرتبہ اسم الٰہی "یا رزاق" پڑھے گا اس گھر میں کبھی مفلسی نہیں آئے گی۔ امام رضا علیہ سلام کا فرمان ہے کہ جو شخص بعد از نماز فجر 308 مرتبہ "یا رزاق" پڑھ لیا کرے، اس پر کبھی غربت نہیں آئے گی، امیر و کبیر ہوگا، ان شاء اللہ۔ نقش مشک و زعفران سے لکھ کر دکان، مکان یا جیب میں رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ان اللہ ۵۵۲ | ھوالرزاق ۵۶۶ | ذوالقوۃ ۵۶۳ | المتین ۵۶۰ |
| المتین ۵۶۳ | ذوالقوۃ ۵۵۹ | ھوالرزاق ۵۵۳ | ان اللہ ۵۶۵ |
| ھوالرزاق ۵۵۸ | ان اللہ ۵۶۱ | المتین ۵۶۸ | ذوالقوۃ ۵۵۳ |
| ذوالقوۃ ۵۶۷ | المتین ۵۵۵ | ان اللہ ۵۵۷ | ھوالرزاق ۵۶۲ |

دستور العمل

# تسخیر خلق کا مجرب آزمودہ عمل



آغا جعفر
(روحانی مشیر)

03 111 888 668 Youtube ImamiaJantriOfficial

قارئین امامیہ جنتری کے لیے ایک مجرب عمل برائے تسخیر خلق نذر کر رہا ہوں۔ ان شاءاللہ اس سے آپ کو تسخیر خلق ملے گی کہ آپ حیران ہو جائیں گے پہلے تو میری دعا ہے کہ محترم آغاز نثار مرحوم بانی امامیہ جنتری۔ آغا افتخار حسین مرحوم کی روح کے ایصال ثواب کے لئے دعا فرمائیں۔ آمین، اور دعا فرمائیں کہ میرے والد محترم آغا حسنین احمد صاحب کو تندرستی صحت عطا ہوا اور ان کا سایہ مجھ پر اور تمام مومنین پر قائم رہے تا کہ ہم ان سے فیض یاب ہوتے رہیں۔ ایک بار ہم آزاد کشمیر اپنے کرم فرما کی دعوت پر مدعو ہوئے، تو میں بھی ساتھ تھا۔ جب ہم وہاں پہنچے تو ان سے ملاقات ہوئی یہ ہماری ان سے پہلی ملاقات تھی مگر وہ کرم فرما بولے کہ آغا صاحب ایسے لگتا ہے کہ ہم نے آپ کو پہلے دیکھا ہوا ہے۔ اور آپ کا چہرہ ہمیں یاد ہے۔ میں خود ہمیشہ والد محترم کے ساتھ ہوتا تھا۔ اور اکثر لوگ یہی کہتے تھے۔ تو میں نے اپنے والد صاحب سے سوال کیا کہ قبلہ یہ کیا ماجرہ ہے۔ تو انہوں نے فرمایا بیٹا اس کو تسخیر خلق کہتے ہیں۔ تو میں نے عرض کی قبلہ یہی عمل مجھے بھی عنایت کریں تو انہوں نے مجرب ترین عمل مجھے دیا جو میں نے اُن کی اجازت سے خود کیا اور آج کرم فرماؤں کی نذر کر رہا ہوں۔ اور ہر مومن کرم فرما کو اجازت عام ہے۔ نیا چاند جب نظر آئے۔ سورۃ توبہ کی آخری دو آیات

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُم بِٱلْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ ۝ فَإِن تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ ٱللَّهُ لَآ إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ۖ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۖ وَهُوَ رَبُّ ٱلْعَرْشِ ٱلْعَظِيمِ ۝

**طریقہ کار:** ان آیات کی 21 بار تلاوت کریں اور آخر میں 200 بار یاؤ دود پڑھیں۔ یہ عمل لگا تار 41 دن انجام کریں ناغہ نہ ہو اور عمل کے دوران اچار، چٹنی، پیاز، بڑا گوشت، استعمال نہ کریں۔ جب عمل مکمل ہو جائے تو سوا کلو حلوہ بنا کر بچوں میں تقسیم کریں۔ اس عمل کے بعد ایسی تسخیر خلق ہوگی کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔ عمل کی جو بات سمجھ نہ آئے فون کر کے پوچھ لیں اور خواتین ناغے کے دن بعد میں شمار کریں۔ اور عمل کرنے سے پہلے ہم سے لوح اسم یاؤ دود اور لوح تسخیر اکبرم ضرور بنوا کر اپنے پرس میں رکھیں۔ تا کہ عمل میں مکمل تاثیر ثابت ہو۔ اور 2025ء میں 13 سال بعد شرف مشتری کی سعادت نصیب ہو رہی ہے۔ تمام کرم فرما ہم سے ہاتھ سے کندہ شدہ لوح مشتری مع طلسم مع انگشتری سونا پالش بنوائیں خواہشمند کرم فرما امامیہ جنتری پر دیئے گئے آفیشل نمبر کے ذریعے جلد بکنگ کروائیں تا کہ عین ساعت میں تبرکات تیار ہو کر آپ کو مل سکیں۔

**نوٹ:** روحانی مشاورت کے لئے اور نقش منگوانے کے لئے امامیہ جنتری کے نمبر پر رابطہ کیجیے۔ 03111 888 668

## بندش دور کرنا، کاروبار میں برکت ہو، قرض ادا ہو جائے، رزق کی فراوانی ہو

روزانہ بعد از نماز فجر ایک تسبیح مکمل کرے۔ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پھر دو مرتبہ درود، سو مرتبہ یا کریم یا وَھّابْ بحق رسالتمآب اور پھر آخر میں 2 مرتبہ درود، یہ عمل لگا تار 40 روز تک جاری رکھیں ان شاء اللہ دس دنوں میں آثار ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے۔

## بچیوں کی بحفاظت گھر واپسی کیلئے

اگر آپ کی بیٹیاں اکیلی، سکول، کالج یا جاب پر جاتی ہیں تو ان کو سورۃ یٰسین کی آیت نمبر 9 " وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ " حفظ کروا دیں اور اُن سے کہیں کہ رستے میں اس آیت کی تلاوت کر کے جائیں، ان شاءاللہ وہ بخیر و عافیت اپنی منزل پر پہنچیں گی۔

جو اقتدار حاصل کر لیتا ہے جانبداری کرنے ہی لگتا ہے۔ حضرت علیؑ

بندگی




# ہفتہ وار اسم اعظم




جابر علی
المعروف شایان علی
(ماہر علوم مخفی)

03 111 888 668 imamiajantriofficial@gmail.com

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! گذشتہ سے پیوستہ کا تسلسل قائم رکھتے ہوئے جدید تحقیق حاضر ہے۔ میری روزمرہ تحقیق میں یہ بات سامنے آئی ہے کہ علم الاعداد میں اعداد کی قوت یقینی اور اٹل ہے انتہائی قوی الاثر ہے اس سے آنیوالے سائل کو لاحق بیماریوں کے متعلق درست معلومات حاصل ہوتی ہیں اور ہفتہ کے حاصلہ برج کے عدد قسمت کے اسم اعظم کو ایک ترتیب سے ورد کرنے سے بہت سے مسائل سے بھی خلاصی ممکن ہوتی ہے اس کی وضاحت پیش خدمت ہے۔ **(قاعدہ 1)** اپنے نام سے برج معلوم کریں جو کہ قبل ازیں ایک گذشتہ کالم میں بتایا جا چکا ہے۔ **(قاعدہ 2)** ہفتہ کا مجموعی عدد حاصل کریں جس کا طریقہ یہ ہے کہ اتوار سے آئندہ ہفتہ تک تاریخیں مع یوم نوٹ کریں اور ہر تاریخ کا جمل اس کے سامنے لکھ دیں پھر اس کے بعد ان حاصلہ اعداد سے تمام ہفتہ کا مجموعی عدد حاصل کریں اور اس حاصلہ مجموعی عدد کو اپنے معروف نام کے برج کے عدد قسمت میں جمع کریں جو عدد مفرد حاصل ہو وہ آپ کا اس ہفتہ کا عدد قسمت ہو گا بعد ازاں جدول اسما الحسنیٰ سے اس مفرد عدد کا کوئی اسم الہیٰ جو آپ کے نام کے ابتدائی حرف کے مزاج سے موافقت رکھتا ہو کو اپنا ورد بنا لیں تمام ہفتہ وہ ورد جاری رکھیں خاص کر جب کوئی خاص مقصد ہو تو اپنے برج کے عدد قسمت یا برج کے موافق برج کے عدد قسمت مطابق تاریخ کا عدد قسمت دیکھیں مطابقت کر رہا ہو تو اس میں مطابق مقصد ورد کی کثرت کریں ان شاء اللہ سو فیصد مثبت نتائج برآمد ہوں گے۔

| مقاصد ورد و اسماء الحسنیٰ بمطابق مفرد عدد | تاریخ کا مفرد عدد |
|---|---|
| اختلاج قلب و دیگر امراض قلب۔ حصول مراتب۔ پرموشن۔ نمایاں پوزیشن کا حصول | ۱ |
| الرحمن. المومن. المهيمن. المقيت. الجليل. المجيب. الولى. الواحد. الاول. الرشيد. الصبور | اسماء الحسنیٰ |
| امراض جگر سے شفایابی۔ دشمنی کو دوستی میں بدلنا۔ من پسند شادی | ۲ |
| الخالق. الرزاق. الخبير. العلى. الواسع. الودود. المبدى. الوالى. المتعالى. ذوالجلال والاكرام. المقسط. المغنى. الضار. الهادى. المنعم | اسماء الحسنیٰ |
| امراض معدہ و تلبلبہ سے شفایابی۔ حصول مال و دولت۔ کاروبار میں اضافہ۔ بیرون ملک سفر | ۳ |
| الله. المصور. الغفار. الفتاح. القابض. اللطيف. العظيم. المجيد. الوكيل. القيوم. الماجد. العفو. النافع | اسماء الحسنیٰ |
| بلڈ پریشر سے تحفظ۔ اعلیٰ عہدہ کا حصول۔ نئی تحقیق میں کامیابی | ۴ |
| العزيز. الشكور. الشهيد. المحصى. المميت. الاحد. المقدم. البر. التواب. النور. الستار | اسماء الحسنیٰ |
| ذہنی عوارض کا خاتمہ۔ سیاست میں کامیابی۔ مقدمات میں فتح ہونا۔ بہترین عالم بننا۔ حصول تعلیم۔ | ۵ |
| السلام. المتكبر. الوهاب. الخافض. المذل. البصير. الحكم. العدل. المتين. المحى. الواجد. مالك الملك. الباقى. الوارث. البديع | اسماء الحسنیٰ |
| امراض گردہ سے شفایابی۔ صاحب اولاد ہونا۔ حصول محبت۔ اتفاق زوجین | ۶ |
| الرحمن. البارى. العليم. الرقيب. الحكيم. الباعث. المقتدر. الجامع | اسماء الحسنیٰ |
| امراض چشم سے نجات جادو ٹونہ سے حفاظت۔ روحانی مسائل کا حل۔ زیارات مقدسہ | ۷ |
| الحليم. الكبير. المعيد. الرؤف. المغنى | اسماء الحسنیٰ |
| امراض گھٹنہ و جلد سے نجات۔ کینسر سے شفایابی۔ پراپرٹی کی خرید و فروخت میں حصول نفع۔ فقرا مرشد خانہ سے حصول روابط۔ | ۸ |
| القدوس. الجبار. الغفور. الحسيب. القوى. الحميد. الصمد. القادر. الظاهر. الباطن. المانع | اسماء الحسنیٰ |
| خونی عوارض سے شفایابی۔ بواسیر کا خاتمہ۔ مقدمات کے ختم ہونے۔ کامیاب آپریشن کے لیے۔ | ۹ |

**اسماء الحسنیٰ**: الملک، القہار، الباسط، الرافع، المعز، السمیع، الکریم، الحق، المؤخر، الاخر، المنتقم

## مثال برائے تفہیم:

مثال کے طور پر ہم نے جنوری 2025 کے پہلے ہفتہ کا عدد قسمت معلوم کرنا ہے تو اس کے لیے یہ دیکھنا ہے کہ جنوری کے پہلے ہفتہ میں اتوار کس تاریخ کو بن رہا ہے وہ نوٹ کر لیں اب ہر تاریخ کے سامنے اس کا عدد قسمت لکھتے جائیں پھر تمام ہفتہ کے اعداد کو جمع کریں اس طرح جو عدد حاصل ہوگا وہ اس ہفتہ کا مجموعی عدد قسمت ہوگا اس میں اپنے برج کا لکی عدد شامل کر کے جو مفرد عدد حاصل ہوگا وہ اس ہفتہ میں آپ کا لکی عدد شمار ہوگا وضاحت درج ذیل ہے۔

05-1-2025=2031=6
06-1-2025=2032=7
07-1-2025=2033=8
08-1-2025=2034=9
09-1-2025=2035=1
10-1-2025=2036=2
11-1-2025=2037=3 Total=36=9

## جدول برج، لکی اعداد

| حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 9 | 6 | 5 | 2 | 1 | 5 | 6 | 9 | 3 | 8 | 4 | 7 |

## عدد قسمت ہفتہ وار سال 2025

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل | 9 | 4 | 8 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 5 | 3 | 1 | 5 | 9 | 7 | 3 | 7 | 2 | 6 | 7 | 2 | 6 | 1 | 4 |
| ثور | 6 | 1 | 5 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 9 | 7 | 2 | 6 | 4 | 9 | 4 | 8 | 3 | 4 | 8 | 3 | 7 | 1 |
| جوزا | 5 | 9 | 4 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 8 | 6 | 1 | 5 | 3 | 8 | 3 | 7 | 2 | 3 | 7 | 2 | 6 | 9 |
| سرطان | 2 | 6 | 1 | 2 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 5 | 3 | 7 | 2 | 9 | 5 | 9 | 4 | 8 | 9 | 4 | 8 | 3 | 6 |
| اسد | 1 | 5 | 9 | 1 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 4 | 2 | 6 | 1 | 8 | 4 | 8 | 3 | 7 | 8 | 3 | 7 | 2 | 5 |
| سنبلہ | 5 | 9 | 4 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 8 | 6 | 1 | 5 | 3 | 8 | 3 | 7 | 2 | 3 | 7 | 2 | 6 | 9 |
| میزان | 6 | 1 | 5 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 9 | 7 | 2 | 6 | 4 | 9 | 4 | 8 | 3 | 4 | 8 | 3 | 7 | 1 |
| عقرب | 9 | 4 | 8 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 5 | 3 | 1 | 5 | 9 | 7 | 3 | 7 | 2 | 6 | 7 | 2 | 6 | 1 | 4 |
| قوس | 3 | 7 | 2 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 8 | 6 | 4 | 8 | 3 | 1 | 6 | 1 | 5 | 9 | 1 | 5 | 9 | 4 | 7 |
| جدی | 8 | 3 | 7 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 2 | 9 | 4 | 8 | 6 | 2 | 6 | 1 | 5 | 6 | 1 | 5 | 9 | 3 |
| دلو | 4 | 8 | 3 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 5 | 9 | 7 | 5 | 9 | 4 | 2 | 7 | 2 | 6 | 1 | 2 | 6 | 1 | 5 | 8 |
| حوت | 7 | 2 | 6 | 7 | 2 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 1 | 8 | 3 | 7 | 5 | 1 | 5 | 9 | 4 | 5 | 9 | 4 | 8 | 2 |
| تاریخ ہفتہ وار | 05-01-2025 11-01-2025 | 12-01-2025 18-01-2025 | 19-01-2025 25-01-2025 | 26-01-2025 01-02-2025 | 02-02-2025 08-02-2025 | 09-02-2025 15-02-2025 | 16-02-2025 22-02-2025 | 23-02-2025 01-03-2025 | 02-03-2025 08-03-2025 | 09-03-2025 15-03-2025 | 16-03-2025 22-03-2025 | 23-03-2025 29-03-2025 | 30-03-2025 05-04-2025 | 06-04-2025 12-04-2025 | 13-04-2025 19-04-2025 | 20-04-2025 26-04-2025 | 27-04-2025 03-05-2025 | 04-05-2025 10-05-2025 | 11-05-2025 17-05-2025 | 18-05-2025 24-05-2025 | 25-05-2025 31-05-2025 | 01-06-2025 07-06-2025 | 08-06-2025 14-06-2025 | 15-06-2025 21-06-2025 | 22-06-2025 28-06-2025 | 29-06-2025 05-07-2025 |

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل | 4 | 8 | 3 | 1 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 7 | 2 | 6 | 2 | 9 | 4 | 8 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 8 | 1 | 5 | 9 | 7 |
| ثور | 1 | 5 | 9 | 7 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 4 | 8 | 3 | 8 | 6 | 1 | 5 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 5 | 7 | 2 | 6 | 4 |
| جوزا | 9 | 4 | 8 | 6 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 3 | 7 | 2 | 7 | 5 | 9 | 4 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 4 | 6 | 1 | 5 | 3 |
| سرطان | 6 | 1 | 5 | 3 | 1 | 5 | 9 | 4 | 8 | 9 | 4 | 8 | 4 | 2 | 6 | 1 | 2 | 6 | 1 | 5 | 9 | 1 | 3 | 7 | 2 | 9 |
| اسد | 5 | 9 | 4 | 2 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 8 | 3 | 7 | 3 | 1 | 5 | 9 | 1 | 5 | 9 | 4 | 8 | 9 | 2 | 6 | 1 | 8 |
| سنبلہ | 9 | 4 | 8 | 6 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 3 | 7 | 2 | 7 | 5 | 9 | 4 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 4 | 6 | 1 | 5 | 3 |
| میزان | 1 | 5 | 9 | 7 | 5 | 9 | 4 | 8 | 3 | 4 | 8 | 3 | 8 | 6 | 1 | 5 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 5 | 7 | 2 | 6 | 4 |
| عقرب | 4 | 8 | 3 | 1 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 7 | 2 | 6 | 2 | 9 | 4 | 8 | 9 | 4 | 8 | 3 | 7 | 8 | 1 | 5 | 9 | 7 |
| قوس | 7 | 2 | 6 | 4 | 2 | 6 | 1 | 5 | 9 | 1 | 5 | 9 | 5 | 3 | 7 | 2 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 2 | 4 | 8 | 3 | 1 |
| جدی | 3 | 7 | 2 | 9 | 7 | 2 | 6 | 1 | 5 | 6 | 1 | 5 | 1 | 8 | 3 | 7 | 8 | 3 | 7 | 2 | 6 | 7 | 9 | 4 | 8 | 6 |
| دلو | 8 | 3 | 7 | 5 | 3 | 7 | 2 | 6 | 1 | 2 | 6 | 1 | 6 | 4 | 8 | 3 | 4 | 8 | 3 | 7 | 2 | 3 | 5 | 9 | 4 | 2 |
| حوت | 2 | 6 | 1 | 8 | 6 | 1 | 5 | 9 | 4 | 5 | 9 | 4 | 9 | 7 | 2 | 6 | 7 | 2 | 6 | 1 | 5 | 6 | 8 | 3 | 7 | 5 |
| تاریخ ہفتہ وار | 06-07-2025 12-07-2025 | 13-07-2025 19-07-2025 | 20-07-2025 26-07-2025 | 27-07-2025 02-08-2025 | 03-08-2025 09-08-2025 | 10-08-2025 16-08-2025 | 17-08-2025 23-08-2025 | 24-08-2025 30-03-2025 | 31-08-2025 06-09-2025 | 07-09-2025 13-09-2025 | 14-09-2025 20-09-2025 | 21-09-2025 27-09-2025 | 28-09-2025 04-10-2025 | 05-10-2025 11-10-2025 | 12-10-2025 18-10-2025 | 19-10-2025 25-10-2025 | 26-10-2025 01-11-2025 | 02-11-2025 08-11-2025 | 09-11-2025 15-11-2025 | 16-11-2025 22-11-2025 | 23-11-2025 29-11-2025 | 30-11-2025 06-12-2025 | 07-12-2025 13-12-2025 | 14-12-2025 20-12-2025 | 21-12-2025 27-12-2025 | 28-12-2025 03-01-2026 |

# ہدیہ اعمال

## بارگاہِ علم یزول تاثیر بے مثل

سید تجمل حسین
شیرازی
(ماہر عملیات)
03 111 888 668



**حکومت وقت کی جانب سے خاص منصب کے حصول اور نوکری میں ترقی کیلئے:** وہ افراد جو حکومت وقت کا حصہ ہوں، لیکن کسی خاص منصب کے خواہاں ہوں یا وہ افراد جو سرکاری یا غیر سرکاری نوکری میں ترقی کے خواہشمند ہوں انہیں چاہیے کہ دوران تسدیس/تثلیث شمس یا مشتری جو کہ جنتری میں موجود ہیں، ان اوقات میں "سورۃ یوسف" آیت نمبر 54

"وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُونِي بِهِ أَسْتَخْلِصْهُ لِنَفْسِي ۖ

فَلَمَّا كَلَّمَهُ قَالَ إِنَّكَ الْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِينٌ أَمِينٌ"

اپنے نام کے اعداد قمری ملفوظی کے مطابق پڑھیں۔ اوّل و آخر درود شریف 9 مرتبہ پڑھیں تو جلد حکومت وقت کی جانب سے کسی خاص منصب پر فائز ہوں گے اور اگر نوکری میں ترقی کیلئے پڑھنا چاہتے ہیں تو بہت جلد پروموشن ہو جائے گی۔ مذکورہ بالا اوقات کو لازمی ملحوظ خاطر رکھا جائے، کامیابی لازم ہے، ان شاء اللہ۔

**منقطع شدہ روابط کی بحالی کیلئے:** اس پر آشوب دور میں جہاں دیگر مسائل نے انسان کو گھیرا ہوا ہے ان میں سے ایک قابل توجہ مسئلہ اچانک اچھے تعلقات/روابط کا خراب ہو جانا ہے، وہ افراد جن کے اپنے عزیز و اقارب سے روابط منقطع ہو چکے ہیں اور بنیاد فقط غلط فہمی ہے تو انہیں چاہیے کہ شب جمعہ بعد از نماز عشاء دو رکعت نماز حاجت ادا کریں اور اس کے بعد تسبیح فاطمۃ الزہراؑ پڑھیں اور دعا مانگیں اور جب دعا مانگ لیں تو "سورۃ الانبیاء" کی آیت نمبر 13،

"لَا تَرْكُضُوا وَارْجِعُوا إِلَىٰ مَا أُتْرِفْتُمْ

فِيهِ وَمَسَاكِنِكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْأَلُونَ"۔

309 مرتبہ پڑھیں۔ آپ حیران ہو جائیں گے وہ لوگ جو روابط منقطع کر چکے تھے از خود آپ کی طرف مائل ہوں گے اور غلط فہمیاں بھی دور ہو جائیں گی۔ ان شاء اللہ۔

**غلط تعلقات سے نجات:** جس قدر دورِ حاضر میں جدت آتی جا رہی ہے اسی طرح نت نئی خرابیوں نے بھی سر اٹھایا ہوا ہے۔ غلط افراد سے تعلقات نے اچھے خاندانوں کی حرمت کا استحصال کر رکھا ہے یہاں تک حالات آن پہنچے ہیں کہ وہ لوگ کسی کو اپنے ساتھ گزرے ہوئے حالات بتانے سے بھی قاصر ہیں، ایسے لوگ پریشان نہ ہوں عالمین کا ربّ ہر لحظہ ہدایت فرما رہا ہے۔ قرآن مجید کی "سورۃ مزمل" کی آیت نمبر 8

"وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ إِلَيْهِ تَبْتِيلًا"

روزانہ بعد از نماز فجر اوّل و آخر 7 مرتبہ درود کے ساتھ 400 مرتبہ پڑھیں، اور غلط تعلقات سے نجات کیلئے دعا کریں بہت جلد پروردگار کی طرف سے ہدایت نصیب ہو گی، اور غلط اور بُری سوسائٹی سے دور ہو جائیں گے۔ ان شاء اللہ۔

**انفیکشن اور ہر قسم کے بخار سے شفایابی کیلئے:** بخار دراصل کوئی بیماری نہیں ہے، انسانی وجود میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے یوں سمجھئے ایک اشارہ ہوتا ہے کہ بندہ خدا احتیاط کر تیرے وجود کا نظام خرابی کی طرف جا رہا ہے۔ وجود میں بخار کی کیفیت دراصل کسی نہ کسی انفیکشن کا نتیجہ ہوتی ہے۔ قرآن مجید میں اس کا مجرب علاج موجود ہے "سورۃ الانبیاء" آیت نمبر 69،

"قُلْنَا يَا نَارُ كُونِي بَرْدًا وَسَلَامًا عَلَىٰ إِبْرَاهِيمَ"

اس طرح پڑھیں کہ جب لفظ اعلیٰ پر پہنچیں تو مریض اور اس کی والدہ کا نام لیں۔۔۔ فلاں بن فلاں، اور اگر مریضہ ہو فلاں بنتِ فلاں اور پھر آیت تمام کریں اور آخر میں 10 مرتبہ بحق ابراہیمؑ پڑھیں، اوّل و آخر درود پاک 9 مرتبہ پڑھیں تو ان شاء اللہ بخار اترنا شروع ہو جائے گا اور بہت جلد شفایاب ہوں گے۔

**یرقان کا انتہائی مجرب علاج:** شب و روز عوام الناس کی رہنمائی کیلئے بہت سی کُتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ محققین سے بھی ملاقات کرتا رہتا ہوں تا کہ کہیں سے بھی کوئی مؤثر حل دستیاب ہو تو

عوام الناس کی نذر کر سکوں، اس ضمن میں میری ملاقات ایک ایسے محقق سے ہوئی جو متعدد کتب کا مطالعہ کر چکے تھے، انہوں نے بتایا کہ ان کے بزرگوں تک ایک نہایت آسان نسخہ یرقان کے متعلق پہنچا اور اُسے آزمایا گیا تو بہت قوی الاثر ثابت ہوا۔ انہوں نے بتایا کہ ایک گھر کے تقریباً تمام افراد یرقان کے مریض تھے اور اس دور میں میڈیکل علاج بھی دستیاب نہیں تھا۔ ان افراد میں کسی ایک کا ایسے علاقے میں جانا ہوا جہاں چشموں کا پانی پیا جاتا تھا، پہاڑی علاقوں میں وہ شخص چشموں کا پانی پیتا رہا اور وہیں مقیم رہا، جب کچھ وقت بعد واپس لوٹا تو یرقان ختم ہو چکا تھا۔ انہوں نے بتایا کہ تاریخ انبیاء میں بھی چشمہ کے پانی کی فضیلت اسی طرح بیان ہوئی ہے کہ اس پانی میں یرقان سے مکمل شفاء موجود ہے۔

**رزق میں فراوانی کیلئے:** جب قمر اور مشتری کا قرآن ہو اس دوران "سورۃ مریم" آیت نمبر 62۔

"لَا يَسْمَعُونَ فِيهَا لَغْوًا إِلَّا سَلَامًا ۖ وَلَهُمْ رِزْقُهُمْ فِيهَا بُكْرَةً وَعَشِيًّا"

کو اوّل و آخر 9 مرتبہ درود کے ساتھ مسلسل 5 ہزار مرتبہ پڑھیں اور رب العالمین سے حالت سجدہ میں جا کر رزق میں فراوانی کیلئے دعا کریں تو بہت جلد آپ کے رزق میں واضح طور پر فراوانی شروع ہو جائے گی۔ اس عمل کو مسلسل دہرانا چاہیے۔ یعنی ہر قمر با مشتری قرآن میں انجام دینا چاہیے، قرآن کا وقت جنتری میں دی گئی تقویم سے نوٹ کریں۔

**اچھی جگہ رشتہ، نسبت طے پا جانے کیلئے:** وہ افراد جو دیرینہ مدت سے اچھی جگہ نسبت طے پا جانے کے خواہشمند ہیں، لیکن رکاوٹ کا شکار ہیں تو انہیں چاہیے کہ ہر جمعۃ المبارک کو راہگیروں کو پانی پلایا کریں۔ اور بعد از نماز جمعہ "سورۃ الشوریٰ" کی آیت مبارکہ 11۔

"فَاطِرُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۚ جَعَلَ لَكُم مِّنْ أَنفُسِكُمْ أَزْوَاجًا وَمِنَ الْأَنْعَامِ أَزْوَاجًا ۖ يَذْرَؤُكُمْ فِيهِ ۚ لَيْسَ كَمِثْلِهِ شَيْءٌ ۖ وَهُوَ السَّمِيعُ الْبَصِيرُ"

7 مرتبہ انتہائی خشوع و خضوع سے پڑھیں اور سجدہ میں جا کر دعا کریں۔ یہ عمل لگاتار 7 جمعہ تک انجام دیں۔ ان شاء اللہ بہت جلد اچھی جگہ رشتہ طے پا جائے گا۔

**حصول تعلیم میں آسانی کیلئے:** جن طالب علموں کو حصول تعلیم میں مشکلات درپیش ہوں، پڑھائی میں دل نہ لگتا ہو یا بار بار کوششوں کے باوجود امتحانات میں کامیابی حاصل نہ ہو رہی ہو تو انہیں چاہیے کہ "سورۃ الشوریٰ" آیات نمبر 52 تا 53۔

"وَكَذَٰلِكَ أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ رُوحًا مِّنْ أَمْرِنَا ۚ مَا كُنتَ تَدْرِي مَا الْكِتَابُ وَلَا الْإِيمَانُ وَلَٰكِن جَعَلْنَاهُ نُورًا نَّهْدِي بِهِ مَن نَّشَاءُ مِنْ عِبَادِنَا ۚ وَإِنَّكَ لَتَهْدِي إِلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ۔ صِرَاطِ اللَّهِ الَّذِي لَهُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ۗ أَلَا إِلَى اللَّهِ تَصِيرُ الْأُمُورُ"

7 روز تک ان آیات کو زعفران اور گلاب سے لکھ کر روز پیئے اور تلاوت کرے تو ان شاء اللہ حصول تعلیم میں آسانیاں پیدا ہوں گی اور کوئی مشکل نہ رہے گی۔

**اچھی ملازمت کے حصول کیلئے:** اگر کوئی شخص بے روزگار ہو اور ملازمت حاصل کرنا چاہتا ہو تو اسے چاہیے کہ "سورۃ الجاثیہ" آیات مبارکہ 1 تا 2

"حٰمٓ ۔ تَنزِيلُ الْكِتَابِ مِنَ اللَّهِ الْعَزِيزِ الْحَكِيمِ"

کسی بھی نماز کے بعد روزانہ 40 یوم تک 303 مرتبہ پڑھتا رہے تو ان شاء اللہ جلد ہی کہیں اچھی جگہ ملازمت مل جائے گی، اور اگر ان آیات کو ہر نماز کے بعد 7 مرتبہ پڑھے گا تو لوگوں میں صاحب عزت و مقام ہو گا اور ہر شخص اس کی عزت کرے گا۔ مزید روحانی مشاورت کیلئے امامیہ جنتری آفیشل پر دیئے گئے نمبر کے ذریعے رابطہ کریں۔ 03111 888 668

**برائے شفائے امراض:** یہ عمل بعد از نماز فجر انجام دینا ہے۔ اس کے لئے ایک پانی کا گلاس اپنے پاس رکھیں۔ اول و آخر 21 مرتبہ درود شریف کے ساتھ "سورۃ الفاتحہ" کی 21 مرتبہ تلاوت کریں، اور اس کے بعد 21 مرتبہ "درود ابراھیم" کی تلاوت کریں اور آخر میں ایک تسبیح "یا رحمٰنُ" کی پڑھیں، تلاوت کرنے کے بعد پانی پر دم کریں اور یہ پانی مریض کو پلائیں ان شاء اللہ مرض ختم ہو جائے گا، یہ عمل مریض کے صحت یاب ہونے تک لگاتار انجام دیا جائے۔ یہ عمل مریض خود انجام دے تو بہتر لیکن اگر مریض خود نہ کر سکتا ہو تو کوئی بھی یہ عمل انجام دے کر پانی مریض کو پلائے۔ یہ انتہائی مجرب عمل ہے، اس کی برکت سے ہر قسم کی بیماری سے نجات حاصل ہو جاتی ہے۔

# جامع الفوائد فی اسرار المقاصد
# روحانی دسترخوان

فریاد عبد

ماہر عملیات
سید علی رضا رضوی
03 111 888 668
Youtube ImamiaJantriOfficial

اس پرفتن اور پرآشوب دور میں عامل اور قاری کا جو تعلق ہوتا ہے وہ یقین کا ہوتا ہے۔ قاری جب جنتری کھولتا ہے تو وہ ہر مضمون اس لیے پڑھتا ہے کہ کہیں نہ کہیں اس کے مسئلہ کا حل کسی نہ کسی تحریر میں ہوگا۔ اور اگر کوئی تحریر دل کو چھو جائے اور یقین کا سلسلہ مجبور کرے تو وہ عامل کو فون کر کے اپنے مسائل سے آگہی کرواتا ہے۔ صرف اس لیے کہ اسے لگتا ہے کہ عامل کے پاس میرے مسائل کا کوئی ایسا حل ضرور ہوگا کہ جس پر میں عمل کر کے اپنی پریشانی سے نجات حاصل کرلوں گا۔ امامیہ جنتری کے توسل سے میری ہر دفعہ یہی کوشش ہوتی ہے کہ سارا سال عراقی کتب کی ورق گردانی کر کے ان میں سے حقائق کے وہ جواہر تلاش کروں کہ جن کو پڑھنے والا اگر اپنی جھولی میں ڈال لے تو وہ ساری زندگی اس روش عرفان پر ہمسفر ہوگا کہ پریشانی اس کے قریب نہیں آئے گی، اس لیے جو بھی عمل مومنین کیلئے پیش کرتا ہوں وہ پڑھنے میں جتنا آسان ہوتا اتنا ہی باا ثر بھی ہوگا، جب سے میں جنتری کیلئے مضمون لکھ رہا ہوں اور فون کا تعلق مومنین سے جڑا ہے تو میں نے فون کالز میں جو مسائل سب سے زیادہ سنے ہیں وہ بچیوں کے رشتہ کے حوالے سے اور دوسرا رزق کی کمی کے حوالے سے۔ یہ دو ایسے مسائل ہیں کہ جس کا شکار تقریباً ہر مومن ہے۔ تو اس دفعہ میری ساری محنت ان دو مسائل کے حوالے سے ہے، آپ مومنین کیلئے ایسا مضمون تیار کیا کہ جس کو پڑھ کر آپ ان شاء اللہ دعا دیں گے۔ میں مسلسل عراق میں ہونے کی وجہ سے آپ کی ڈائریکٹ کال لینے سے قاصر رہتا ہوں۔ کوئی بھی چیز سمجھ نہ آئے تو آپ دی ہوئی ہیلپ لائن پر اپنا پیغام میرے لیے چھوڑ سکتے ہیں۔ ابھی عاشور کربلا میں کر کے یہ سطریں آپ کی امانت کے طور پر سپرد کر رہا ہوں اور اربعین پر نکلنے کیلئے بس تیار ہوں۔ دعا ہے کہ آغا جان جو کہ امامیہ جنتری کے روح رواں تھے اور میرے والد صاحب جن کی انگلی پکڑ کر آج میں بھی صاحب قلم بنا ہوں اللہ تعالیٰ ان سمیت تمام مرحومین کے درجات بلند کرے، الٰہی آمین۔

## بچیوں کی مشکلات کے حل کیلئے:

- اگر کوئی بندہ اپنی بیٹی کے رشتہ کیلئے پریشان ہو تو 315 مرتبہ درود پڑھے، اس کے بعد 315 مرتبہ "یَا سَیِّدَاتِی یَا رُقَیّہ" پڑھے اور اس کے بعد ایک دفعہ سورۃ الفاتحہ پڑھ کر جناب رقیہ (جناب سکینہ سلام اللہ علیہ) کو ہدیہ کرے۔ یہ عمل انجام دینے سے ایک تو بیٹی کا رشتہ اچھے گھر میں ہوگا اور امام حسینؑ کی دختر کے وسیلے جو بھی پریشانی ہوگی وہ دور ہو جائے گی۔ یہ عمل لڑکی خود بھی کرسکتی ہے۔ اس عمل کے انجام دینے کا سب سے اچھا دن ہفتہ کا ہے مجرب عمل ہے۔ بلکہ ہر والدین مہینہ میں ایک مرتبہ اپنی بچیوں کی صحت وسلامتی کیلئے لازمی کیا کریں۔
- آج کل بچیوں کی شادی کا مسئلہ والدین کیلئے بہت پریشانی کا سبب ہے۔ اگر کسی لڑکی کے اچھے رشتہ کیلئے والدین پریشان ہوں، یا اس کی عمر گزر رہی ہو تو وہ ان حروف کو لکھ کر تعویذ کی طرح بنا کر لڑکی کو باندھ دیں یعنی کہ آپ اس کو گلے میں بھی ڈال سکتے ہیں اور پلاسٹک میں ڈال کر تعویذ بنائیں تا کہ پانی یا پسینہ سے خراب نہ ہو۔ جب تک شادی نہ ہو اس تعویذ کو اتارنا نہیں۔ یہ بچی کی شادی سے لے کر مستقبل تک ہر چیز کی حفاظت کرے گا۔ ۵۸۲۱۱ ح ۱۳۱۶۹۹۵۹۹۹۹۱۱۱۱۱۹ ط ع ا۔
- جو بندہ چاہے کہ میری بچی ہر میدان میں فتح یاب ہو اور اس دنیا میں اسے کوئی پریشانی ایسی نہ آئے جو والدین کیلئے مصیبت ہو تو جب لڑکی پیدا ہو اور اس کی پہلی سالگرہ ہو تو 12 کھجوریں وجہ اللہ کا صدقہ کسی کو دینی ہیں۔ جب دوسری سالگرہ ہو تو 24 کھجوریں۔ جب تیسری ہو تو 36 ہر سالگرہ کو 12 سے ضرب دے لینی ہے اور نیت وہی کرنی ہے کہ میں وجہ اللہ کا صدقہ دے رہی ہوں۔ جب لڑکی کی 20 ویں سالگرہ ہو تو 240 کھجوریں دینی ہیں۔ اور جب بھی کھجوریں صدقہ کرنی ہیں ان پر سورۃ الفتح (26 پارہ) سورۃ یٰسین (22 پارہ) سورۃ النصر (30 پارہ) پڑھ کر دم کریں اور پھر صدقہ کریں۔ (اکھٹی کھجوروں پر ایک ایک بار یہ تین سورتیں پڑھنی ہیں)۔ جب تک لڑکی کی شادی نہ ہو یہ عمل جاری رکھنا ہے اور اسی طرح 12 کھجوروں کا اضافہ کرتے جانا ہے۔ بچی کے بچپن سے لیکر لڑکپن اور پھر جوانی وجہ اللہ کا صدقہ امان میں ہوگی۔

- جو بندہ اپنی بچی کی شادی کیلئے پریشان ہو اور کوئی معقول رشتہ نہ مل رہا ہو تو اس دعا کو لکھے اور پلاسٹک کیمینیشن میں باندھ کر بچی کے بالوں میں 40 دن کیلئے باندھ دے (بالوں کا جوڑا اس میں باندھ سکتے ہیں) 40 دن بعد اس تعویذ کو کھول کر کسی دریا میں ڈال دیں۔ اس کو کسی بھی وقت اور کسی بھی سیاہی سے لکھ سکتے ہیں۔

"ومن کل شی خلقنا من زوجین لعلکم

تذ کرون اللھم قولك ھذا. محمد و علی علیھم

السلام ان ترزق ھذا المراۃ زوجا موافقا

غیر متخالف طیبًا بحق محمد وآلہ اجمعین"

- جن بچیوں کی شادی کا مسئلہ ہو یا شادی کے بعد گھر کے حالات ٹھیک نہ ہوں، رزق کی کمی ہو یا خاوند کی طرف سے مسائل ہوں تو وہ ان کلمات کو لکھ کر پانی کا جگ لیں اور اس میں ڈال دیں۔ تھوڑی دیر بعد اس جگ والے پانی سے منہ دھولیں۔ اور جو کاغذ جگ میں بچ جائے تو اس کو ضائع کر دیں۔ لکھنا اس سیاہی سے ہے کہ جو پانی میں فوراً حل ہو جائے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اہ اہ اہ لہ لہ لہ ھبًا ھیبہ بلا ھبہ آمین

لا لا لا ابن جا لعجیل لعجیل فافع. د.

- جس لڑکی کی شادی ہو اور شوہر بدزبان ہو یا اس کے سسرال والے اس کے ساتھ اچھا رویہ نہ رکھیں تو وہ لڑکی ایک باریک کاغذ پر لکھ کر اپنی زبان کے نیچے رکھ لے ان حروف کی برکت سے بدزبانی ختم ہو جائے گی۔ اتنی دیر زبان کے نیچے رکھنا ہے کہ جو کچھ لکھا ہے وہ منہ کے اندر گھل جائے۔ اور نیچے جہاں فلاں لکھا ہے یہاں اس بندہ کا نام لکھنا ہے جس کی بدزبانی سے تنگ ہے اور جو اگلا فلاں ہے وہاں اس بندہ سے منسلک تکلیف لکھنی ہے کہ اس بندہ سے یہ تکلیف ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یوم یقوم الروح والملائکۃ صفًا لا یتکلمون

الا من اذن لہ الرحمن وقال صوابًا اخسو وا ولا

تکلمونا. صم بکم عمی فھم لا یرجعون. باسم فلاں

علی ارادۃ فلاں. بسم اللہ الرحمن الرحیم. بسم اللہ

وباللہ. والی اللہ. ولا الہ الا اللہ. واللہ اکبر. ولا حول

ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم. السلتموھا السلتموھا.

اسللوھا. سلا سللوھا ۱۱۱۱ك ۱۱۱ك ۱۱۱لا ۱۱۶۸۱۱ ۱۱۱۸۱ك

**رزق کی فراوانی کیلئے:** جس بندہ کو رزق کی بندش کا سامنا ہو (لازمی نہیں کہ وہ بندش آپ کو جادو سے ہی ہو گی، نظر بد سب سے بڑی بندش ہے)، تو وہ بندہ جمعہ والے دن نماز ظہرین سے فارغ ہو کر اپنے گھر کے دروازے پر (یا اگر دوکان ہے تو اس کے باہر) سورۃ الاعراف: آیت نمبر 26. "

يَا بَنِي آدَمَ قَدْ أَنزَلْنَا عَلَيْكُمْ لِبَاسًا يُوَارِي

سَوْآتِكُمْ وَرِيشًا ۖ وَلِبَاسُ التَّقْوَىٰ ذَٰلِكَ خَيْرٌ ۚ

ذَٰلِكَ مِنْ آيَاتِ اللَّهِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ"

یہ لکھ کر لگا دے۔ جب تک یہ الفاظ موجود رہیں گے، رزق کے تمام مسائل حل ہو جائیں گے۔ اللہ روزی میں برکت عطا فرمائے گا۔ روحانی مشاورت کیلئے امامیہ جنتری آفیشل پر دیئے گئے وٹس ایپ نمبر 03111 888 668 کے ذریعے رابطہ کریں۔

## آیات کفایات

کوئی بھی مقصد ہو، مشکل ہو، مقصد کی نیت سے بعد از نماز فجر اول و آخر درود کے ساتھ 60 مرتبہ یہ آیات پڑھ کر گریہ وزاری کے ساتھ دعا کریں ان شاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔

- وَكَفَىٰ بِاللَّهِ وَلِيًّا
- وَكَفَىٰ بِاللَّهِ نَصِيرًا
- وَكَفَىٰ بِاللَّهِ حَسِيبًا
- وَكَفَىٰ بِاللَّهِ عَلِيمًا
- وَكَفَىٰ بِاللَّهِ وَكِيلًا
- وَكَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا

اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ

# دستک
# شادی کے لئے مجرب عملیات

مسز نقوی
(روحانی مشیر)
03 111 888 668
Youtube ImamiaJantriOfficial

اسلام علیکم! میں اس برس بھی اپنے قارئین کی خدمت میں ایک موثر ہدیہ پیش کر رہی ہوں، جس سے تمام قارئین استفادہ کریں گے۔ میں امام علیؑ کی تعلیمات کی روشنی میں تقریباً تیرہ سال سے قارئین امامیہ جنتری کی خدمت پر معمور ہوں۔ میرا مقصد ہے کہ میں زیادہ سے زیادہ لوگوں کے مسائل حل کرنے کا وسیلہ بن سکوں۔ امسال بھی میں ایک کارآمد عمل آپ کی خدمت میں لے کر حاضر ہوئی ہوں، دور حاضر کا سب سے پیچیدہ مسئلہ بچے اور بچیوں کی شادی میں رکاوٹ ہے۔ بہت سے بچوں کے رشتے اول تو بندش کی وجہ آتے ہی نہیں ہیں اگر آ بھی جائیں تو طے نہیں ہوتے اور یہی وجہ ہے کہ بچوں کے والدین پریشانی کا شکار ہو کر مختلف طریقے اپناتے ہیں۔ میں اپنے قارئین کی خدمت میں کچھ مجرب عملیات پیش کر رہی ہوں۔

1 نئے چاند کے آغاز کے ساتھ ہی مغرب کی نماز کے بعد کامل وضو کے ساتھ دو رکعت نماز نفل برائے شادی پڑھیں۔ اس کے بعد اول و آخر 14 مرتبہ دُرود کے ساتھ 11 مرتبہ سورۃ المزمل کی تلاوت کریں اور صدقِ دل سے دعا کریں، یہ عمل لگاتار اکیس دن تک انجام دیں، انشاء اللہ اسی دوران نیک اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ 2 شادی کیلئے امام علی رضاؑ سے توسل کیجئے انشاء اللہ بہت جلد مراد پوری ہوگی ہر واجب نماز کے سجدہ شکر میں آپ نے یہ کلمات 100 مرتبہ ادا کرنے ہیں "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی عَلِیِّ ابْنِ مُوسَی الرِّضَا وَزَوِّجْنِی مِنَ الصَّالِحِین" اور امام علی رضاؑ کے وسیلے سے اپنی حاجت طلب کریں بہت ہی مجرب عمل ہے 3 اگر شادی میں بعض وجوہات کی بناء پر رکاوٹیں حائل ہوں تو ایسی صورت میں (یَا فَتَّاحُ) کو روزانہ بعد از نماز عصر 1156 مرتبہ تلاوت کریں۔ یہ عمل لگاتار چالیس روز تک انجام دیں۔ 4 روزانہ رات نماز عشاء کے بعد سورۃ الاخلاص چالیس (40) مرتبہ تلاوت کریں، یہ عمل لگاتار 41 دن تک مقررہ وقت اور جگہ پر انجام دیں، بہت مجرب عمل ہے۔ 5 سورۃ کوثر قرآن پاک کی ایک مختصر سورۃ ہے لیکن اس کے کثیر اثرات ہیں، جو کام عرصہ دراز سے التواء کا شکار ہوں، وہ دنوں میں حل ہو جاتے ہیں۔ روزانہ بعد از نماز فجر، شادی کی حاجت ذہن میں رکھ کر اول و آخر 14 مرتبہ دُرود کے ساتھ 129 مرتبہ سورۃ الکوثر کی تلاوت کریں، یہ عمل لگاتار چالیس روز تک انجام دیں، چالیس روز کے اندر ہی آپ کی مراد پوری ہوگی ان شاء اللہ۔ یہ بہت ہی مجرب عمل ہے، مکمل یکسوئی سے ادا کریں۔ 6 جن بچیوں کی عمریں حد سے گزر رہی ہوں اور کہیں سے کوئی اسباب پیدا نہ ہو رہے ہوں، انہیں چاہیے کہ بعد از نماز فجر اوّل و آخر 11 مرتبہ دُرود کے ساتھ ایک سو دس (110) مرتبہ "یا علیؑ" اور ایک سو انتیس (129) مرتبہ "یَا مُعْطِیُ" کی تلاوت کریں، غیب سے اسباب پیدا ہوں گے ان شاء اللہ۔ 7 جن بچیوں کی شادی میں مسائل ہوں تو ان بچیوں کو چاہیے بعد از نماز فجر، اول و آخر گیارہ مرتبہ درود کے ساتھ، تین مرتبہ سورۃ طارق کی تلاوت کرنا اپنا معمول بنالیں۔ ان شاء اللہ بہترین اسباب پیدا ہوں گے۔ 8 یہ عمل شادی و نکاح کی بندش کو ختم کرنے کے لیے ہے، اگر کسی نے جادو کے ذریعہ سے نکاح باندھ دیا ہو جس کی وجہ سے عمر گزرنے کے باوجود کہیں رشتہ نہ ہوتا ہو۔ یا شادی و نکاح میں کسی بھی قسم کی کوئی رکاوٹ ہو، لڑکے یا لڑکی والے پسند کر کے چلے جاتے ہوں لیکن دوبارہ رابطہ نہ کرتے ہوں، رشتے کی بات چلتی ہے لیکن ختم ہو جاتی ہے، ان مسائل کے حل کیلئے یہ عمل انجام دیں ان شاء اللہ ہر قسم کی بندش و رکاوٹ ختم ہو جائے گی، رشتہ بھی آئے گا، اور بات بھی پکی ہو جائے گی، اس عمل کی برکت سے غیب سے اسباب پیدا ہوں گے۔ عمل یہ ہے سورۃ مبارکہ یٰسین کی آیت نمبر 82، "اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ" کو بعد از نماز عشاء اول و آخر 11 مرتبہ درود کے ساتھ گیارہ سو (1100) مرتبہ پڑھیں، جب تک کام نہ ہو اس کی تلاوت جاری رکھیں۔ مذکورہ اعمال کو صدقِ دل اور پختہ یقین کے ساتھ انجام دینے سے ان شاء اللہ تمام مومنین کی پریشانی حل ہوگی۔ کسی بھی عمل کی کامیابی کیلئے نماز پنجگانہ کی پابندی اور گناہ کبیرہ اور صغیرہ سے اجتناب لازم ہے، کیونکہ گناہ ہماری دعا عرش تک پہنچنے سے روک دیتے ہیں، دعا کی قبولیت اور گناہوں کی مغفرت کیلئے دُرود اور استغفار کثرت سے پڑھیں، مزید روحانی رہنمائی حاصل کرنے کیلئے امامیہ جنتری آفیشل پر دیئے گئے نمبر 03111 888 668 کے ذریعے صرف خواتین رابطہ کریں۔

درسگاہ

# لوح شرف مشتری
## حصولِ مال و دولت کیلئے

ڈاکٹر
سید افضال حسن
(ماہر علوم روحانی)
03 111 888 668
Youtube ImamiaJantriOfficial

حمد کے لائق رب العالمین، انبیاء مرسلین، شہداء و اولیاء و خاتم المرسلین حضرت محمد مصطفیٰ اور وارثان علم اہل بیت پر درود و سلام۔ قارئین امامیہ جنتری اسلام علیکم! سال 2025 آپ کیلئے مبارک ہو ہمیشہ کی طرح اس سال بھی ایک حقیری کاوش آپ کرم فرماؤں کی نظر کر رہا ہوں۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔ "والنجوم مسخرات بامرہ" کواکب اللہ تعالیٰ کے خاص حکم کے پابند ہیں۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ کواکب اپنے اندر کوئی خاص اثرات لئے ہوئے ہیں۔ اسی لئے ان کے بارے میں فرمان الٰہی ہے۔ بالفرض محال اگر ان کواکب میں کوئی اثر یا تاثیر نہ ہوتی تو ان کو مسخر کرنے کا کیا فائدہ تھا۔ علمائے روحانیت نے بے شمار تجربات اور مشاہدات سے کواکب کی تاثیریں معلوم کیں۔ مشتری کو شرف ہر بارہ سال بعد برج سرطان کے 15 درجہ پر ہوتا ہے، اسی طرح اوج بھی ہر بارہ سال بعد برج میزان کے 2 درجہ پر آتا ہے۔ مشتری چونکہ خوش قسمتی کا ستارہ ہے۔ اس کی روحانیت سے فائدہ اٹھا کر ایک فقیر بھی امیر بن سکتا ہے۔ جیسا کہ میں نے اوپر ذکر کیا ہے اللہ تعالیٰ نے عالم دنیا کو عالم اسباب قرار دیا ہے۔ اور وہ ذات مسبب الاسباب ہے۔ زندگی میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے اسباب کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس بات سے یہ عیاں ہے کہ مالی فوائد حاصل کرنے کیلئے کام کرنا یا ملازمت کرنا ضروری ہے۔ ملازمت اور کام اَسباب ہیں۔ اور اَسباب کے بغیر کچھ حاصل نہیں۔ اسی طرح اوج مشتری میں حصول دولت کیلئے خصوصی عملیات کی تیاری بھی اَسباب کا مہیا کرنا ہے۔ مشتری ستارہ کو مالی خوش بختی، فراخی رزق، حصول مال و دولت، ترقی رزق، ترقی مراتب، آمدن کے مختلف ذرائع پیدا کرنا، بے حساب دولت کا سبب پیدا کرنا، ادائیگی قرض اور انعامی اسکیموں سے قسمت کھلنے کی کلید گردانتا ہے۔ لہٰذا ضرورت مال سے جب گردش فلکی میں مشتری کو اس امر کے زیر اثر دیکھتے ہیں تو اس خاص وقت میں خصوصی مادہ مہیا کر کے مکمل اثرات جذب کراتے ہیں۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ لوح مخصوص قدرت کاملہ سے زندگی میں خوشگوار تبدیلیوں کا مظہر بن جاتی ہے۔ بعض اشخاص کا قسمت پر یقین ہوتا ہے اور بعض کا نہیں۔ جن لوگوں کا قسمت پر اعتبار نہیں ہوتا وہ بھی خوش قسمتی کے الفاظ استعمال کرتے ہیں۔ خالق کائنات کے عطا کردہ علم کے ذریعہ خوش بختی سے زندگی بدلنا چاہتے ہیں تو اس موثر ترین وقت کے اوقات سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ ضروری ہے حسب استطاعت سونے یا چاندی پر لوح بنوائیں۔

**نوٹ:** ایسے کاروباری لوگوں سے بچیں جو خاص وقت شروع ہونے سے قبل ہی کاغذ پر یا فوٹوسٹیٹ سو پچاس میں فروخت کرتے ہیں ان میں رتی بھر اثر نہ ہوگا۔ دعا یہ ہے:

اللّٰھم افتح ابواب دولت و ھب لی کثیراً

بحقِ یارفیع یافتاح یارزّاق یامنعم یاغنی۔

اس کے اعداد حاصل کریں۔ کل اعداد سے موکل کا استخراج کریں۔ شرف مشتری 12 اگست تا 17 اگست 2025، برج سرطان کے پندرہ درجے پر ہے۔

### طریقہ مشتری خاص نمبر 1

ایک مربع نقش 28894 کا بنائیں۔ لیکن یاد رہے ان اعداد میں پہلے اپنا نام مع والدہ شامل کرلیں۔ اس نقش کے اوپر موکل مشتری اور نیچے السید شھورش لکھیں۔ نیچے اوپر درج کی گئی عزیمت لکھیں۔ نقش کے دوسری طرف طلسم مشتری بنائیں۔ مکمل ہونے پر 1100 مرتبہ عزیمت پڑھ کر دم کریں۔ دعا کریں اور اپنے پاس رکھیں، 40 دن اپنے پاس رکھیں اس کے بعد جہاں رقم رکھتے ہیں اس سیف میں رکھ دیں اور اس کی برکات و اثرات کا مشاہدہ کریں۔ اپنے تمام مقاصد کیلئے اللہ تعالیٰ سے دعا کریں۔ اگر کسی چیز کی سمجھ نہ آئے تو امامیہ جنتری کے آفیشل نمبر پر رابطہ کریں۔

### مثالی نقش:

نام: سرفراز احمد زاہد 1134

اعداد خاص: 28894 — اعداد عزیمت: 4440

مجموعہ اعداد: 34468 — تفریق: 60

34408÷4=8602

(اب ہر خانے میں دو کا اضافہ کرتے جائیں)

# اسمائے باری تعالیٰ اور ان کے وظائف

**یَا اَحَدُ:** اگر کوئی شخص خلوت میں ایک ہزار مرتبہ پڑھے گا تو وہ ملائکہ کا مشاہدہ کرے گا۔

**یَا سَلَامُ:** 111 مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کرنے سے اسے شفا حاصل ہوگی۔

**یَا مُؤْمِنُ:** جو 115 بار پڑھ کر اپنے او پر دم کرے گا، تندرستی پائے گا۔

**یَا مُهَیْمِنُ:** 29 بار روزانہ پڑھنے والا ہر آفت وبلا سے محفوظ رہے گا۔

**یَا عَزِیْزُ:** حاکم یا افسر کے سامنے جانے سے قبل 41 مرتبہ پڑھیں، حاکم یا افسر مہربان ہو جائے گا۔

**یَا جَبَّارُ:** جو اس اسم کا مسلسل ورد رکھے گا لوگوں کے شر سے محفوظ رہے گا

**یَا خَالِقُ:** جو 300 بار پڑھے، اس کا دشمن مغلوب ہوگا۔

**یَا مُصَوِّرُ:** جو بانجھ عورت سات روزے رکھے اور افطار کے وقت 21 بار "اَلْمُصَوِّرُ" پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیا کرے، اللہ تعالیٰ اس کو نیک بیٹا عطا کرے گا۔

**یَا غَفَّارُ:** جو اسے ہمیشہ پڑھا کرے گا ان شاء اللہ نفسانی خواہشات سے چھٹکارا پائے گا۔

**یَا قَهَّارُ:** اگر کوئی مصیبت آجائے تو 100 مرتبہ پڑھیں مشکل آسان ہوگی۔

**یَا وَهَّابُ:** 7 بار جو روزانہ پڑھے گا، وہ مستجاب الدعوات ہوگا۔

**یَا رَزَّاقُ:** جو فجر کے فرض وسنت کے درمیان 41 دن تک 550 مرتبہ پڑھے گا، ان شاء اللہ دولت مند ہوگا۔

**یَا فَتَّاحُ:** یہ اسم، روزانہ بعد نماز فجر دونوں ہاتھ سینے پر رکھ کر 70 مرتبہ پڑھنے والے کے دل کا زنگ و میل دُور ہوگا۔

**یَا عَلِیْمُ:** جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو دین و دنیا کی معرفت عطا فرمائے گا۔

**یَا قَابِضُ، یَا بَاسِطُ:** اگر کوئی یہ اسم 30 مرتبہ روزانہ پڑھے گا، ان شاء اللہ دشمن پر فتح حاصل کرے گا۔

**یَا بَاسِطُ:** جو 40 بار پڑھے گا ان شاء اللہ خلق سے بے پرواہ ہوگا۔

**یَا خَافِضُ:** جو کوئی یہ اسم 500 مرتبہ پڑھ لے ان شاء اللہ دشمن سے امان میں رہے گا۔

**یَا حَكَمُ:** جو پانچوں وقت نماز کے بعد 80 بار پڑھے گا، کسی کا محتاج نہ ہوگا۔

**فرنٹ**

۷۸٦

صرفیائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨٦١٦ | ٨٦٢٢ | ٨٦٢٨ | ٨٦٠٢ |
| ٨٦٢٦ | ٨٦٠٤ | ٨٦١٤ | ٨٦٢٤ |
| ٨٦٠٦ | ٨٦٣٢ | ٨٦١٨ | ٨٦١٢ |
| ٨٦٢٠ | ٨٦١٠ | ٨٦٠٨ | ٨٦٣٠ |

السید الشمہورش

اللھم افتح ابواب دولت و ھب لی کثیراً بحق یا رفیع یا فتاح یا رزاق یا منعم یا غنی

العجل الساعۃ الوحا

**بیک**

یا دصفحکغائیل دولت کثیراً

یا حرکیل یا کنکائیل یا ودائیل یا عائیل یا مہرائیل

"یُغْنِیَهُمُ اللّٰهُ مِن فَضْلِهٖ" ترجمہ: اے اللہ! انہیں اپنے فضل سے غنی کردے (سورۃ النور، آیت 33)

**مشتری نمبر 2**

۷۸٦

یا صرفائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَضْلِهٖ | مِن | اللّٰه | یُغْنِیَهُمُ |
| ٦٥ | ١١١٤ | ٩١٤ | ٩١ |
| ١١١٧ | ٦٨ | ٨٨ | ٩١٣ |
| ٨٩ | ٩١٢ | ١١١٨ | ٦٧ |

السید الشمہورش




**نوٹ:** لوح تیار کروانے کے لئے رابطہ کریں۔ 03111 888 668

# اثرات وخواص حروف تہجی

التجا

اکرام عباس کاظمی
(روحانی مشیر)

03 111 888 668
Youtube ImamiaJantriOfficial

سب سے پہلے امامیہ جنتری کے بانیان آغا نثار احمد (مرحوم) اور آغا افتخار احمد (مرحوم) کی روح کے ایصال ثواب کیلئے دعا اور ان کی ارواح کیلئے دعا جو امامیہ جنتری کیلئے مضامین لکھا کرتے تھے اب ہم میں نہیں ہیں خدا سب کے درجات بلند کرے۔ امسال میں اثرات وخواص حروف تہجی پر مبنی مضمون اپنے قارئین کی نذر کر رہا ہوں۔ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حروف تہجی یعنی (ا،ب،ج،د) کی کوئی حیثیت نہیں ہے لیکن جب اس کی حقیقت ارباب عصمت سے حاصل کی جاتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ حروف جن سے قرآن مجید جیسی اعجازی کتاب مرتب کی گئی ہے۔ اور جس پر کائنات کے افہام وتفہیم کا دارومدار ہے۔ یہ اپنے دامن میں بے شمار صفات رکھتے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے انہیں حروف کو اپنی معرفت کا ذریعہ بنایا ہے۔

## حروف تہجی کے اثرات

**حرف "الف":** حرف الف کے اعداد "ا" = 1، "ل" = 30، "ف" = 80، جملہ 111 ہوئے، اگر کوئی حرف الف کو 111 مرتبہ اپنے اور اپنے محبوب کے نام کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے، تو اللہ تعالیٰ تم دونوں پر مہربان ہوگا اور تمام مشکلات آسان ہو جائیں گی۔ اگر حرف "الف" کند ذہن کیلئے ایک ہزار (1000) مرتبہ ریشمی کپڑے پر لکھ کر سینہ پر باندھیں، تو ذہن کھل جائے گا جو بات سنے گا وہ یاد رکھے گا۔ اگر صرف "الف" کی تکسیر کر کے مسدس میں شرف آفتاب و مریخ کی گھڑی میں ایک کاغذ پر سرخ روشنائی سے لکھے، تو جو شخص اس کو اپنے پاس رکھے اس پر کوئی ہتھیار اثر نہ کرے گا۔

**حرف "ب":** حرف "ب" کو اللہ تعالیٰ نے بہت بڑائی دی ہے کہ بسم اللہ کو اس سے شروع کیا۔ حرف "باء" کے اصلی اعداد اور وہ اسماء جن کے اول میں حرف "باء" ہو لکھ کر اگر کوئی تنگ دست شخص اپنے پاس رکھے تو اللہ تعالیٰ اس کی روزی کشادہ کر دے گا۔ اگر حرف "باء" 12 مرتبہ اور بسم اللہ 19 مرتبہ لکھ کر اس کے ساتھ یہ آیت "یا بدیع السمٰوات والارض" لکھے اور اپنے پاس رکھے تو تمام مشکلات آسان ہو جاتی ہیں۔

**حرف "ت":** گر حرف "ت" کو پانی پر پڑھ کر پی لیا جائے اور یہ عمل 10 دن تک کرے تو قوت حافظہ میں ترقی ہوگی۔ اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہو تو حرف "ت" کو اس کے اعداد کے مطابق لکھ کر قرآن پاک میں رکھ دیں ان شاء اللہ گم شدہ چیز مل جائے گی۔ اگر میاں بیوی میں رنجش پیدا ہو گئی ہے یا کسی نے رنجش کروا دی ہے تو حرف "ت" کو اعداد کے مطابق لکھ کر کسی پانی کے گھڑے میں ڈال دیں اور اس گھڑے کا پانی میاں بیوی کو پلایا جائے تو دونوں کی ناراضگی ختم ہو جائے گی۔ اور پھر کبھی جھگڑا نہیں ہوگا یہ حرف لکھتے وقت، اسماء حسنیٰ "یا دائمُ یا صمدُ" پڑھنا چاہیے۔

**حرف "ج":** اگر تین مرتبہ حرف "ج" مع اسم موکل سرخ پتھر یا سونے یا سرخ تانبے کی مثلث تختی پر لکھے اور لکھنے والا اس کو اپنے پاس رکھے تو دنیا میں زیادہ عزت ملے۔ دنیا اس کی تعظیم کرے گی۔ جو شخص 53 مرتبہ اس حرف کو طلوع آفتاب کے وقت لکھے اور اپنے پاس رکھے اس کی برائی کرنے والوں کی زبان بند ہو جائے گی۔ اگر دشمنی کا خوف ہے تو ساتھ میں اسم "یا ہادیُ یا کبیرُ" کا بھی ورد کرتا رہے۔

**حرف "د":** اگر کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا چاہو تو اس حرف "د" کو لکھ کر پانی سے دھولیں اور اسم "د" پڑھ کر اس پر دم بھی کریں اور محبوب کو پلا دیں، یہ عمل مقناطیس کا کام کرے گا۔ اگر حرف "د" کو (70) مرتبہ صبح کے وقت ننگے سر با موکل پڑھے اور ساتھ میں دشمن کا نام اور اس کی والدہ کا نام بھی لیتا رہے اور پڑھ کر آسمان کی طرف دم کرتا رہے تو اس کا دشمن ہلاک ہو جائے گا۔

**حرف "ح":** اگر کسی کو پیاس کی بیماری ہو گئی ہو تو وہ حرف "ح" کو (80) مرتبہ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر دھو کر مریض کو پلائے ان شاء اللہ صحت ملے گی۔ اگر کوئی شخص تنگ دست ہو تو اسے چاہیے شرف مشتری اور اگر شرف مشتری کا وقت نہ ملے تو جمعرات کی پہلی ساعت مشتری کی ہوتی ہے میں یہ عمل کرے۔ نیچے دیئے ہوئے نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے، انشاء اللہ تنگ دستی دور ہوگی۔

| ۷۸۶ | ۸ | |
|---|---|---|
| ۸ | ۸ | ۸ |
| د | | د |
| ۸ | ۸ | ۸ |
| | ۸ | |

**حرف "خ":** گر حرف "خ" کو 301 مرتبہ اتوار کے دن قمری مہینے کے آخری دنوں میں لکھ کر اپنے مکان کی خالی جگہ پر لٹکا دے تو جو مراد بھی رکھتا ہے پوری ہو گی اور اگر گھر میں لڑائی وغیرہ رہتی ہو تو اس نقش کو گھر میں ایسی جگہ لٹکایا جائے جہاں اس پر ہر فرد کی نظر پڑتی ہو۔ ان شاء اللہ چندروز میں لڑائی بند ہو جائے گی۔



**حرف "د":** جو شخص حرف "د" کو روزانہ کا ورد بنالے اور ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کرے تو اس کو اتنا نفع ہو جتنا سوچا بھی نہ ہو اور دولت تمام عمر اس کے ساتھ رہے گی۔ اگر کسی نے کسی کا قرض دینا ہو اور دے نہیں سکتا اسے چاہیے ہر روز بعد از نماز مغرب زعفران سے سفید کاغذ پر 35 مرتبہ حرف "د" کو لکھے اور پانی میں بہادے اس طرح دس روز کرنا ہے، ان شاء اللہ تعالیٰ قرض غیب سے ادا ہو گا۔

**حرف "ذ":** اگر کسی شخص کے دشمن بہت ہوں یا لوگ پسند نہ کرتے ہوں اسے چاہیے حرف "ذ" کو 700 مرتبہ پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے کسی کتے کو کھلا دے لوگ محبت کرنا شروع کر دیں گے۔

**حرف "ر":** جس وقت قمر برج عقرب میں ہو اس حرف کو 200 مرتبہ دشمن کے نام مع والدہ لکھ کر کسی ویران جگہ دفن کر دے تو دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔ اور یہی عمل دو انسانوں کے درمیان دشمنی ڈالنے کیلئے بھی کیا جا سکتا ہے یہ عمل اس طرح کرنا ہے حرف "ر" 200 مرتبہ اور جن کے درمیان دشمنی ڈالنی ہے ان کا نام، ان کی والدہ کا نام لکھیں اور درمیان میں x بنا دیں۔

**حرف "ز":** اگر کسی کاغذ پر حرف "ز" 100 مرتبہ لکھ کر کسی درخت پر لٹکا دیا جائے اور اس پر اپنا اور اپنی والدہ کا نام بھی لکھیں، تو ان شاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں ترقی ہوگی اور چالیس دن تک حرف "ز" 125 مرتبہ ورد کر لیا جائے تو خوب خیر و برکت ہوگی۔

**حرف "س":** جس وقت برج جوزا کا اوّل درجہ شروع ہو اس وقت اپنے حاسد کا نام مرغی کے انڈے پر لکھیں اور اس نام کے چاروں طرف حرف "س" لکھیں اور نیت یہ رکھیں آپ یہ کام حاسد کی زبان بندی کیلئے کر رہے ہیں، اس کے بعد اس انڈے کو لوبان کی دھونی دے کر زمین میں دفن کر دیں۔ ان شاء اللہ حاسد کی زبان بندی ہو جائے گی۔ اگر حرف "س" 6 مرتبہ کسی چینی کی پلیٹ پر لکھ کر شربت کے ساتھ کسی مریض کو پلائیں تو ان شاء اللہ مریض چندروز میں شفایاب ہو جائے گا۔

**حرف "ش":** اگر کسی مکان کو اثر ہو تو آپ حرف "ش" کو تانبے کی پلیٹ پر، نیچے دیئے ہوئے نقش کے مطابق لکھ کر مکان کے دروازے پر لٹکا دیں تو آہستہ آہستہ اثر ختم ہو جائے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ش | ش | ش |
| ش | ش | ش |
| ش | ش | ش |

اگر کوئی شخص اس حرف "ش" کو 31 مرتبہ کاغذ پر اتوار کے دن، جس وقت آفتاب برج حمل میں ہو اس ساعت میں لکھ کر عنبر کی خوشبو لگا کر اپنے سر پر باندھے، تو اللہ تعالیٰ اس کو ہیبت اور نور دے گا جو شخص بھی اس کو دیکھے گا اس کی اطاعت کرے گا اور اس سے محبت سے پیش آئے گا۔ مزید روحانی مشاورت کیلئے امامیہ جنتری آفیشل پر دیئے گئے نمبر کے ذریعے رابطہ کریں۔ 03111 888 668

**سحر کا اثر ختم** تھوڑا سا پانی سامنے رکھیں 10 منٹ تک الگ بیٹھ کر درود پڑھتے رہیں۔ بعد میں پانی گملے میں ڈال دیں (3 دن صرف)۔

**کینسر دفع ہو** رات کے اندھیرے میں کینسر کو مخاطب کر کے کہیں ـــــ اس شریف عورت/مرد کی جان چھوڑ دے۔ آپکی مہربانی۔

**لیکوریا** اونٹنی کے دودھ کی کھیر پکا کر کھائیں۔

**نظر بد دور** وضو والا پانی تھوڑا سا متاثرہ فرد پر انگلی سے چھڑک دیں۔

**یادداشت برقرار** پارہ نمبر 14 سورۃ حجر آیت نمبر 9 اپنی Age کے مطابق پڑھیں اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ Age کا مطلب ہے جتنے سال آپکی عمر ہے آدھا سال پورا سمجھیں $19\frac{1}{2}$=20 سال



# یک سالہ زائچے 2025

جابر علی
المعروف شایان علی
(ماہر علوم فلکیات)

03 111 888 668

**نوٹ** مندرجہ ذیل دعا 9 مرتبہ روزانہ مقررہ وقت پر مع اول و آخر 9 مرتبہ درود پڑھ کر دم کریں۔ مشکلات آسان ہونگیں۔

**دعا رد نحوست سیارگان** بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللهُ يَا اَللهُ يَا اَللهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا كَافِيُّ يَا غَنِيُّ يَا مَالِكُ يَا قُدُّوْسُ يَا كَبِيْرُ يَا مُتَعَالُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِحْفَظْنِيْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعُطَارِدِ وَالزُّهْرَةِ وَالْمِرِّيْخِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَا اَللهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّعَلِيٍّ وَّفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُ اللهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## حمل ARIES

سیارہ: مریخ
21 Mar - 20 Apr



**دن:** منگل **عدد:** 9 **حروف:** ا،ل،ع،ی
**رنگ:** ________ گلابی، ہلکا نیلا
**عنصر:** ________ آتشی
**جواہر:** ________ مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق یمنی
**بہترین شریک حیات:** ________ اسد، قوس
**ناموافق ساتھی:** ________ سرطان، میزان، جدی

**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** برج حمل والے 7 مارچ 2023 سے زحل کے بارہویں گھر میں داخل ہونے کی وجہ سے ساڑھ ستی کے ابتدائی ڈھائی سالہ دور سے گزر رہے ہیں اسی وجہ سے غیر متوقع پریشانیوں سے واسطہ پڑ رہا ہے صحت پر برے اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ ساڑھ ستی کے دوسرے ڈھائی سالہ دور کا آغاز 25 مئی سے ہوگا اس دوران شخصی وقار متاثر ہوگا اور بعض افراد کو نفسیاتی مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ مشتری رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک چوتھے گھر میں مقیم ہوگا جائیداد اور گھریلو ماحول کے لیے خوش آئند ثابت ہوگا۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 7 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران مزاج میں غیر ارادی طور پر تلخی کا عنصر غالب رہے گا ممکن ہے کہ فضول بحث و تکرار ہو جس سے 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ مریخ ساتویں گھر میں حالت وبال میں ہوگا اور زائچہ کے اول گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی۔ شراکتی و عدالتی معاملات کے پس پردہ شخصی وقار متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو پہلے گھر میں مقیم ہوگا اس دوران کچھ ایام ایسے آئیں گے کہ آپ اپنی شخصیت کو نظر انداز کر بیٹھیں گے اور عین ممکن ہے کہ مخالفین آپ پر بہتان لگا کر آپ کا شخصی وقار مجروع کرنے کی کوشش کریں اس لیے آپ کو تدبر سے کام لینا ہوگا۔ سب سے زیادہ خطرناک دورانیہ ابتدائے سال سے لے کر 24 فروری تک ہوگا۔ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی پہلے گھر میں موجودگی ان دونوں کی وجہ سے منفی اثرات کافی ہوں گے۔ جبکہ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس اپنے شرفی گھر میں رہتے ہوئے آپ کی شخصیت پر اچھے اثرات مرتب کرے گا افسران یا مالکان سے اچھے روابط قائم ہوں گے۔ دوسری جانب زحل کی پہلے گھر میں 13 جولائی سے 28 نومبر تک رجعت آپ کے لیے ذہنی الجھنوں کا باعث بن سکتی ہے۔

**معاشی و مالی استحکام:** آپ کے روزگار کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں رہتے ہوئے روزگار کے حوالے سے اچھے نتائج مرتب کرے گا جبکہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک کے دورانیہ میں سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا۔ اس دوران روزگار کے

حوالے سے کوئی نئی پلاننگ یا نئے کاروبار کی ابتدا نقصان کا باعث ہوگی لہٰذا حتی الوسع اجتناب کریں۔

**تعلقات خاص و عام و سفر:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے جو کہ 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا اس دوران دوست احباب یا بہن بھائیوں سے رنجش ہو سکتی ہے اگر اس دوران رنجش پیدا ہوئی تو طوالت اختیار کرے گی۔ 03 مارچ سے 10 مئی تک عطارد حالت فرح میں ہوگا، دوست احباب اور بہن بھائیوں سے اگر حالات کشیدہ تھے تو اب بہتر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ دوسری جانب عطارد کی رجعت 15 مارچ سے 07 اپریل تک رہے گی۔ ان دونوں کیفیات کو مدنظر رکھا جائے تو 03 مارچ سے 14 مارچ اور 08 اپریل سے 10 مئی کا دورانیہ زیادہ مثبت نتائج کا حامل ہوگا۔ اس کے بعد 18 جولائی سے 11 اگست کے دوران سیارہ عطارد دوبارہ رجعت کی حالت میں ہوگا، اس دوران بہن بھائیوں یا دوست احباب سے حالات کشیدہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ تلخ کلامی ہو سکتی ہے یا کوئی بری خبر آ سکتی ہے۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد حالت شرف میں ہوگا، اس دوران دوست احباب اور بہن بھائیوں سے اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ اسی طرح 06 اکتوبر سے 19 اکتوبر کے دوران سیارہ عطارد اوج پر ہوگا، یہ بھی اچھا وقت ہوگا۔ 10 نومبر سے 28 نومبر تک پھر عطارد کو رجعت ہوگی۔ کسی حد تک منفی نتائج سامنے آ سکتے ہیں۔ یورینس کی پہلے گھر میں موجودگی خوش آئند ہوگی۔ اچھے دوستوں سے میل جول بڑھے گا۔

**گھر والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے۔ یہ ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے جو کہ گھریلو ماحول پر کافی اثر انداز ہوتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے چوتھے گھر میں قیام پذیر ہوگا اور حالت اوج میں ہوگا، شمس و قمر کیونکہ آپس میں دوست ہیں لہٰذا گھریلو ماحول سازگار رہے گا۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری حالت شرف میں ہوگا جس کی سعادت سے اگر آپ بے گھر ہیں تو قدرت آپ کو اپنا نیا گھر خریدنے کے اسباب مہیا کرے گی۔ اور اگر جائیداد فروخت کرنا چاہیں گے تو اچھے داموں فروخت ہوگی۔ لیکن وہ افراد جن کے پیدائشی زائچہ میں سیارہ مشتری، ہبوط و بال یا رجعت وغیرہ جیسی منفی حالت میں ہے، تو اُن کو چاہیے کہ لوح مشتری بنوا کر اپنے گھر میں رکھیں تا کہ شرف مشتری کی مکمل سعادت سے مستفید ہو سکیں۔

**منگنی اولاد انعام و لاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جو کہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ اس دوران منگنی سے گریز کریں۔ گزشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے پانچویں گھر میں رجعت پذیر ہوگا۔ اس دوران منگنی وغیرہ سے اجتناب کریں ورنہ نتیجہ اختلافات کی صورت میں سامنے آ سکتا ہے۔ اس دوران قسمت آزمائی سے بھی خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔ کیتو کی تمام سال پانچویں گھر سے نظر تسدیس ہوگی، چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے فائدہ مند نظر نہیں آتی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس حالت شرف میں رہتے ہوئے اولاد کے حوالے سے مثبت نتائج دے گا۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران شمس ہبوطی کیفیت سے گزرے گا۔ اولاد کی جانب سے، ان کی ازدواجی زندگی یا ان کے شراکتی معاملات سے کوئی بری خبر یا منفی نتائج سامنے آنے کا امکان ہے۔

**صحت اور لاحق امراض:** آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے۔ اس سال دو مرتبہ رجعت کی حالت سے گزرے گا جو کہ 02 مارچ سے 07 اپریل اور 18 جولائی سے 11 اگست کے دوران ہوگا، اس دوران صحت کا خاص خیال رکھیں، ڈپریشن کا شکار ہو سکتے ہیں۔ جبکہ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد حالت شرف میں ہوگا، وہ افراد جو گزشتہ ایام سے بیماری کی شدت میں مبتلا تھے وہ آہستہ آہستہ رو بہ صحت ہوں گے۔ وہ افراد جن کے پیدائشی زائچہ میں سیارہ عطارد رجعت یا دیگر منفی حالات میں ہو تو ان پر بیماری جلد حملہ آور ہوتی ہے، اس لیے شرف مشتری کے ایام میں لوح مشتری بنوا کر پاکٹ میں رکھیں، تا کہ جلد شفایاب ہو سکیں۔ مزید اس دوران نوافل بھی ادا کریں اور صحت کے لیے دعا کریں۔ 10 نومبر سے 28 نومبر عطارد کو رجعت ہوگی صحت خراب ہو سکتی ہے، غذا میں احتیاط اپنائیں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ:** آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں رہتے ہوئے شراکتی ازدواجی معاملات میں غیر متوقع طور پر بہتری لائے گا۔ اگر رنجش چل رہی تھی تو اب صلح ہو جائے گی۔ مزید یہ بھی یاد رہے کہ رواں سال 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا، جہاں اس کی ساتویں گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی، چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں، اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں۔ سعد اوقات کے علاوہ بقیہ دورانیہ میں شراکتی و ازدواجی معاملات میں تھوڑی سی احتیاط برتنے کی ضرورت ہوگی، جبکہ کیتو کی تمام سال ساتویں گھر میں موجودگی سے شریک حیات کو تنہائی پسندانہ ماحول کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**وراثت اور قرضے:** آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے۔ جو کہ گزشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران لیا گیا قرض با آسانی واپس نہیں کیا

جا سکے گا، لہٰذا حتی الوسع اس دورانیہ میں قرض لینے سے اجتناب کریں۔ جبکہ 10 جون سے 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا۔ اس دوران دیرینہ وراثتی معاملات خوش اسلوبی سے حل ہوں گے اور حصول قرض اور ادائیگی قرض دونوں کے بہتر اسباب پیدا ہوں گے۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر، قسمت، اعلیٰ تعلیم، روحانیت:** آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے۔ جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں رہے گا۔ اس دوران بیرون ملک سفر سازگار ثابت نہیں ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول میں رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ روحانی امور میں بھی عدم دلچسپی کا شکار ہو سکتے ہیں۔ جبکہ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے آپ کے لیے اعلیٰ تعلیم کے حصول بیرون ملک سفر اور روحانی امور میں دلچسپی کے اسباب مہیا کرے گا۔ اگر بیرون ملک مقیم ہیں تو آمدن میں اضافہ ہوگا۔ 17 نومبر سے آخر سال تک مشتری کی رجعت کے باعث طویل سفر سے اجتناب کریں۔

**آپ کی ساکھ، آپ کا عہدہ، تجارت، امیدیں، خواہشات اور دیرینہ دوست احباب:** آپ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے۔ جبکہ گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے۔ لیکن جدید نجوم میں تاحال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف اوج، طرح، فرح، حنیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے گیارہویں گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے حالت ہبوط میں داخل ہوگا، اس کی دسویں گھر سے نظر تربیع ہوگی، جو کہ دوسرے ڈھائی سالہ دور کے آخر تک رہے گی۔ اس لیے آپ کی حاکمیت تنزلی کا شکار ہو سکتی ہے۔ اگر سیاستدان ہیں تو سوچ سمجھ کر فیصلہ کریں، ورنہ ہمیشہ کے لیے سیاسی میدان سے باہر ہو سکتے ہیں۔ تجارتی معاملات میں بھی انتہائی غور فکر سے کام لینا ہوگا۔ دیرینہ دوست احباب سے رنجش ہو سکتی ہے۔ والد اگر بیمار ہیں تو ان کی خدمت کریں اور ان سے دعائیں لیں۔ ابتدائے سال سے 25 مئی کے دوران زحل کی حالت ہبوط میں دسویں گھر سے نظر تربیع ہونے کی وجہ سے والد کو آپ کی سخت ضرورت ہوگی۔ دیرینہ دوست میں سے بھی چند مخلص ساتھ رہ جائیں گے باقی دوری اختیار کریں گے۔

**امیگریشن، خفیہ معاملات:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے۔ لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح فرح، حنیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا۔ اس دوران اپنے راز کسی پر ظاہر نہ کریں۔ جبکہ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا، لہٰذا اس دوران امیگریشن کے معاملات احسن طریقے سے حل ہو سکیں گے۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا، جو کہ صحت پر اثر انداز ہو سکتا ہے۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا، امیگریشن میں مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا، شخصی وقار متاثر کر سکتا ہے، سال کا دوسرا شمسی گرہن 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا، صحت پر اثر انداز ہو سکتا ہے۔ اس دوران صدقہ دیں تاکہ نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

**صدقات وظائف و جواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ مریخ ہے۔ جس کا عدد قسمت 9 ہے۔ جبکہ اس سال کا بادشاہ مشتری ہے، جس کا عدد 3 ہے۔ دونوں کو جمع کریں تو عدد مفرد 3 رہ جاتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 3 رہے گا۔ اس کے مطابق "یا فتاح" روزانہ 300 مرتبہ اول و آخر 9 مرتبہ درود کے ساتھ پڑھیں۔ جو ایام زائچہ میں نحس بتائے گئے ہیں ان میں عقیق زرد پہننا مت بھولیں۔ اور ہر ماہ 300 گرام شکر کیڑے مکوڑوں کو ڈال دیں۔

**نوٹ:** اپنے ستارے کے ماہانہ حالات جاننے کے لئے امامیہ جنتری آفیشل یوٹیوب چینل IMAMIAJANTRIOFFICIAL جوائن کریں۔

## ثور TAURUS 21 Apr - 21 May — سیارہ: زہرہ

**دن:** جمعہ **عدد:** ۶ **حروف:** ب، و

**رنگ:** گہرا نیلا

**عنصر:** خاکی

**جواہر:** الماس، نیلم، فیروزہ

**بہترین شریک حیات:** سنبلہ، جدی

**ناموافق ساتھی:** اسد، عقرب، دلو

**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے، پھنسیاں، تولیدی مسائل

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** برج ثور والوں کے لیے رواں سال 25 مئی سے زحل کے بارہویں گھر میں داخل ہونے کی وجہ سے ساڑھ ستی کے ڈھائی سالہ دور کی ابتدا ہو رہی ہے۔ جس کے باعث غیر متوقع پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ صحت پر برے اثرات مرتب ہوں گے۔ مشتری 10 جون تک حالت وبال میں ہوگا۔ مقروض ہو سکتے ہیں۔ جبکہ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے قرض کی ادائیگی کا باعث بنے گا۔ 11 نومبر سے سال کے آخر تک مشتری حالت رجعت میں ہوگا۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے عزت وقار اور اعلیٰ مقام کے حوالے سے اچھے نتائج مرتب کرے گا۔ جبکہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک کے دوران سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا۔ اس دوران مخالفین سے محتاط رہیں، بہتان لگنے کا اندیشہ ہوگا۔ 04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا۔ اس دوران عزت وقار میں اضافہ ہوگا۔ جبکہ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا۔ اس دوران گفتگو میں احتیاط برتیں، ورنہ کہی گئی معقول بات بھی شخصی وقار متاثر کرے گی۔

**معاشی و مالی استحکام:** آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا۔ اس دوران مالی معاملات میں سردروی کا سامنا ہوگا۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ رجعت کی حالت سے گزرے گا، جوکہ 15 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، 10 نومبر سے 28 نومبر کا دورانیہ ہوگا۔ لہٰذا رواں سال مالی معاملات اتار چڑھاؤ کا شکار رہیں گے۔ دوسری جانب ساڑھ ستی کی ابتدا بھی روزگار پر اثر انداز ہوگی۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد حالت شرف میں ہوگا۔ ذرائع آمدن پر اچھے اثرات مرتب ہوں گے۔ اگر بے روزگار ہیں تو روزگار مل جائے گا۔ وہ افراد جن کے پیدائشی زائچہ میں عطارد کمزور ہے انہیں چاہیے شرف عطارد میں لوح عطارد بنوا کر پرس میں رکھیں تاکہ زحل کی گردش کے دوران روزگار کے مسائل سے تحفظ رہے۔

**تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے۔ جوکہ ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے، جو تعلقات پر کافی اثر انداز ہوتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے تیسرے گھر میں قیام پذیر ہوگا اور حالت اوج میں ہوگا، اگر بہن بھائیوں سے تعلقات خراب تھے تو صلح کی راہ ہموار ہوگی۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری حالت شرف میں ہوگا۔ جس کی سعادت سے اگر آپ کے دوست احباب سے تعلقات خراب تھے، تو اس دوران صلح ہوجائے گی اور ان کی طرف سے اچھا رسپانس ملے گا۔ 11 نومبر سے سال کے آخر تک مشتری حالت رجعت میں ہوگا۔ محتاط رہنا ہوگا۔

**گھر، والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے، جوکہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ اس دوران جائیداد کے مسائل سامنے آسکتے ہیں۔ مزاج میں تلخی سے گھریلو ماحول خراب ہوگا۔ محتاط رہنا ہوگا! گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے چوتھے گھر میں رجعت پذیر ہوگا۔ اس دوران جائیداد کی خرید و فروخت سے اجتناب کریں۔ اس دوران اگر والدہ بیمار ہوں تو ان کا بروقت چیک اپ کروائیں، ورنہ بیماری بڑھ سکتی ہے۔ کیتو کی تمام سال چوتھے گھر سے نظر تسدیس ہوگی، چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے یہ نظر کوئی فائدہ نہیں دے گی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے شرف کے برج میں رہتے ہوئے اولاد کی جانب سے مثبت نتائج دے گا۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران شمس ہبوطی کیفیت سے گزرے گا۔ گھریلو ماحول خراب ہوگا۔ گھر میں لڑائی جھگڑے ہونے کا امکان ہے۔ اس دوران بٹوارے کی بات نہ کریں ورنہ دوبارہ جائیداد بنانے کے قابل نہیں رہیں گے۔ اگر آپ کرایہ دار ہیں تو رہائش تبدیل نہ کریں۔

**منگنی اولاد انعام ولاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے۔ رواں سال عطارد تین مرتبہ رجعت کی حالت سے گزرے گا، جوکہ 15 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران ہوگا۔ اس دوران منگنی وغیرہ سے اجتناب کریں، ورنہ اختلافات ہوسکتے ہیں۔ لاٹری میں نصیب آزمائی سے اس دوران کوئی خاص فائدہ نہیں ہوگا۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد حالت شرف میں ہوگا۔ وہ افراد جو لاٹری کے خواہشمند ہیں اس دوران نصیب آزمائی کریں تو فائدہ ہوگا۔ اولاد کی جانب سے بھی اچھی خبریں سننے کو ملیں گی۔ وہ افراد جن کے پیدائشی زائچہ میں سیارہ عطارد رجعت یا دیگر منفی حالت میں ہو انہیں چاہیے کہ شرف عطارد میں لوح بنوا کر اپنے پاس رکھیں، تاکہ دیرینہ خواہشات کی تکمیل ہوسکے۔

**صحت اور لاحق امراض:** آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جوکہ 03 جنوری سے 04 فروری تک شرف میں رہتے ہوئے صحت کے حوالے سے بہتری لائے گا، اگر کوئی چیز گم گئی تھی تو ممکن ہے کہ وہ مل جائے۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا۔ جہاں اس کی چھٹے گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی۔ چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں، اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے۔ سعد اوقات کے علاوہ بقیہ دورانیہ میں صحت کے حوالے سے احتیاط کو ضرور مدنظر رکھیں۔ اعتدال کے دامن گیر رہیں۔ جبکہ کیتو کی تمام سال چھٹے گھر میں موجودگی سے آپ کو صحت کی طرف دھیان دینے کا کم ہی وقت میسر ہوسکے گا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ:** آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جوکہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران کسی بیرونی مداخلت

سے ازدواجی زندگی میں بے سکونی کا ماحول پیدا ہو سکتا ہے۔ رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا۔ اس دوران اگر شریک حیات سے جھگڑے چل رہے ہیں تو صلح ہو جائے گی۔ قانونی اور عدالتی معاملات میں بہتری آئے گی۔ اچھی خبر آپ کی منتظر ہوگی مقدمہ جیت سکتے ہیں۔ اگر غیر شادی شدہ ہیں تو ازدواجی زندگی آپ کی منتظر ہوگی اچھی جگہ رشتہ طے ہو جائے گا۔

**وراثت اور قرضے** آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے۔ جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں ہوگا۔ اس دوران قرض کے حصول میں رکاوٹوں کا سامنا ہوگا۔ اور اگر قرض کے اسباب پیدا ہو بھی گئے تو اس دوران لیے گئے قرض کی واپسی بہت مشکل ہوگی۔ جبکہ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے لیے قرض کی ادائیگی کے اسباب مہیا کرے گا۔ کیتو چھٹے گھر میں رہ کر تمام سال آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر سے نظر تسدیس قائم کرے گا۔ اگر فوری ادائیگی کے اسباب نہ بن سکے، تو جزوی ادائیگی کا ماحول بن جائے گا۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر، قسمت، اعلیٰ تعلیم اور روحانیت** آپ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جبکہ دسویں گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے۔ لیکن جدید نجوم میں تا حال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے دسویں گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے حالت ہبوط میں داخل ہوگا، اس کی نویں گھر سے نظر تثلیث ہوگی جو کہ دوسرے ڈھائی سالہ دور کے آخر تک رہے گی۔ اس لیے اگر بیرون ملک جانے کے خواہشمند ہیں تو اچھے اوقات میں پیش رفت کریں، ورنہ بیرون ملک جا کر بھی کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ زحل کی نویں گھر سے نظر تثلیث ہونے کا خاص فائدہ نہیں ہوگا۔ چونکہ زحل ہبوطی حالت میں ہوگا۔

**خواہشات اور دیرینہ دوست احباب:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا۔ اس دوران کسی قسم کا نیا معاہدہ نہ کریں ورنہ آپ کی امیدوں کے برخلاف نتائج آئیں گے۔ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا، لہٰذا اس دوران دیرینہ خواہشات کی تکمیل کے اسباب پیدا ہوں گے اور پرانے دوست احباب جن سے رنجش ہو چکی تھی ان سے صلح کا امکان ہے۔ اس دوران نیا معاہدہ ایک خوش آئند قدم ثابت ہوگا۔ آپ اگر اپنی ساکھ کھو چکے تھے تو از سر نو بحالی ممکن ہوگی۔

**امیگریشن، خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران غیر متوقع طور پر امیگریشن کے حوالے سے منفی نتائج سامنے آسکتے ہیں۔ کوئی بھی نئی پیش رفت نہ کریں۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ چھٹے گھر میں حالت وبال میں ہوگا۔ اور زائچہ کے بارہویں گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی۔ اپنی چیزیں سنبھال کر رکھیں کوئی چیز گم ہو سکتی ہے۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو بارہویں گھر میں مقیم ہوگا۔ عین ممکن ہے کہ دشمن آپ کے خلاف سازشیں کریں اور آپ کے شخصی وقار کو مجروح کرنے کی کوشش کریں، اس لیے کافی تدبر و تحمل سے کام لینا ہوگا۔ آپ کیلئے ابتدائے سال سے 24 فروری خطرناک دورانیہ ثابت ہو سکتا ہے، کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی بارہویں گھر میں موجودگی، ان دونوں کی وجہ سے منفی اثرات ہوں گے، جبکہ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے امیگریشن کے معاملات حل ہونے کی نوید سنائے گا۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا۔ جو کہ اولاد کی جانب سے بری خبر یا ان پر برے اثرات کا باعث بن سکتا ہے۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا۔ آپ کی خواہشات اور امیدوں پر منفی اثرات مرتب کر سکتا ہے۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا۔ یہ گرہن آپ کی صحت پر اثر انداز ہو سکتا ہے، اور آپ کے اہم راز فاش ہو سکتے ہیں۔ سال کا دوسرا شمسی گرہن 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا۔ یہ گرہن آپ کی اولاد پر نحس اثرات ڈال سکتا ہے۔ مجموعی طور پر اس سال کے گرہن اولاد پر زیادہ اثر انداز ہوں گے۔ گرہن کے اوقات کے دوران صدقہ دیں تاکہ نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

**صدقات وظائف و جواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ زہرہ ہے، جس کا عدد قسمت 6 ہے۔ جبکہ اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے۔ دونوں کو جمع کریں تو عدد مفرد 9 رہ جاتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 9 رہے گا۔ اس کے مطابق "یا ملک" روزانہ 900 مرتبہ اول و آخر 9 مرتبہ درود کے ساتھ پڑھیں۔ اور ہر ماہ 900 گرام کالے ماش صدقہ کریں، تاکہ ساڑھ ستی کے نحس اثرات سے قبل از وقت تحفظ ہو۔ آپ کا موافق نگینہ

فیروزہ ہے۔ لیکن بہتر ہے پیدائشی زائچہ بنوا کر نگینہ پہنیں۔

**نوٹ:** اصلی فیروزہ اور دیگر سرٹیفائیڈ نگینے حاصل کرنے کے لئے امامیہ جنتری کے نمبر 03111 888 668 پر ابھی کال ملائیں نیز اپنے ستارے کے ماہانہ حالات جاننے کے لئے امامیہ جنتری آفیشل یوٹیوب چینل IMAMIAJANTRIOFFICIAL جوائن کریں۔

## جوزا GEMINI سیارہ عطارد
22 May - 21 Jun

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ **حروف:** ق، ک
**رنگ:** پیلا زرد
**عنصر:** بادی
**جواہر:** زمرد، سبز جید، زرد عقیق
**بہترین شریک حیات:** میزان، دلو
**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت

**بیماریاں:** پھیپھڑے، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے پہلے گھر میں حالت وبال میں رہے گا۔ عزت وقار میں تنزلی کا باعث بنے گا۔ دوسری جانب سیارہ زحل دسویں گھر میں رہتے ہوئے 25 مئی تک آپ کی ساکھ کو نقصان پہنچا سکتا ہے۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا۔ اس دوران عزت وقار میں کمی یا ذہنی الجھاؤ کا باعث بنے گا۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ رجعت کی حالت سے گزرے گا۔ جو 15 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران ہوگا۔ لہٰذا رواں سال آپ کو ذہنی الجھاؤ میں رکھے گا۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد حالت شرف میں ہوگا۔ یہ آپ کیلئے ذہنی سکون کا باعث بنے گا، اچھی پلاننگز ذہن میں آئیں گی اور عزت وقار میں اضافہ کا باعث بنے گا۔ وہ افراد جن کے پیدائشی زائچہ میں عطارد کمزور ہے، انہیں چاہیے شرف عطارد میں لوح عطارد بنوا کر پرس میں رکھیں۔ تاکہ رجعت کے دوران ذہنی بے سکونی سے محفوظ رہ سکیں۔

**معاشی و مالی استحکام:** آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے یہ ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے اور روزگار پر اثر انداز ہوتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر میں قیام پذیر ہوگا، اگر بے روزگار ہیں تو روزگار ملے گا اور آمدن میں اضافے کا باعث بنے گا۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری حالت شرف میں ہوگا وہ افراد جو تنگی رزق میں مبتلا تھے ان کے لیے رزق کے بہت سے اسباب بنیں گے۔ آمدن میں اضافہ ہوگا۔

**تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے۔ جو کہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ اس دوران تعلقات میں خرابی کا باعث بنے گا، نئے کام کے لیے قریبی سفر نہ کریں انتہائی ضروری ہو تو صدقہ دے کر روانہ ہوں۔ جبکہ معمولات کے سفر کر سکتے ہیں۔ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے تیسرے گھر میں رجعت کی ابتدا کر کے دوسرے گھر میں مستقیم ہوگا۔ بہن بھائیوں یا دوست احباب سے رنجش ہو سکتی ہے۔ مزاج پر کنٹرول رکھیں۔ کیتو کی تمام سال تیسرے گھر سے نظر تسدیس ہوگی، چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے خاص فائدہ مند نظر نہیں آ رہی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے شرفی برج میں رہے گا بہن بھائیوں دوست احباب کی جانب سے اچھی خبر سننے کو مل سکتی ہے۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران شمس ہبوطی کیفیت سے گزرے گا۔ تعلقات میں سرد روی ہوگی۔ مزاج پر کنٹرول رکھیں۔ دوست احباب یا بہن بھائیوں سے رنجش ہو سکتی ہے یا کوئی بری خبر سننے کو مل سکتی ہے۔

**گھر والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے اس سال تین مرتبہ 15 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران حالت رجعت میں رہے گا اس دوران گھریلو ماحول خراب ہو سکتا ہے۔ گھر پر آپ کی توجہ کی خاص ضرورت ہوگی اگر آپ کرایہ دار ہیں اور رہائش تبدیل کرنا چاہتے ہیں' تو فی الحال تبدیل نہ کریں۔ بہت ضروری ہو تو سعد وقت دیکھ کر تبدیل کریں۔ وہ افراد جو جائیداد کے مسائل میں الجھے ہوئے ہیں ان کو چاہیے اس دوران جائیداد کے مقدمہ کی ابتدا نہ کریں۔ ورنہ خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا! 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد حالت شرف میں ہوگا۔ جائیداد کے مسائل حل ہوں گے۔ رہائش میں تبدیلی کے لیے اچھا وقت ہے۔ وہ افراد جن کے پیدائشی زائچہ میں سیارہ عطارد رجعت یا دیگر منفی حالت میں ہو انہیں چاہیے کہ شرف عطارد میں کسی بھی پابند شریعت آدمی سے لوح بنوا کر اپنے پاس رکھیں تا کہ رجعت کے دوران گھریلو مسائل کا شکار ہونے سے محفوظ رہ سکیں۔

**منگنی اولاد انعام و لاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں ہوگا اولاد کی جانب سے اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ لاٹری کے لئے اچھا وقت ہوگا۔ بے اولاد افراد، صاحب اولاد ہوں گے۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں

داخل ہوگا۔ جہاں اس کی چھٹے گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی۔ چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے سعد اوقات کے علاوہ بقیہ دورانیہ میں اولاد کے حوالے سے علاج کی ابتداء سے اجتناب کریں حاملہ خواتین کا حمل ضائع ہو سکتا ہے۔ محتاط رہیں! کیتو کی تمام سال پانچویں گھر میں موجودگی سعد اوقات کے علاوہ، اولاد کے حوالہ سے اچھی ثابت نہیں ہوگی۔

**صحت اور لاحق امراض:** آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران اپنی خوراک کا خاص خیال رکھیں۔ بلڈ پریشر کے عارضہ میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ہے۔ بخار ہو تو فوری علاج کی طرف رغبت کریں ورنہ ٹائیفائیڈ کی شکل اختیار کر سکتا ہے۔ رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا اول تو جھگڑوں سے محفوظ رہیں گے اور اگر کہیں جھگڑا ہو جاتا ہے تو زیادہ تر صلح کے امکانات ہوں گے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ:** آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں ہوگا۔ اس کے علاوہ گذشتہ سال سے رواں سال 4 فروری تک مشتری رجعت کی حالت سے گزرے گا وبال سے بھی زیادہ متاثر کن دورانیہ رجعت کا ہوگا اس دوران شریک حیات سے جھگڑا ہو سکتا ہے۔ عدالتی معاملات التوا کا شکار ہوں گے یا خلاف توقع فیصلہ سننے کو مل سکتا ہے۔ جبکہ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے آپ کی ازدواجی زندگی اور عدالتی و شراکتی معاملات میں بہتری کا باعث بنے گا۔ غیر شادی شدہ افراد اگر اس دوران نیک ایام منتخب کر کے شادی کریں گے تو آئندہ ازدواجی زندگی کے لیے اچھا وقت ثابت ہوگا۔ کیتو پانچویں گھر میں رہ کر تمام سال آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر سے نظر تسدیس قائم کرے گا آپ کی ازدواجی زندگی میں خلل ڈالنے والے افراد ذلت کا شکار ہوں گے۔

**وراثت قرضے بیرون ملک سفر حج زیارات:** آپ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جبکہ نویں گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے لیکن جدید نجوم میں تا حال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے نویں گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا۔ اس کی آٹھویں گھر سے نظر تربیع ہوگی اس دوران کسی سے قرض نہ لیں اور نہ ہی قرض دیں ورنہ ادائیگی یا وصولی التوا کا شکار ہوگی۔ زحل کی آٹھویں گھر سے نظر تربیع ہوگی، آپ کی غلط منصوبہ بندی آپ کو مقروض کر سکتی ہے۔ نویں گھر کا حاکم سیارہ زحل کے ہبوطی دور میں سب سے اہم پلوٹو کی نویں گھر میں 04 مئی سے 14 اکتوبر تک رجعت ہوگی۔ بیرون ملک سفر پریشانی کا باعث بن سکتا ہے، اور روحانی امور میں معمولات پر اثر انداز ہوگا، ورد وظائف کی پابندی نہیں کر سکیں گے۔

**آپ کی ساکھ، آپ کا عہدہ اور تجارتی معاملات:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا۔ دوسری جانب مشتری کی رجعت جو کہ گذشتہ سال سے رواں سال 4 فروری تک ہوگی۔ اس دوران آپ کی ساکھ متاثر ہو سکتی ہے۔ 10 جون سے مشتری حالت شرف میں داخل ہوگا، آپ کی کھوئی ہوئی ساکھ بحال ہو سکے گی، حاکم وقت سے فائدہ میسر ہوگا۔ 11 نومبر سے دوبارہ مشتری کی رجعت شروع ہوگی اختتام سال تک پھر محتاط رہنا ہوگا۔

**دوست احباب دیرینہ خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران کوئی بھی قدم سوچ سمجھ کر اٹھائیں' آپ کی امیدوں پر پانی پھر سکتا ہے۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ پانچویں گھر میں حالت وبال میں ہوگا۔ اور زائچہ کے گیارہویں گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی۔ دیرینہ دوستوں سے تلخ کلامی ہو سکتی ہے۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو گیارہویں گھر میں مقیم ہوگا اس دورانیہ میں کوئی کنٹریکٹ غلط نتائج دے سکتا ہے۔ محتاط دورانیہ ابتدائے سال سے لے کر 24 فروری تک ہوگا۔ کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی گیارہویں گھر میں موجودگی ان دونوں کی وجہ سے منفی اثرات کی زیادتی ہوگی۔ جبکہ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے گیارہویں گھر میں حالت شرف میں رہتے ہوئے خواہشات کی تکمیل کے لیے ماحول سازگار بنائے گا۔

**امیگریشن خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر

کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں ہوگا۔ امیگریشن کے معاملات حل ہوسکیں گے۔خفیہ ایجنسی میں کام کرنے والے افراد کے لیے اچھا وقت ثابت ہوگا۔02 مارچ سے 13 اپریل تک کے دورانیہ میں سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا اس دوران امیگریشن کے مسائل میں اضافہ ہوسکتا ہے اور راز فاش ہوسکتے ہیں۔04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا اس دوران امیگریشن کے مسائل حل ہوں گے۔مخفی راز آپ پر عیاں ہوں گے۔19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا اس دوران کسی کو راز نہ دیں ورنہ راز فاش ہو جائے گا۔اس دوران امیگریشن کے مسائل میں بھی اضافہ ہوگا۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا جوکہ گھریلو ماحول پر منفی اثرات ڈالے گا۔سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا آپ کی ساکھ متاثر ہوگی۔پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا امیدوں پر منفی اثر ڈالے گا۔سال کا دوسرا شمسی گرہن 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا۔گھریلو ماحول خراب ہوگا۔یہ گرہن آپ کی جائیداد یا رہائش کے حوالہ سے خرابی کا باعث بنے گا۔گرہن کے اوقات کے دوران صدقہ دیں تاکہ نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

**صدقات وظائف وجواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ عطارد ہے۔جس کا عدد قسمت 5 ہے جبکہ اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے۔دونوں کو جمع کریں تو عدد 8 بنتا ہے۔لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 8 رہے گا۔اس کے مطابق "یا قدوس" روزانہ 800 مرتبہ، اول و آخر 9 مرتبہ درود پاک کے ساتھ پڑھیں، اور ہر ماہ 800 گرام کالے ماش صدقہ کریں۔نحس اثرات سے محفوظ رہنے کے لیے اوپل یا مرجان بروز جمعتہ المبارک بوقت نماز ظہر صدقہ دے کر پہنیں۔

**سرطان CANCER سیارہ قمر**
22 Jun - 23 Jul

**دن:** پیر **عدد:** 2 **حروف:** ح، ہ

**رنگ:** سفید دودھیا

**عنصر:** آبی

**جواہر:** پکھراج، موتی، زمرد، عقیق

**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت

**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان



**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

**ستاروں کی گردش واہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر میں حالت وبال میں رہے گا اور گذشتہ سال سے رواں سال 04 فروری تک حالت رجعت میں ہوگا۔وبال سے بھی محتاط کن دورانیہ رجعت کا ہوگا۔غیر متوقع خراجات اور پریشانیوں کا باعث بنے گا۔اس کے بعد مشتری 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا۔عزت وقار میں اضافہ ہوگا۔گذشتہ مسائل کا خاتمہ ہوگا۔دوسری جانب سیارہ زحل نویں گھر میں رہتے ہوئے 25 مئی تک بیرون ملک سفر میں رکاوٹ اور روحانی امور میں تنزلی کا باعث بنے گا۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے جوکہ ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے جوکہ آپ کی شخصیت پر بہت زیادہ اثرانداز ہوتا ہے۔21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے پہلے گھر میں قیام پذیر ہوگا اور حالت اوج میں رہے گا۔اس دوران عزت وقار میں اضافہ ہوگا، ذہنی سکون میسر ہوگا۔10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری حالت شرف میں ہوگا، آپ کی شخصیت پر لگے بہتان جھوٹ ثابت ہوں گے۔آپ کا وقار بحال ہوگا۔اپنی فلاح کے لیے بہترین اقدامات کرسکیں گے۔

**معاشی و مالی استحکام:** آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جوکہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔اس دوران آمدن میں کمی ہوسکتی ہے۔اخراجات بڑھنے کا اندیشہ ہے۔گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے تیسرے گھر میں رجعت کی ابتدا کرکے دوسرے گھر میں جاکر مستقیم ہوگا۔جس سے آمدن میں کمی ہوسکتی ہے ذریعہ معاش ختم ہوسکتا ہے، مزاج پر کنٹرول رکھیں۔کیتو کی تمام سال دوسرے گھر سے نظر تسدیس ہوگی چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے یہ نظر کوئی خاص فائدہ دیتی نظر نہیں آرہی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے شرف کے برج میں رہے گا یہ معاشی استحکام کے لیے سازگار ثابت ہوگا۔جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران شمس ہبوطی کیفیت سے گزرے گا۔ذریعہ معاش متاثر ہوگا اور اخراجات بڑھ جائیں گے۔

**تعلقات خاص وعام اور بہن بھائی:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے۔اس سال تین مرتبہ 02 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران حالت رجعت میں رہے گا۔اس دوران تعلقات میں سخت مزاجی یا بہن بھائیوں اور قریبی دوستوں سے کچھ چھپانے کی وجہ سے تعلقات خراب ہوسکتے ہیں۔02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد حالت شرف میں رہتے ہوئے تعلقات عامہ میں بہتری لائے گا، قریبی سفر وسیلہ ظفر ہوں گے۔

بہن بھائیوں سے اگر رنجش چل رہی تھی تو اس دوران صلح ہوگی۔ وہ افراد جن کے پیدائشی زائچہ میں عطارد بحالت رجعت یا دیگر منفی حالات میں ہو تو انہیں چاہیے کہ لوح عطارد کسی پابند شریعت انسان سے بنوا کر اپنے پاس رکھیں تا کہ عطارد کی رجعت میں تعلقات عامہ کی خرابی سے محفوظ رہ سکیں۔

**گھر والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں ہوگا۔ جائیداد کی خرید وفروخت اور رہائش کی تبدیلی کے لیے اچھا ثابت ہوگا۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا جہاں اس کی چوتھے گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی۔ چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے۔ لیکن کیتو کی چوتھے گھر میں موجودگی جائیداد رہائش اور والدہ کی صحت پر منفی اثرات ڈال سکتی ہے۔ اس لیے صدقات دیتے رہیں رہائش گاہ ہرگز تبدیل نہ کریں ورنہ زوال کا شکار ہوں گے۔

**منگنی اولاد انعام و لاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران اولاد کی طرف خاص توجہ دیں، عدم توجہی نقصان کا باعث ہو سکتی ہے۔ کسی بھی قسم کی لاٹری میں حصہ نہ لیں ورنہ نقصان سے دوچار ہوں گے۔ حاملہ خواتین اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں بچے کی صحت خراب ہونے کا امکان ہے۔ رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا یہ بہت اچھی علامت ہے۔ وہ افراد جو بے اولاد ہیں اس دوران معالج تبدیل کر کے کسی اچھے معالج سے رابطہ کریں تو ان شاءاللہ صاحب اولاد ہوں گے۔ اس دوران لاٹری سے غیر متوقع فائدہ ہوگا۔

**صحت اور لاحق امراض:** آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے، جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں ہوگا۔ وبال کی نسبت رجعت کا دورانیہ جو کہ گذشتہ سال سے رواں سال 04 فروری اور 11 نومبر سے سال کے اختتام تک ہوگا۔ اس دوران اچانک بیماری کا حملہ ہوگا، اعتدال سے کام لیں۔ اس کے علاوہ اپنی اشیاء کو سنبھال کر رکھیں ورنہ ان کے گم یا چوری ہونے کا قوی امکان ہے۔ جبکہ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے صحت پر اچھے اثرات مرتب کرے گا۔ اگر بیمار ہیں تو معالج تبدیل کر کے کسی اچھے معالج سے علاج کی ابتدا کر لیں تو روبہ صحت ہوں گے۔ کیتو چوتھے گھر میں رہ کر تمام سال آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر سے نظر تسدیس قائم کرے گا، دشمنوں کی سازشیں بے نقاب و ناکام ہوں گی۔

**شراکتی ازدواجی معاملات، شادی بیاہ، وراثت اور قرضے:** آپ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے۔ آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے لیکن جدید نجوم میں تا حال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے آٹھویں گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا۔ اس کی ساتویں گھر سے نظر تربیع ہوگی۔ اس دوران شادی کے لیے اچھے وقت کا انتخاب کریں ورنہ شادی ناکام ہوگی۔ زحل کی ساتویں گھر سے نظر تربیع آپ کو عدالتی معاملات میں الجھا سکتی ہے، احتیاط سے کام لیں۔ آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ زحل کے ہبوطی دورانیہ جو کہ 25 مئی سے آئندہ ڈھائی سال تک کا ہوگا۔ اس دوران قرض بھی سوچ سمجھ کر لیں ورنہ ادائیگی میں مسائل پیدا ہوں گے۔ مجبوری کی صورت میں زائچہ بنوا کر رہنمائی حاصل کریں۔

**بیرون ملک سفر حج زیارات اور روحانی امور:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے۔ لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا۔ وبال کی نسبت مشتری کی رجعت جو کہ گذشتہ سال سے رواں سال 04 فروری تک ہوگی۔ اس دوران بیرون ملک سفر سازگار نہیں ہوگا روحانی امور میں دلچسپی کے باوجود ورد وظائف کی پابندی نہیں ہو سکے گی۔ 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا۔ وبال کی نسبت مشتری کی رجعت جو کہ گذشتہ سال سے رواں سال 04 فروری تک ہوگی۔ اس دوران بیرون ملک سفر سازگار نہیں ہوگا روحانی امور میں دلچسپی کے باوجود ورد وظائف کی پابندی نہیں ہو سکے گی۔ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا اس دوران بیرون ملک سفر سازگار ہوگا۔ عین ممکن ہے کہ حج زیارات پر روانہ ہوں بیرون ملک جانے کے لیے کی گئی کوششوں کے اچھے نتائج میسر ہوں گے۔

**آپ کی ساکھ آپ کا عہدہ اور تجارتی معاملات:** آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران آپ کی ساکھ پر منفی نتائج دیکھنے کو ملیں گے۔ حاکم وقت یا افسران بالا سے محتاط

رہنا ہوگا۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ چوتھے گھر میں حالت وبال میں ہوگا اور زائچہ کے دسویں گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی۔ حکام بالا کی طرف سے سخت مزاجی سامنے آسکتی ہے۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو دسویں گھر میں مقیم ہوگا۔ اس دوران اگر آپ بطور افسر کام کر رہے ہیں تو آپ کا تبادلہ کر دیا جائے گا۔ محتاط رہیں دورانیہ ابتدائے سال سے لے کر 24 فروری تک ہوگا" کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی دسویں گھر میں موجودگی ان دونوں کی وجہ سے منفی اثرات زیادہ ہوں گے۔ جبکہ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے دسویں گھر میں حالت شرف میں رہتے ہوئے عہدہ میں ترقی کا باعث بنے گا۔ اپنے فرائض منصبی احسن طریقے سے ادا کریں گے۔

**دوست احباب دیرینہ خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں ہوگا۔ اس دوران خواہشات کی تکمیل ہو سکے گی پرانے دوستوں سے روابط بحال ہو جائیں گے۔ اگر کوئی کنٹریکٹ لینا چاہیں تو مل جائے گا۔ 02 مارچ سے 13 اپریل تک کے دوران سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا۔ امیدوں کے برخلاف نتائج سامنے آسکتے ہیں۔ 04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا، دیرینہ خواہشات کی تکمیل ہو سکے گی۔ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا۔ کوئی نیا کنٹریکٹ نہ لیں ورنہ ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**امیگریشن خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا۔ اس دوران کسی سے اپنا راز شیئر نہ کریں ورنہ راز فاش ہوگا۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ 15 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، اور 10 نومبر سے 28 نومبر کا دوران رجعت کی حالت سے گزرے گا۔ اس دوران امیگریشن میں مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا۔ بہن بھائیوں پر منفی اثرات ڈالے گا۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا۔ بیرون ملک سفر میں رکاوٹوں کا باعث بنے گا۔ معمولات ورد وظائف ڈسٹرب ہوں گے۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا، دشمن آپ کے شخصی وقار کو نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ دوسرا شمسی گرہن 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا۔ تعلقات عامہ اور بہن بھائیوں کے تعلقات پر منفی اثرات رونما ہو سکتے ہیں۔ گرہن کے اوقات کے دوران صدقہ دیں تا کہ نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

**صدقات وظائف و جواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ قمر ہے، جس کا عدد قسمت 2 ہے۔ جبکہ اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے۔ دونوں کو جمع کریں تو عدد 5 بنتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 5 رہے گا۔ اس کے مطابق "یا وھاب" روزانہ 500 مرتبہ اول و آخر 9 مرتبہ درود پاک کے ساتھ پڑھیں، اور ہر ماہ 500 گرام سبز دال صدقہ کریں۔ آپ کا موافق نگینہ پکھراج ہے اسے بروز جمعرات بوقت طلوع آفتاب صدقہ کر کے پہنیں۔

**نوٹ:** اصلی پکھراج اور دیگر سرٹیفائیڈ نگینے حاصل کرنے کے لئے امامیہ جنتری کے نمبر 03111 888 668 پر ابھی کال ملائیں نیز اپنے ستارے کے ماہانہ حالات جاننے کے لئے امامیہ جنتری آفیشل یوٹیوب چینل IMAMIAJANTRIOFFICIAL جوائن کریں۔

## اسد LEO سیارہ شمس

24 Jul - 23 Aug

| | | |
|---|---|---|
| دن: اتوار | عدد: 1 | حروف: م، ٹ |

| | |
|---|---|
| رنگ: | گولڈن، نارنجی |
| معدن: | آہنی |
| جواہر: | ہیرا، لہسنیا |
| بہترین شریک حیات: | حمل، قوس، ثور |
| ناموافق ساتھی: | عقرب، دلو |

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، بڑھی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر میں حالت وبال میں رہے گا۔ خواہشات اور امیدوں پر منفی اثرات مرتب ہوں گے۔ اس کے بعد مشتری بارہویں گھر میں شرف کی حالت میں ہوگا۔ غیر متوقع طور پر مسائل حل ہوں گے، دوسری جانب سیارہ زحل آٹھویں گھر میں رہتے ہوئے 25 مئی تک قرض کے معاملات میں منفی صورت حال سے دوچار کرے گا۔ اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہو کر ڈھائی سال بیرون ملک سفر کے لیے ناسازگار ہوگا۔ اگر نئے کام کے لیے بیرون ملک جانا اشد ضروری ہو تو کسی ماہر تقویم سے رہنمائی حاصل کر کے اور صدقات دے کر روانہ ہوں۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جو کہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ عزت وقار میں کمی کا باعث ہوگا، ذہنی بے سکونی سے دوچار کر سکتا ہے۔ 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے پہلے گھر میں رجعت کی ابتدا کر کے بارہویں گھر میں جا کر مستقیم ہوگا جس سے شخصیت تہمت کی زد

میں آسکتی ہے، مزاج پر کنٹرول رکھیں۔ کیتو کی تمام سال پہلے گھر سے نظر تسدیس ہوگی، چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے یہ نظر خاص فائدہ دیتی نظر نہیں آرہی پھر بھی کسی حد تک فوائد حاصل ہوں گے۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے برج کے شرف میں رہے گا۔ عزت وقار میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ تلخ مزاجی میں کمی واقع ہوگی، جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران سیارہ شمس حالت ہبوط میں ہوگا۔ مخالفین آپ کا شخصی وقار متاثر کرنے کی کوشش کریں گے، مزاج پر مایوسی غالب آسکتی ہے۔

**معاشی و مالی استحکام:** آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے۔ اس سال تین مرتبہ 02 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران معاشی حالات پر منفی اثرات مرتب ہوں گے۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد اپنے گھر کے شرف میں ہوگا، اگر آپ بے روزگار ہیں تو اس دوران برسر روزگار ہوں گے۔ آمدن میں اضافہ ہوگا وہ افراد جن کے پیدائشی زائچہ میں عطارد بحالت رجعت یا دیگر منفی حالت میں ہو انہیں چاہیے کہ لوح عطارد کسی پابند شریعت انسان سے بنوا کر اپنے پاس رکھیں تاکہ عطارد کے منفی اثرات روزگار پر اثر انداز نہ ہوں۔

**تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں ہوگا بہن بھائیوں کی طرف سے اچھی خبر ملے گی۔ دوست احباب سے تعلقات اچھے رہیں گے۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا جہاں اس کی تیسرے گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی۔ چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے۔ لیکن کیتو کی تیسرے گھر میں موجودگی، بہن بھائیوں اور تعلقات عامہ میں خرابی کا باعث بنے گی، محتاط رہنا ہوگا۔ مزاج میں بھی تلخی آئے گی۔

**گھر والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران گھریلو ماحول پر منفی اثرات مرتب ہوں گے یا پھر والدہ کی طرف سے تشویش لاحق ہوگی۔ رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے گھر کے شرف میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا، یہ بہت اچھی علامت ہے۔ رہائش کی تبدیلی کرنا چاہتے ہیں تو اسباب بن جائیں گے۔ اگر بے گھر ہیں تو ذاتی رہائش بن جانے کا امکان ہے۔ جائیداد کے مسائل احسن طریقے سے حل ہونے کے لیے مذاکرات کریں مثبت نتائج حاصل ہوں گے۔ پراپرٹی سے منسلک افراد کے لیے اچھا وقت ہوگا۔

**منگنی اولاد انعام و لاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں ہوگا۔ اس دوران وہ حاملہ خواتین جنہیں کئی سال کے بعد حمل ہوا ہے وہ ہر ماہ اپنا صدقہ دیں تاکہ حمل ضائع ہونے سے محفوظ رہ سکیں۔ اس دوران منگنی کرنی ہو تو کسی ماہر تقویم سے مناسب وقت کا انتخاب کروائیں کیونکہ بنا سعد وقت کے کی گئی منگنیاں ناکامی سے دوچار ہوں گی۔ اس دوران لاٹری یا انعامی بانڈز پر رقم انویسٹ کرنا فضول ہوگی۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے گھر کے شرف میں رہتے ہوئے اولاد کی جانب سے مثبت نتائج دے گا۔ لاٹری کے لیے بہترین وقت ہوگا۔ کیتو تیسرے گھر میں رہ کر تمام سال آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر سے نظر تسدیس قائم کرے گا۔ اولاد کی پریشانیوں میں کمی آئے گی لیکن وبال مشتری کے بتائے گئے دورانیہ میں منفی صورت حال کا سامنا ہوگا۔

**صحت اور لاحق امراض شراکتی ازدواجی معاملات اور شادی بیاہ:** آپ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جبکہ ساتویں گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے لیکن جدید نجوم میں تاحال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے ساتویں گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا۔ اس کی چھٹے گھر سے نظر تربیع ہوگی، اس دوران صحت کی طرف زیادہ توجہ دیں ورنہ بیماری غالب آسکتی ہے۔ زحل کی چھٹے گھر سے نظر تربیع آپ کے سامان گم ہونے کا باعث بنے گی۔ ساتویں گھر کا حاکم سیارہ زحل کے ہبوطی دورانیہ جو کہ 25 مئی سے آئندہ ڈھائی سال تک کا ہوگا۔ اس دوران ازدواجی زندگی میں غلط فہمیوں کے باعث تلخیاں پیدا ہونے کا امکان ہے سنی سنائی باتوں پر کان مت دھریں۔

**وراثت اور قرضے:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں، گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا، اس دوران غلط پلاننگ کے باعث

مقروض ہونے کا اندیشہ ہے، اس لیے ہر فیصلہ سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا۔ وراثتی معاملات میں منفی نتائج کا سامنا ہوگا۔ 10 جون سے مشتری اپنے گھر کے شرف میں داخل ہوگا، اگر آپ مقروض ہیں تو قرض کی ادائیگی کے اسباب بن جائیں گے۔ ڈوبی ہوئی رقم واپس مل سکے گی۔

**بیرون ملک سفر حج زیارات اور روحانی امور:** آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران بیرون ملک مقیم افراد کو چاہیے احتیاط سے کام لیں، ورنہ تنزلی کر کے واپس بھیج دیا جائے گا۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ تیسرے گھر میں حالت وبال میں ہوگا اور زائچہ کے نویں گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی، کوئی مخالف کھل کر سامنے آسکتا ہے یا کسی منافق کی اصلیت معلوم ہوجائے گی۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو نویں گھر میں مقیم ہوگا۔ ابتدائے سال سے 24 فروری تک مریخ کی رجعت بھی ہوگی جس وجہ سے منفی اثرات کی زیادتی ہوگی۔ جبکہ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے نویں گھر میں حالت شرف میں ہوگا، بیرون ملک سفر کے لیے بہترین وقت ثابت ہوگا۔

**آپ کی ساکھ آپ کا عہدہ تجارتی معاملات:** آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں رہتے ہوئے آپ کی ساکھ بحال کرے گا۔ آپ کے عہدہ یا فرائض منصبی میں اضافہ ہوگا۔ 02 مارچ سے 13 اپریل کے دوران سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا۔ اس دوران آپ کا کوئی دشمن آپ کی ساکھ خراب کرنے کی کوشش کرسکتا ہے۔ 04 جولائی سے 31 اگست کے درمیان سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا۔ اس دوران فرائض منصبی یا عہدہ میں اضافہ ہوگا۔ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر کے درمیان سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا، اس دوران کسی حاکم وقت یا مالکان سے منفی نتائج دیکھنے کو ملیں گے۔

**دیرینہ دوست احباب اور خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا، اس دوران کوئی نیا کنٹریکٹ نہ لیں عہدہ میں تنزلی ہوسکتی ہے۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ 15 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران رجعت کی حالت سے گزرے گا۔ اس دوران امیدوں کے برخلاف نتائج آسکتے ہیں۔ کوئی کنٹریکٹ ہاتھ سے جانے کا امکان ہے۔ پرانے دوستوں سے میل جول میں کمی یا رنجش پیدا ہوگی۔

**امیگریشن خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے، یہ ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے جو کہ خفیہ معاملات پر خوب اثر انداز ہوتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر قیام پذیر ہو کر حالت اوج میں ہوگا۔ امیگریشن کے مسائل میں کمی واقع ہوگی۔ اگر بے جرم قید ہیں تو قید میں کمی یا رہائی کا امکان ہے۔ ہسپتال داخل ہیں تو صحت یابی ہوگی۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری اپنے گھر کے شرف میں ہوگا۔ خفیہ امور اور امیگریشن یا قید و بند کے معاملات میں مثبت نتائج حاصل ہوں گے۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا۔ آمدن پر منفی اثرات مرتب ہوں گے۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا۔ وراثتی معاملات اور قرض کے حوالے سے منفی اثرات مرتب ہوں گے۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا، بیرون ملک مقیم افراد یا بیرون ملک جانے کی کوشش کرنے والوں کو مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ دوسرا شمسی گرہن 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا اس سے روزگار میں مسائل پیدا ہوں گے۔

**صدقات وظائف و جواھرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ شمس ہے جس کا عدد قسمت 1 ہے جبکہ اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے دونوں کو جمع کریں تو عدد 4 بنتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 4 رہے گا اس کے مطابق "یا عزیزُ" روزانہ 400 مرتبہ اول و آخر 9 مرتبہ درود کے ساتھ پڑھیں اور ہر ماہ 400 گرام کالے ماش صدقہ کریں۔ آپ کا موافق نگینہ اوپل اور فیروزہ ہیں، ان میں سے کوئی ایک نگینہ بروز بدھ بوقت طلوع آفتاب صدقہ کر کے پہنیں۔



**دعا کی قبولیت کیلئے:** امام جعفر صادق فرماتے ہیں جو انسان سو (۱۰۰) مرتبہ،

يَارَبِّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ

کہے تو اللہ تعالیٰ اس کی سو (100) حاجات پوری کرتا ہے۔ جن میں سے تیس (30) حاجات دنیا کی اور (70) ستر حاجات آخرت کی پوری ہوں گی۔

## سنبلہ VIRGO 24 Aug - 23 Sep سیارہ: عطارد



دن: بدھ عدد: ۵ حروف: پ، غ

رنگ: گہرا زرد، پیلا

عنصر: خاکی

جواہر: گومیدک زردہ، عقیق، فیروزہ

بہترین شریک حیات: جدی، ثور

ناموافق ساتھی: قوس، حوت، جوزا

بیماریاں: معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکالیف

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچے کے دسویں گھر میں حالت وبال میں رہے گا، یہ یہاں آپ کی ساکھ اور حکام بالا سے آپ کے تعلقات کو متاثر کرے گا۔ 10 جون سے آئندہ 30 جون تک مشتری بیت الامید میں بحالت شرف ہوگا، اس دوران آپ کی خواہشات کی تکمیل کے اسباب مہیا ہوں گے۔ دیرینہ بنیادوں پر تعلقات قائم ہوں گے۔ سیارہ زحل ساتویں گھر میں رہتے ہوئے 25 مئی تک ازدواجی زندگی، شراکت داری اور عدالتی معاملات میں مسائل پیدا کرے گا۔ اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہو کر ڈھائی سال تک وراثتی اور قرض کے معاملات میں منفی نتائج سے پریشان کرے گا۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے اس سال تین مرتبہ 02 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، اور 10 نومبر سے 28 نومبر تک حالت رجعت میں رہے گا۔ یہ رجعت آپ کے شخصی وقار کو متاثر کرے گی اور آپ کے مزاج میں تلخی لائے گی۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد حالت شرف میں ہوگا۔ آپ کو ذہنی سکون میسر ہوگا، مستقبل کے لیے پلان تشکیل دینا مثبت نتائج دے گا۔

**معاشی و مالی استحکام:** آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں ہوگا۔ اس دوران بے روزگار افراد برسر روزگار ہوں گے اور کم آمدن والے افراد کی آمدن میں اضافہ ہوگا۔ جبکہ 04 فروری سے 6 جون تک سیارہ زہرہ حالت وبال میں ہوگا، اس سے آمدن پر منفی اثرات مرتب ہوں گے اور اس کے ساتھ 02 مارچ سے 13 اپریل تک زہرہ کی رجعت بھی ہوگی یعنی مجموعی طور پر رجعت کا دورانیہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک بانسبت وبال کے زیادہ پریشان کر سکتا ہے۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا جہاں اس کی دوسرے گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی۔ چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے۔ لیکن کیتو کی دوسرے گھر میں موجودگی روزگار میں پریشانی کا سبب بنتی رہے گی۔ اس لیے بہتر ہے کہ شرف زہرہ کے اوقات میں کسی پابند شریعت انسان سے لوح زہرہ لکھوا کر پرس میں رکھیں تاکہ آمدن کے مسائل سے محفوظ رہ سکیں۔

**تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران تعلقات عامہ اور بہن بھائیوں پر منفی اثرات مرتب ہو سکتے ہیں۔ رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے گھر کے شرف میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا یہ بہت اچھی علامت ہے۔ بہن بھائیوں اور دوست احباب کے درمیان تعلقات میں بہتری کا امکان ہے۔

**گھر والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں رہے گا۔ اس دوران 4 فروری تک مشتری کی رجعت بھی ہوگی۔ زیادہ محتاط کن دورانیہ رجعت کا ہوگا۔ جائیداد کی خرید و فروخت میں احتیاط کریں کوئی نقصان ہو سکتا ہے۔ گھریلو ماحول پر منفی اثرات رونما ہوں گے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری حالت شرف میں رہتے ہوئے جائیداد و رہائش کے مسائل کافی حد تک حل کرے گا ممکن ہے کہ آپ اپنا ذاتی گھر خرید سکیں گے۔ کیتو دوسرے گھر میں رہ کر تمام سال آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر سے نظر تسدیس قائم کرے گا، گھریلو ماحول خراب کرنے والے بے نقاب ہوں گے۔

**منگنی اولاد انعام لاٹری صحت اور لاحق امراض:** آپ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جبکہ چھٹے گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے، لیکن جدید نجوم میں تاحال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے چھٹے گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا۔ اس کی پانچویں گھر سے نظر تربیع ہوگی، منگنی اولاد اور لاٹری کے حوالہ سے منفی نتائج سے دوچار کرے گا۔ چھٹے گھر کے حاکم سیارہ زحل کے ہبوطی دورانیہ جو کہ 25 مئی سے شروع ہو کر آئندہ ڈھائی سال پر محیط ہوگا، اس میں صحت کے حوالہ سے منفی نتائج سے دوچار ہونا پڑے گا۔ اپنی چیزوں کی حفاظت کریں ورنہ چوری یا گم ہو جانے کا قوی امکان موجود ہے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات اور شادی بیاہ:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا، یہ شراکتی وازدواجی معاملات کی خرابی کا باعث ہوگا۔ خاص کر رواں سال سے 4 فروری تک مشتری کی رجعت میں زیادہ منفی اثرات مرتب ہوسکتے ہیں۔ عدالتی معاملات التوا کا شکار ہوں گے یا پھر خلاف توقع فیصلہ سننے کو ملے گا۔ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران بگڑے ہوئے ازدواجی معاملات میں بہتری آئے گی، عدالتی و شراکتی معاملات احسن طریقے سے حل ہوسکیں گے، اگر آپ شعبہ وکالت سے منسلک ہیں تو آپ کی مقبولیت کا گراف بلند ہوگا۔

**وراثتی معاملات اور قرضے:** آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران وراثتی معاملات میں سرد روی کا سامنا ہوگا، بجٹ کی ترتیب درست رکھیں ورنہ حالات کو کنٹرول کرنے کے لیے قرض لینا پڑے گا۔ جبکہ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے آٹھویں گھر میں حالت شرف میں ہوگا۔ حصول قرض میں آسانی ہوگی، ڈوبی ہوئی رقم کے لیے کوشش کریں مثبت نتائج ملیں گے۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ دوسرے گھر میں حالت وبال میں ہوگا۔ اور زائچہ کے آٹھویں گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی، اس دوران وراثتی معاملات میں سخت مزاجی مت اپنائیں ورنہ حق سے محروم رہیں گے۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو آٹھویں گھر میں مقیم ہوگا، اس دوران آپ کو کسی قریبی شخص کی موت کا صدمہ برداشت کرنا پڑے گا۔ صدقہ دیں تاکہ نحس اثرات سے بچ سکیں خطرناک دورانیہ ابتدائے سال سے 24 فروری تک ہوگا کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی آٹھویں گھر میں موجودگی کی وجہ سے منفی اثرات ہوں گے۔

**بیرون ملک سفر حج زیارات اور روحانی امور:** آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں رہتے ہوئے بیرون ملک مقیم افراد کے لیے خوش آئند ثابت ہوگا۔ روحانی امور کی طرف رغبت ہوگی، طویل سفر وسیلہ ظفر ہوں گے۔ 02 مارچ سے 13 اپریل تک کے دورانیہ میں سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا، اس دوران بیرون ملک سفر سازگار ثابت نہیں ہوگا۔ روحانی امور میں عدم دلچسپی رہے گی، 04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا اس دوران مثبت نتائج ملیں گے۔ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا اس دوران طویل سفر سے اجتناب کریں روحانی ورد وظائف میں مشکل ہوسکتی ہے۔

**آپ کی ساکھ عہدہ اور تجارتی معاملات:** آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا۔ اس دوران کوئی آپ کی مخالفت کرے گا۔ آپ کی ساکھ کو متاثر کرنے کی کوشش کی جا سکتی ہے۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ 15 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست اور 10 نومبر سے 28 نومبر تک رجعت کی حالت سے گزرے گا۔ اس دوران کسی بھی نئے کام کی ابتدا نہ کریں۔ تجارتی معاملات میں منفی نتائج کا امکان ہے۔

**دیرینہ دوست احباب اور خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے۔ خواہشات پر خاصہ اثر انداز ہوتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر قیام پذیر ہو کر حالت اوج میں ہوگا، دیرینہ دوست احباب سے اگر رنجش تھی تو صلح ہوگی کوئی نیا کنٹریکٹ ہاتھ آنے کا امکان ہے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا اس دوران آپ کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل ہوگی، کوشش جاری رکھیں کامیابی آپ کی منتظر ہے۔

**امیگریشن خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جو کہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ خفیہ معاملات اور امیگریشن میں مسائل درپیش ہوں گے۔ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے بارہویں گھر میں رجعت کی ابتدا کر کے گیارہویں گھر میں جا کر مستقیم ہوگا۔ جس سے صحت متاثر ہوگی، راز فاش ہوسکتے ہیں۔ کیتو کی تمام سال بارہویں گھر سے نظر تسدیس ہوگی، چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے خاص فائدہ مند نہیں ہوگی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے برج کے شرف میں ہوگا، امیگریشن کے مسائل حل ہوں گے۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران سیارہ شمس حالت ہبوط میں ہوگا، آپ کے خلاف خفیہ سازشوں میں اضافہ ہوگا۔

**شمسی وقمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ

میں لگے گا شخصی وقار متاثر ہوگا ذہنی عوارض میں مبتلا کرسکتا ہے۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا۔ ازدواجی شراکتی و عدالتی معاملات میں منفی نتائج کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا احتیاط برتیں مقروض ہوسکتے ہیں۔ 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا شخصی وقار متاثر ہوگا۔

**صدقات وظائف و جواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ عطارد ہے جس کا عدد قسمت 5 ہے جبکہ اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے دونوں کو جمع کریں تو عدد 8 بنتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 8 رہے گا۔ اس کے مطابق "یا قدوس" روزانہ 800 مرتبہ بمعہ اول و آخر درود پاک 9 مرتبہ پڑھیں۔ اور ہر ماہ 800 گرام کالے چنے صدقہ کریں۔ آپ کا موافق نگینہ فیروزہ اور عقیق سیاہ ہیں، ان میں سے کوئی ایک نگینہ بروز جمعۃ المبارک بوقت طلوع آفتاب صدقہ کرکے پہنیں۔ اصلی سرٹیفائیڈ نگینے حاصل کرنے کے لئے امامیہ جنتری کے نمبر 0311 888 668 پر ابھی کال ملائیں۔

## میزان — LIBRA — 24 Sep - 23 Oct — ستارہ: زہرہ



دن: جمعہ — عدد: ٦ — حروف: ر، ت، ط

رنگ: ________ نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی

عنصر: ________ ہوا

جواہر: ________ ہیرا، اوپل

بہترین شریک حیات: ________ دلو، جوزا

ناموافق ساتھی: ________ جدی، حمل

**بیماریاں:** نزلہ زکام، سردرد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے نویں گھر میں حالت وبال میں رہے گا۔ بیرون ملک مقیم افراد کو مسائل کا سامنا ہوگا روحانی امور میں عدم دلچسپی ہوگی۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوکر، آپ کی ساکھ کو بحال کرے گا آپ کے عہدہ میں ترقی کا باعث بنے گا اور والد سے فوائد ملیں گے۔ سیارہ زحل چھٹے گھر میں رہتے ہوئے 25 مئی تک صحت کے حوالے سے محتاط کن ہوگا۔ اس کے بعد ساتویں گھر میں داخل ہوکر ڈھائی سال تک ازدواجی شراکتی و عدالتی معاملات میں مسائل کا باعث بنے گا۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک حالت شرف میں ہوگا، اس دوران عزت و وقار میں اضافہ ہوگا، ذہنی تفکرات سے آزادی میسر ہوگی۔ جبکہ 04 فروری سے 6 جون تک سیارہ زہرہ حالت وبال میں ہوگا، ذہنی تفکرات کا باعث بنے گا، اس دوران آپ پر تلخ مزاجی کا عنصر غالب رہے گا اور اس کے ساتھ 02 مارچ سے 13 اپریل تک زہرہ کی رجعت بھی ہوگی یعنی مجموعی طور پر رجعت کا دورانیہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک بانسبت وبال کے زیادہ پریشان کرسکتا ہے۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا جہاں اس کی پہلے گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی، چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے۔ لیکن کیتو کی پہلے گھر میں موجودگی عزت وقار میں کمی کا باعث ہوگی یا پھر ذہنی تفکرات میں الجھے رہیں گے۔ اس لیے بہتر ہے کہ شرف زہرہ کے اوقات میں کسی پابند شریعت انسان سے لوح زہرہ لکھوا کر پرس میں رکھیں تاکہ ذہنی عوارض اور شخصی وقار کے مسائل سے محفوظ رہ سکیں۔

**معاشی و مالی استحکام:** آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس دوران روزگار کے مسائل درپیش ہوں گے۔ رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا یہ بہت اچھی علامت ہے روزگار میں اضافہ ہوگا رزق کی فراوانی ہوگی۔

**تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں رہے گا۔ اس دوران دوست احباب سے کوئی خاص فائدہ متوقع نہیں ہے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا اس دوران بہن بھائیوں اور دوست احباب کی جانب سے اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ کیتو پہلے گھر میں رہ کر تمام سال آپ کے مزاج اور شخصی وقار کو متاثر کرے گا۔

**گھر والدہ رہائش جائیداد منگنی اولاد انعام اور لاٹری:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جبکہ پانچویں گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے۔ لیکن جدید نجوم میں تاحال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے پانچویں گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا۔ اس کی چوتھے گھر سے نظر تربیع ہوگی اس دوران جائیداد کی خرید و فروخت خاطر خواہ فائدہ دیتی نظر نہیں آرہی۔ پانچویں گھر کا حاکم سیارہ زحل کا ہبوطی دورانیہ، جو کہ 25 مئی سے آئندہ ڈھائی سال پر محیط ہوگا اس

دوران منگنی کرنی ہو تو زائچہ بنوا کر صحیح وقت کا انتخاب کریں ورنہ ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اولاد اور لاٹری کے حوالے سے بھی منفی نتائج دیکھنے کو ملیں گے۔

**صحت اور لاحق امراض:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا، اس دوران صحت کی خرابی ہو سکتی ہے، مختلف مسائل سے فکر لاحق رہے گی۔ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا اگر صحت کے مسائل بڑھ چکے تھے تو اس دوران معالج تبدیل کر کے دیکھیں ان شااللہ بہتری ہوگی۔

**شراکتی ازدواجی معاملات اور شادی بیاہ:** آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران حالتِ رجعت میں رہے گا۔ اس دوران عدالتی شراکتی وازدواجی معاملات میں منفی نتائج کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اگر آپ شعبہ وکالت سے منسلک ہیں تو اہم کیس کا بخوبی مطالعہ کریں کوئی اہم نقطہ نظر سے اوجھل ہونے کا امکان ہے۔ جبکہ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے ساتویں گھر میں حالت شرف میں ہوگا، شراکتی وازدواجی معاملات پر بہت اچھے اثرات مرتب ہوں گے۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ پہلے گھر میں حالت وبال میں ہوگا اور زائچہ کے ساتویں گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی، اس دوران شریک حیات سے جھگڑا یا رنجش پیدا ہو سکتی ہے۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو ساتویں گھر میں مقیم ہوگا۔ اس دوران عدالتی وشراکتی معاملات میں منفی نتائج کا سامنا ہوگا۔ اس حوالے سے محتاط کن دورانیہ ابتدائے سال سے 24 فروری تک ہوگا کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی ساتویں گھر میں موجودگی منفی نتائج دے گی۔

**وراثتی معاملات قرضے:** آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے وراثتی معاملات کے حوالے سے بہترین اثرات مرتب کرے گا۔ 02 مارچ سے 13 اپریل کے دوران سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا۔ اس دوران قرض کا لین دین نہ کریں ورنہ ادائیگی التوا کا شکار ہوگی۔ 04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا، اس دوران مثبت نتائج ملیں گے۔ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا اس دوران وراثتی معاملات التوا کا شکار ہوں گے۔

**بیرون ملک سفر حج زیارات اور روحانی امور:** آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا بیرون ملک مقیم افراد کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا طویل سفر سے اجتناب کریں منفی نتائج کا امکان ہے۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ 15 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست اور 10 نومبر سے 28 نومبر تک رجعت کی حالت میں ہوگا۔ اس دوران بیرون ملک جانے کے خواہشمند افراد محتاط رہیں کسی فراڈ کا شکار ہو سکتے ہیں یا بیرون ملک پہنچ کر مسائل میں الجھ سکتے ہیں۔

**آپ کی ساکھ عہدہ اور تجارتی معاملات** آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے، یہ ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہوا آپ کی ساکھ اور عہدہ پر اثرانداز ہوتا ہے۔ بیک وقت دوستوں اور مخالفین میں بھی اضافہ کا باعث بنتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے دسویں گھر قیام پذیر ہو کر حالت اوج میں ہوگا۔ آپ کی ساکھ یا عہدہ میں بہتری کا امکان ہے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا آپ کے لیے انتہائی اچھے اثرات مرتب ہوں گے۔

**دیرینہ دوست احباب اور خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جو کہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ دیرینہ دوست احباب کی جانب سے منفی خبر آ سکتی ہے خواہشات کی ممکنہ تکمیل نہ ہو سکے گی۔ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے گیارہویں گھر میں رجعت کی ابتدا کر کے دسویں گھر میں جا کر مستقیم ہوگا۔ اس کی وجہ سے کسی قریبی دوست سے رابطہ منقطع ہو جائے گا۔ کیتو کی تمام سال گیارہویں گھر سے نظر تسدیس ہوگی، چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے یہ نظر خاص فائدہ مند نہیں ہوگی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے شرف کے برج میں ہوگا۔ دوست احباب میں روابط خوشگوار ہوں گے کوئی نیا کنٹریکٹ ہاتھ آ سکتا ہے۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران سیارہ شمس حالت ہبوط میں ہوگا کوئی دوست آپ سے ناراض ہو سکتا ہے۔ ذرا سی لاپرواہی سے کنٹریکٹ ہاتھ سے نکل سکتا ہے۔

**امیگریشن خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے اس سال تین مرتبہ 02 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست 10 نومبر سے 28 نومبر کے درمیان رجعت کی حالت سے

گزرے گا، اس دوران غیر متوقع پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے اور امیگریشن کے مسائل بہتری کی طرف نہیں جائیں گے۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد اپنے شرف کے گھر میں ہوگا اس دوران امیگریشن کے مسائل میں کمی واقع ہوگی۔ ممکن ہے بعض افراد کے تمام مسائل حل ہو جائیں۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا غیر متوقع پریشانیوں کا باعث بنے گا۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا صحت پر منفی اثرات مرتب ہوں گے۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا ازدواجی شراکتی و عدالتی معاملات میں خرابی پیدا ہو سکتی ہے۔ 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا غیر متوقع پریشانیوں کا باعث بن سکتا ہے۔

**صدقات وظائف و جواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ زہرہ ہے۔ جس کا عدد قسمت 6 ہے جبکہ اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے دونوں کو جمع کریں تو عدد 9 بنتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 9 رہے گا اس کے مطابق "یامالک" روزانہ 900 مرتبہ بمعہ اول و آخر 9 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ اور ہر ماہ 900 گرام گوشت صدقہ کریں۔ آپ کا موافق نگینہ فیروزہ اور نیلم ہیں ان میں سے کوئی ایک نگینہ بروز ہفتہ یا بدھ بوقت طلوع آفتاب صدقہ کر کے پہنیں لیکن یاد رہے نیلم اور فیروزہ ایک ساتھ نہ پہنیں ورنہ ایکسیڈنٹ ہو جائے گا۔ دونوں میں سے کوئی ایک نگینہ پہنیں۔

**نوٹ:** اصلی فیروزہ، نیلم اور دیگر سرٹیفائیڈ نگینے حاصل کرنے کے لئے امامیہ جنتری کے نمبر 03111 888 668 پر ابھی کال ملائیں نیز اپنے ستارے کے ماہانہ حالات جاننے کے لئے امامیہ جنتری آفیشل یوٹیوب چینل IMAMIAJANTRIOFFICIAL جوائن کریں۔

## SCORPIO
عقرب — سیارہ مریخ
24 Oct - 22 Nov

**دن:** منگل **عدد:** 9 **حروف:** ن، ذ، ض، ظ
**رنگ:** نیلا، سرخ
**عنصر:** آبی
**جواہر:** نیلم، راج، جیتی، موتی
**بہترین شریک حیات:** حوت، سرطان
**ناموافق ساتھی:** دلو، ثور، اسد
**بیماریاں:** سر، حلق و ناک کی بیماریاں، ہچکی، نزلہ، معدہ

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر میں حالت وبال میں رہے گا۔ وراثتی اور قرض کے معاملات میں منفی نتائج کا سامنا ہوگا۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں رہے گا اس دوران بیرون ملک سفر کے حوالے سے مسائل حل ہوں گے، حج زیارات کا امکان ہے۔ طویل سفر وسیلہ ظفر ہوں گے روحانی امور میں کامیابی حاصل ہوگی۔ سیارہ زحل پانچویں گھر میں رہتے ہوئے 25 مئی تک منگنی، اولاد، انعام اور لاٹری کے حوالے سے منفی نتائج سے دوچار کرے گا۔ اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا، اس دوران مختلف چیلنجز کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کیتو کی تمام سال بارہویں گھر میں موجودگی ڈپریشن کا شکار کر سکتی ہے۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران ذہنی تفکرات میں الجھے رہیں گے، رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے پہلے گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا، یہ بہت اچھی علامت ہے ذہنی تفکرات سے نجات ہوگی، شخصی وقار میں اضافہ ہوگا جو کہ محنت کا ثمر ہوگا۔

**معاشی و مالی استحکام:** آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں رہے گا روزگار کے مسائل پیدا ہوں گے۔ اخراجات میں اضافہ متوقع ہے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا اگر بے روزگار ہیں تو اس دوران برسر روزگار ہوں گے آمدن میں اضافہ ہوگا۔

**تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی گھر والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جبکہ چوتھے گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے لیکن جدید نجوم میں تا حال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے چوتھے گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا، اس کی تیسرے گھر سے نظر تربیع ہوگی اس دوران بہن بھائیوں کے تعلقات میں مسائل پیدا ہونے کا امکان ہے۔ چوتھے گھر کے حاکم سیارہ زحل کا ہبوطی دورانیہ جو کہ 25 مئی سے آئندہ ڈھائی سال کا ہوگا۔ لیکن اس میں 13 جولائی سے 28 نومبر تک بہت محتاط رہنا ہوگا کیونکہ اس دوران زحل کو رجعت ہوگی۔ اس میں جائیداد کی خرید فروخت میں منفی نتائج ملیں گے والدہ کی صحت کا خاص خیال رکھیں رہائش اول تو

تبدیل نہ کریں اور اگر لازمی ہو تو زائچہ بنوا کر صحیح وقت کا انتخاب کریں تا کہ نحوست کا غلبہ نہ ہو اور اچھے نتائج مل سکیں۔

**منگنی اولاد انعام اور لاٹری:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا۔ اس دوران منگنی سے اجتناب کریں ورنہ ناکامی کا سامنا ہوگا اگر مجبوری ہو تو کسی ماہر تقویم سے صحیح وقت کا انتخاب لازمی کروائیں۔ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا، اولاد منگنی اور لاٹری کے لیے اچھا وقت ہوگا۔ وہ خواتین جو اولاد سے محروم ہیں انہیں چاہیے اس دورانیہ میں معالج تبدیل کریں اور کسی اچھے معالج سے علاج کروائیں ان شاءاللہ صاحب اولاد ہوں گی۔

**صحت اور لاحق امراض:** آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران آپ کی صحت متاثر ہو سکتی ہے خوراک کا خاص خیال رکھیں ورزش کو معمول بنائیں، جبکہ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے چھٹے گھر میں شرف کی حالت میں ہوگا۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ مریخ بارہویں گھر میں حالت وبال میں ہوگا، اور زائچہ کے چھٹے گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی کوئی چیز گم ہو سکتی ہے اشیا سنبھال کر رکھیں۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو چھٹے گھر میں مقیم ہوگا اس دوران صحت کے حوالہ سے خرابی کا امکان ہے اس حوالے سے خطرناک دورانیہ ابتدائے سال سے 24 فروری تک ہوگا، کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی چھٹے گھر میں موجودگی ان دونوں کی وجہ سے منفی اثرات زیادہ ہوں گے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات وشادی بیاہ:** آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے ازدواجی شراکتی وعدالتی معاملات میں بہتری لائے گا۔ اگرچہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک کے دوران سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا اس دوران شادی نہ کریں ورنہ بلاوجہ لڑائی جھگڑا رہے گا۔ 04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا اس دوران مثبت نتائج ملیں گے۔ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا اس دوران عدالتی معاملات التوا کا شکار ہوں گے یا مقدمات کا فیصلہ خلاف توقع آئے گا۔

**وراثتی معاملات قرضے:** آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا، وراثتی معاملات پر منفی اثرات مرتب ہوں گے، سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ 15 مارچ سے 07 اپریل 18، جولائی سے 11 اگست، 10 نومبر سے 28 نومبر تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران وراثتی معاملات خراب ہوں گے کسی قریبی کی اطلاع غم آسکتی ہے۔

**بیرون ملک سفر حج زیارات، روحانی امور:** آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے یہ ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہوا آپ کی قسمت پر خاصہ اثرانداز ہوتا ہے، اس کی بدولت روحانی امور میں اکثر تغیر و تبدل کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے نویں گھر قیام پذیر ہو کر حالت اوج میں ہوگا۔ بیرون ملک جانے کے لیے راہ ہموار ہو سکتی ہے۔ طویل سفر وسیلہ ظفر ہوں گے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا بیرون ملک مقیم افراد کے مسائل حل ہوں گے۔ روحانی امور میں رغبت ہوگی ممکن ہے مقامات مقدسہ کا سفر نصیب ہو۔

**آپ کی ساکھ عہدہ اور تجارتی معاملات:** آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جو کہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ آپ کی ساکھ متاثر ہونے کا اندیشہ ہے، والد کی صحت کا خیال رکھیں منفی نتائج کا امکان ہے۔ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے دسویں گھر میں رجعت کی ابتدا کر کے نویں گھر میں جا کر مستقیم ہوگا۔ جس سے آپ کے تجارتی معاملات متاثر ہو سکتے ہیں۔ کیتو کی تمام سال دسویں گھر سے نظر تسدیس ہوگی چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے خاص فائدہ مند نہیں ہوگی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے شرف کے برج میں ہوگا، اس دوران ساکھ بحال ہوگی کسی نئے کام کی ابتدا اچھی ثابت ہوگی۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران سیارہ شمس حالت ہبوط میں ہوگا، کوئی نیا کام شروع نہ کریں۔

**دیرینہ دوست احباب اور خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے اس سال تین مرتبہ 02 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست ،10 نومبر سے 28 نومبر تک رجعت کی حالت سے گزرے گا اس دوران خواہشات کی تکمیل نہیں ہو سکے گی۔ کسی

## قوس SAGITTARIUS سیارہ مشتری
23 Nov - 22 Dec

دن: جمعرات عدد: ۳ حروف: ف



رنگ: سفید، سبز
عنصر: آتشی
جواہر: فیروزہ، حجر القمر
بہترین شریک حیات: حمل، اسد
ناموافق ساتھی: حوت، جوزا، سنبلہ

**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

### ستاروں کی گردش و اہم معاملات:

سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر میں حالت وبال میں ہوگا عدالتی شراکتی وازدواجی معاملات میں منفی نتائج کا سامنا ہوگا۔ 10 نومبر سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا اس دوران قرض کی ادائیگی کے اسباب مہیا ہوں گے۔ ڈوبی ہوئی رقم واپس ملنے کا امکان ہے۔ عزت وقار میں بھی اضافہ ہوگا۔ سیارہ زحل چوتھے گھر میں 25 مئی تک رہے گا۔ اس دوران جائیداد رہائش اور والدہ کی صحت سے متعلق پریشانی ہوسکتی ہے۔ اس کے بعد زحل پانچویں گھر میں داخل ہوگا ، ڈھائی سال منگنی اولاد انعام اور لاٹری کے حوالے سے منفی نتائج کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کیتو کی تمام سال گیارہویں موجودگی خواہشات کی تکمیل میں کچھ رکاوٹیں ڈالے گی۔

### عزت وقار و معاشرتی مقام:

آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں رہے گا۔ ذہنی تفکرات کا باعث بنے گا۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا۔ ذہنی سکون حاصل ہوگا عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ اس دوران مستقبل کے لیے کی گئی پلاننگز کے نتائج بہت اچھے ملیں گے۔

### معاشی و مالی استحکام تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی:

آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جبکہ تیسرے گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے لیکن جدید نجوم میں تاحال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حفیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے تیسرے گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا۔ اس کی دوسرے گھر سے نظر تربیع ہوگی، اس دوران معاشی مسائل پیدا ہوسکتے ہیں۔ تیسرے گھر کے حاکم سیارہ زحل کے ہبوطی دورانیہ جو کہ 25 مئی سے آئندہ ڈھائی سال کا ہوگا اس دوران بہن بھائیوں کے تعلقات پر منفی اثرات مرتب ہوں گے۔

دیرینہ دوست سے رابطہ میں کمی کا امکان ہے کوئی کنٹریکٹ ہاتھ سے جاسکتا ہے اس لیے محتاط رہیں۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد اپنے شرف کے گھر میں ہوگا کافی حد تک امیدوں کے مطابق نتائج ملیں گے۔ کوئی نیا کنٹریکٹ ہاتھ آسکتا ہے یا سابقہ کنٹریکٹ واپس آسکتا ہے۔

### امیگریشن خفیہ معاملات:

آپ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں ہوگا۔ غیر متوقع طور پر مسائل حل ہوں گے۔ امیگریشن کے معاملات میں بہتری کا امکان ہے۔ جبکہ 04 فروری سے 6 جون تک سیارہ زہرہ حالت وبال میں ہوگا، غیر متوقع پریشانی ہوسکتی ہے یا بے وجہ اداسی رہے گی۔ اور اس کے ساتھ 02 مارچ سے 13 اپریل تک زہرہ کی رجعت بھی ہوگی یعنی مجموعی طور پر رجعت کا دورانیہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک بانسبت وبال کے زیادہ پریشان کرسکتا ہے۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا جہاں اس کی بارہویں گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے۔ لیکن کیتو کی بارہویں گھر میں موجودگی امیگریشن اور دیگر خفیہ معاملات میں منفی نتائج سے دوچار کرے گی، بعض افراد ڈپریشن کا شکار ہوں گے اس لیے بہتر ہے کہ شرف زہرہ کے اوقات میں کسی پابند شریعت انسان سے لوح زہرہ لکھوا کر پرس میں رکھیں، تاکہ بے وجہ اداسی اور امیگریشن کے مسائل سے محفوظ رہ سکیں۔

### شمسی و قمری گرہن:

پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا امیدوں پر نحس اثرات مرتب ہوں گے۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا۔ اولاد انعام اور لاٹری کے حوالہ سے منفی نتائج سے دوچار کرے گا۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا مختلف چیلنجز کا سامنا ہوگا۔ 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا کنٹریکٹ ہاتھ سے جاسکتا ہے خواہشات پر منفی نتائج مرتب ہوں گے۔

### صدقات وظائف و جواہرات:

آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ مریخ ہے۔ جس کا عدد قسمت 9 ہے۔ جبکہ اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے۔ دونوں کو جمع کریں تو مفرد عدد 3 بنتا ہے لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 3 رہے گا۔ اس کے مطابق یا فتاح روزانہ 300 مرتبہ بمعہ اول و آخر درود پاک 9 مرتبہ پڑھیں اور ہر ماہ 300 گرام شکر بطور صدقہ کیڑے مکوڑوں کو ڈال دیں۔ آپ کا موافق نگینہ پکھراج ہے بروز سوموار بوقت طلوع آفتاب صدقہ کر کے پہنیں۔

**گھر والدہ رہائش و جائیداد:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچے کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا۔ اس دوران رہائش تبدیل نہ کریں اگر مجبوری ہو تو کسی ماہر تقویم سے صحیح وقت کا انتخاب لازمی کروائیں۔ والدہ کی صحت کا خاص خیال رکھیں، ورنہ بیمار ہونے کا واضح امکان ہے۔ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا، جائیداد اور رہائش کے لیے بہترین ثابت ہوگا۔ والدہ اگر بیمار ہیں تو بہت جلد روبہ صحت ہوں گی۔

**منگنی اولاد انعام اور لاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران لاٹری میں ہرگز دلچسپی نہ لیں، بھاری نقصان کا اندیشہ ہے۔ وہ خواتین جو حاملہ ہیں انہیں چاہیے کہ اپنا خیال رکھیں گائنی مسائل بڑھ سکتے ہیں۔ والدین اولاد پر توجہ دیں ان کا غلط سوسائٹی اختیار کرنے کا امکان ہے۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے پانچویں گھر میں شرف کی حالت میں ہوگا، گائنی مسائل حل ہوں گے اولاد کی خواہش مند خواتین معالج تبدیل کر کے اچھے معالج سے علاج کروائیں ان شاءاللہ صاحب اولاد ہوں گی۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ گیارہویں گھر میں حالت وبال میں ہوگا۔ اور زائچہ کے پانچویں گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی۔ خواتین لاپرواہی نہ کریں، حمل ضائع ہوسکتا ہے۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو پانچویں گھر میں مقیم ہوگا۔ اولاد کی جانب سے فکر مند ہوں گے۔ مجموعی طور پر سب سے زیادہ خطرے کا دورانیہ ابتدائے سال سے 24 فروری تک ہوگا، کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی پانچویں گھر میں موجودگی ان دونوں کی وجہ سے منفی اثرات زیادہ ہوں گے۔

**صحت اور لاحق امراض:** آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں ہوگا۔ بیماری کی شدت میں کمی واقع ہوگی، چیلنجز میں کمی ہوگی۔ 02 مارچ سے 13 اپریل تک کے دوران سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا۔ اس دوران خوراک کا خیال رکھیں، امراض معدہ لاحق ہونے کا امکان ہے۔ 04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا اس دوران صحت کی بحالی ہوگی۔ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا، اس دوران مشکلات میں اضافہ کا امکان ہے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ:** آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا، ازدواجی و شراکتی معاملات میں منفی نتائج کا سامنا ہوگا۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ جو کہ 15 مارچ سے 07 اپریل 18 جولائی سے 11 اگست اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران رجعت کی حالت سے گزرے گا۔ اس دوران شراکت داری نہ کریں اور نہ ہی شادی بیاہ کی تقریب منعقد کریں۔ اس سال عدالتی معاملات خلاف توقع رہیں گے۔

**وراثتی معاملات اور قرضے:** آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے۔ وراثتی اور قرض کے معاملات ملے جلے اثرات رکھتے ہیں۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر قیام پذیر ہو کر حالت اوج میں ہوگا، حصول قرض میں آسانی رہے گی۔ وراثتی معاملات حل ہوسکیں گے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک سیارہ مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا، اس دوران بہت بہترین نتائج ملیں گے، اگر آپ مقروض ہیں تو قرض ادائگی کے اسباب بن جائیں گے۔ اس بہترین وقت کو ضائع نہ ہونے دیں، رقم فضول خرچ نہ ہونے دیں۔

**بیرون ملک سفر حج زیارات اور روحانی امور:** آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جو کہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ بیرون ملک جانے کے خواہشمند افراد اس دوران پیشرفت نہ کریں منفی نتائج کا امکان ہے۔ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے نویں گھر میں رجعت کی ابتدا کر کے آٹھویں گھر میں جا کر مستقیم ہوگا۔ بیرون ملک جانے کے لیے پیشرفت نہ کریں رقم ڈوبنے کا خدشہ ہے۔ کیتو کی تمام سال نویں گھر سے نظر تسدیس ہوگی چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے خاص فائدہ مند نہیں ہوگی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے شرف کے برج کے میں ہوگا۔ اس دوران بیرون ملک اپلائی کرنے والوں کے لیے راہ ہموار ہوگی آسانیاں پیدا ہوں گی۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران سیارہ شمس حالت ہبوط میں ہوگا اس دوران بیرون ملک عارضی مقیم افراد مسائل شکار ہوسکتے ہیں۔

**آپ کی ساکھ عہدہ اور تجارتی معاملات:** آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے اس سال تین مرتبہ رجعت کی

حالت سے گزرے گا اس کا دورانیہ 02 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست، اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے درمیان ہوگا۔ اس دوران کوئی نیا کام شروع نہ کریں ورنہ نقصان سے دوچار ہوں گے۔ گردنواح پر نظر رکھیں مخالفین ساکھ کو نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد اپنے شرف کے گھر میں ہوگا نئے کام کی ابتدا اچھی ہوگی تجارتی معاملات میں فائدہ ہوگا۔

**دیرینہ دوست احباب اور خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں ہوگا کوئی نیا کنٹریکٹ ہاتھ آسکتا ہے۔ خواہشات کی تکمیل کے لیے بہترین وقت ہوگا۔ جبکہ 04 فروری سے 6 جون تک سیارہ زہرہ حالت وبال میں ہوگا، پرانے دوستوں سے دوری ہو سکتی ہے۔ 02 مارچ سے 13 اپریل تک زہرہ کی رجعت بھی ہوگی یعنی مجموعی طور پر رجعت کا دورانیہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک بانسبت وبال کے زیادہ منفی نتائج کا حامل ہوگا۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا، جہاں اس کی گیارہویں گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی۔ چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے لیکن کیتو کی گیارہویں گھر میں موجودگی پرانے دوستوں میں سے کوئی دور ہو جائے گا یا رابطہ کم ہو جائے گا۔

**امیگریشن خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک رجعت کی حالت میں رہے گا اس دوران غیر متوقع پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ رواں سال 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر سے نظر مثلیث قائم کرے گا۔ ایک اچھی علامت ہے اس دوران خفیہ معاملات اور امیگریشن کے مسائل حل ہوں گے۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا آپ کی ساکھ متاثر ہو سکتی ہے۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا گھریلو معاملات میں منفی نتائج کا سامنا کرنا پڑے گا۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا اولاد کے لیے نحس ثابت ہوگا۔ 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا آپ کی ساکھ متاثر ہوگی والد کی صحت خراب ہوگی۔

**صدقات وظائف و جواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ مشتری ہے۔ جس کا عدد قسمت 3 ہے اور اس سال کا بادشاہ بھی مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے۔ دونوں کو جمع کریں تو مفرد عدد 6 بنتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 6 رہے گا۔ اس کے مطابق "یا علیم" روزانہ 600 مرتبہ اول و آخر 9 مرتبہ درود پاک کے ساتھ پڑھیں۔ اور ہر ماہ 600 گرام چاول بطور صدقہ کسی مستحق کو دے دیں۔ بصورت دیگر کیڑے مکوڑوں کو یا بہتے پانی میں ڈال دیں آپ کا موافق نگینہ مرجان ہے۔ بروز اتوار بوقت طلوع آفتاب صدقہ کر کے پہنیں۔

**نوٹ:** اصلی مرجان اور دیگر سرٹیفائیڈ نگینے حاصل کرنے کے لئے امامیہ جنتری کے نمبر 03111 888 668 پر ابھی کال ملائیں نیز اپنے ستارے کے ماہانہ حالات جاننے کے لئے امامیہ جنتری آفیشل یوٹیوب چینل IMAMIAJANTRIOFFICIAL جوائن کریں۔

## جدی CAPRICORN سیارہ: زحل

23 Dec - 20 Jan



**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ **حروف:** ج، خ، گ

**رنگ:** سرخ، بھورا، خاکی

**عنصر:** خاکی

**جواہر:** سفید رنگ سلیمانی، یاقوت

**بہترین شریک حیات:** ثور، سنبلہ

**ناموافق ساتھی:** حمل، سرطان، میزان

**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظام ہضم

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر میں حالت وبال میں ہوگا۔ صحت کے معاملات پر توجہ دینا ہوگی اس کے بعد مشتری ساتویں گھر میں داخل ہو کر آئندہ سال 30 جون تک ازدواجی شراکتی و عدالتی معاملات میں بہت بہتری لائے گا۔ سیارہ زحل تیسرے گھر میں 25 مئی تک رہے گا اس دوران تعلقات عامہ میں محتاط رہیں۔ اس کے بعد زحل چوتھے گھر میں داخل ہوگا ڈھائی سال منگنی جائیداد رہائش اور والدہ کی صحت کے مسائل رہیں گے۔ کیتو کی تمام سال دسویں گھر میں موجودگی ساکھ خراب کر سکتی ہے۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام معاشی و مالی استحکام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جبکہ دوسرے گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے۔ لیکن جدید نجوم میں تاحال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے دوسرے گھر کے احکامات بھی حسب سابق زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا۔ اس کی پہلے گھر سے نظر تربیع ہوگی، مخالفین عزت وقار خراب کرنے کی کوشش کریں گے۔ دوسرے گھر کا حاکم

سیارہ زحل کا ہبوطی دورانیہ جو کہ 25 مئی سے آئندہ ڈھائی سال کا ہوگا اس دوران آمدن میں عدم توازن رہے گا۔

**تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کی دیگر سیارگان سے دوستی، دشمنی، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا، اس دوران تعلقات عامہ سے کوئی خاطر خواہ فائدہ نہیں ہوگا۔ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا اور اس کی تیسرے گھر سے نظر تثلیث بھی ہوگی۔ تعلقات میں بہتری ہوگی قریبی سفر وسیلہ ظفر ہوں گے۔ بہن بھائیوں سے اچھی خبر ملے گی۔

**گھر والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران والدہ کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ جائیداد کی خرید فروخت اور رہائش کی تبدیلی نیک ثابت نہیں ہوگی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے چوتھے گھر میں شرف کی حالت میں ہوگا، گھریلو ماحول سازگار ہوگا۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ مریخ دسویں گھر میں حالت وبال میں ہوگا، اور زائچہ کے چوتھے گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی۔ اس دوران جائیداد کے معاملات منفی نتائج کے حامل ہوں گے۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو چوتھے گھر میں مقیم ہوگا۔ جائیداد، والدہ یا گھریلو ماحول سے فکر مند ہوں گے۔ مجموعی طور پر محتاط کن دورانیہ ابتدائے سال سے 24 فروری تک ہوگا کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی گھر میں موجودگی کی وجہ سے منفی اثرات ہوں گے۔

**منگنی اولاد انعام لاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں ہوگا۔ اس دوران لاٹری میں قسمت آزمائی کر سکتے ہیں مثبت نتائج کا امکان ہے۔ منگنی کے لیے بھی نیک وقت ہوگا۔ اس کے علاوہ وہ مرد و خواتین جو بے اولاد ہیں، اگر معالج تبدیل کر کے علاج شروع کریں تو ان شاءاللہ بہترین نتائج ملیں گے۔ 02 مارچ سے 13 اپریل کے دوران میں سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا اس دوران اولاد کی جانب سے فکر مند ہوں گے یا کوئی خبر غیر مصدقہ آسکتی ہے۔ 04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا، قسمت آزمائی کر سکتے ہیں۔ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا۔ اس دوران قسمت آزمائی میں رقم ضائع نہ کریں۔

**صحت اور لاحق امراض:** آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا، صحت کا خاص خیال رکھیں۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ رجعت کی حالت سے گزرے گا جو کہ 15 مارچ سے 07 اپریل 18 جولائی سے 11 اگست اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران ہوگا۔ اس دورانیہ میں کسی سے بحث و مباحثہ سے اجتناب کریں ورنہ لڑائی کا قوی امکان ہے۔ اس دوران طبیعت خراب ہو تو لاپرواہی نہ کریں ورنہ صحت شدید متاثر ہو سکتی ہے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ:** آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے جو کہ شراکتی اور ازدواجی معاملات پر خاصہ اثر انداز ہوتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر قیام پذیر ہو کر حالت اوج میں ہوگا۔ ازدواجی معاملات کے لیے سعد ہوگا۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری آپ کے ساتویں گھر میں حالت شرف میں ہوگا۔ اس دوران دیرینہ ازدواجی مسائل بھی حل ہو سکیں گے۔ شادی بیاہ کے لیے سازگار وقت ہوگا نئے کام کی شراکت داری اچھی ثابت ہوگی۔

**وراثتی معاملات اور قرضے:** آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جو کہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ قرض کا لین دین ہرگز نہ کریں ورنہ ادائیگی یا وصولی کے مسائل کا سامنا رہے گا۔ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے آٹھویں گھر میں رجعت کی ابتدا کر کے ساتویں گھر میں جا کر مستقیم ہوگا قرض کے لیے اچھا نہ ہوگا کسی اپنے کی خبر غم آسکتی ہے۔ صدقہ دیتے رہیں کیتو کی تمام سال آٹھویں گھر سے نظر تسدیس ہوگی، چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے خاص فائدہ مند نہیں ہوگی 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے شرف کے برج میں ہوگا اس دوران قرض کا لین دین اچھا ثابت ہوگا۔ وراثتی معاملات بھی گفت و شنید سے حل ہو سکیں گے۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران سیارہ شمس حالت ہبوط میں ہوگا۔ قرض اور وراثتی معاملات خرابی کا شکار ہوں گے۔

**بیرون ملک سفر حج زیارات اور روحانی امور:** آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے اس سال تین مرتبہ رجعت

کی حالت سے گزرے گا جو کہ 02 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران ہوگا۔ اس دوران بیرون ملک مقیم افراد پریشان ہوسکتے ہیں بیرون ملک جانے کے خواہشمند افراد کے معاملات التوا کا شکار ہوں گے یا پھر بیرون ملک جانا سازگار ثابت نہیں ہوگا۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد اپنے شرف کے گھر میں ہوگا اس دوران بیرون ملک جانا سازگار ثابت ہوگا کسی نئے ورد وظیفہ کی ابتدا اچھی ثابت ہوگی۔

**آپ کی ساکھ عہدہ اور تجارتی معاملات:** آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں ہوگا۔ آپ کی ساکھ کے لیے اچھا ثابت ہوگا تجارتی معاملات کے لیے بھی سازگار ہوگا، جبکہ 04 فروری سے 6 جون تک سیارہ زہرہ حالت وبال میں ہوگا۔ مخالفین ساکھ کو نقصان پہنچانے کی سازش کریں گے۔ 02 مارچ سے 13 اپریل تک زہرہ کی رجعت بھی ہوگی یعنی مجموعی طور پر رجعت کا دورانیہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک بانسبت وبال کے زیادہ منفی نتائج کا حامل ہوگا۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا جہاں اس کی دسویں گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی۔ چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں، اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے۔ ورنہ ساکھ کے متاثر ہونے کا خدشہ تھا، کیتو کی دسویں گھر میں موجودگی تجارتی معاملات میں سوائے سعد اوقات کے فائدہ مند نہیں ہے۔

**دیرینہ دوست احباب اور خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹیں حائل ہوں گی۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا۔ یہ ایک اچھی علامت ہوگا اس دوران دوست احباب سے اچھی خبر ملے گی نتائج مثبت رہیں گے۔

**امیگریشن خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں رہے گا۔ گذشتہ سال 09 اکتوبر سے رواں سال 04 فروری تک مشتری کی رجعت ہوگی۔ غیر متوقع پریشانی کا باعث بن سکتا ہے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا غیر متوقع طور پر مسائل حل ہونے کا امکان ہے۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا بیرون ملک مقیم افراد اپنا خاص خیال رکھیں۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا بہن بھائیوں کے حوالہ سے منفی نتائج کا امکان ہوگا۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا جائیداد اور والدہ کے حوالے سے نحس ہوگا۔ 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا بیرون ملک مقیم افراد کے لیے پریشانی کا باعث بن سکتا ہے۔

**صدقات وظائف وجواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ زحل ہے جس کا عدد قسمت 8 ہے۔ اور اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے۔ دونوں کو جمع کریں تو مفرد عدد 2 بنتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 2 رہے گا۔ اس کے مطابق "یا ودود" روزانہ 200 مرتبہ، اول و آخر 9 مرتبہ درود پاک کے ساتھ پڑھیں۔ اور ہر ماہ 200 یا 2000 گرام سیاہ چنے بطور صدقہ کسی مستحق کو دے دیں۔ آپ کا موافق نگینہ فیروزہ ہے بروز جمعۃ المبارک بوقت طلوع آفتاب صدقہ کر کے پہنیں۔








دن: ہفتہ عدد: ۸ حروف: س، ش، ص، ث
رنگ: خاکی، بھورا، نیلا
عنصر: ہوا
جواہر: نیلم، حدید، عقیق سیاہ
بہترین شریک حیات: جوزا، میزان
ناموافق ساتھی: ثور، اسد، عقرب
بیماریاں: آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر میں حالت وبال میں ہوگا۔ منگنی اولاد اور لاٹری میں منفی نتائج ملیں گے۔ اس کے بعد مشتری چھٹے گھر میں داخل ہو کر آئندہ سال 30 جون تک حالت شرف میں ہوگا۔ رنجشوں کا خاتمہ ہوگا صحت کے لیے اچھا ثابت ہوگا۔ سیارہ زحل دوسرے گھر میں 25 مئی تک رہے گا۔ اس دوران روزگار کے مسائل کا امکان ہے یا معاشرتی مقام تنزلی کی طرف جا سکتا ہے۔ اس کے بعد زحل تیسرے گھر میں داخل ہوگا ڈھائی سال بہن بھائیوں میں کشیدگی ہوسکتی ہے۔ مزاج پر کنٹرول

رکھنا ہوگا۔ کیتو کی تمام سال نویں گھر میں موجودگی بیرون ملک کے حوالے سے کی گئی کوششوں میں منفی نتائج سے دوچار کرسکتی ہے۔

**عزت وقار و معاشرتی مقام:** آپ کے زائچہ کے پہلے گھر کا حاکم سیارہ یورینس ہے لیکن جدید نجوم میں تا حال یورینس کے دیگر سیارگان سے تعلقات، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے پہلے گھر کے احکامات حسب روایت زحل سے لگائے جاتے ہیں۔ سیارہ زحل کے ہبوطی دورانیہ جوکہ 25 مئی سے آئندہ ڈھائی سال کا ہوگا اس میں عزت وقار پر منفی اثرات مرتب ہوسکتے ہیں۔

**معاشی و مالی استحکام:** جدید نجوم کے مطابق آپ کے زائچہ کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ نیپچون ہے لیکن جدید نجوم میں سیارہ نیپچون کے دیگر سیارگان سے دوستی، دشمنی، شرف، اوج، طرح، فرح، حضیض، ہبوط، وبال اور ترفع جیسی کیفیات کا تعین نہ ہونے کی وجہ سے حسب روایت قدیم نجوم کے سیارہ مشتری سے احکامات لگائے جاتے ہیں گذشتہ سال سے رواں سال 10 جون تک مشتری حالت وبال سے گزرے گا۔ اور سیارہ زحل دوسرے گھر میں 25 مئی تک رہے گا۔ اس سے آمدن میں عدم توازن رہے گا۔ 10 جون سے مشتری اپنے شرف کے گھر میں داخل ہوگا روزگار میں اضافہ ہوگا۔

**تعلقات خاص و عام اور بہن بھائی:** آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ مریخ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری کے دوران رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران تعلقات عامہ میں منفی نتائج کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک سیارہ شمس زائچہ کے تیسرے گھر میں شرف کی حالت میں ہوگا، بہن بھائیوں سے تعلقات اچھے رہیں گے۔ قریبی سفر وسیلہ ظفر ہوگا۔ 07 اگست سے 22 ستمبر تک آپ کے زائچہ کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ مریخ نویں گھر میں حالت وبال میں ہوگا، اور زائچہ کے تیسرے گھر سے نظر مقابلہ بھی قائم ہوگی، اس دوران بہن بھائیوں سے رنجش ہوسکتی ہے مزاج پر کنٹرول رکھیں۔ 12 جنوری سے آئندہ سال 27 جولائی تک راہو تیسرے گھر میں مقیم ہوگا۔ تعلقات عامہ پر منفی اثرات کا امکان ہے۔ مجموعی طور پر سب سے زیادہ خطرے کا دورانیہ ابتدائے سال سے 24 فروری تک ہوگا۔ کیونکہ اس دوران مریخ کی رجعت اور راہو کی گھر تیسرے میں موجودگی ان دونوں کی وجہ سے منفی اثرات کافی ہوں گے۔

**گھر والدہ رہائش و جائیداد:** آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں ہوگا۔ اس دوران جائیداد اور رہائش کے مسائل حل ہوسکیں گے۔ 02 مارچ سے 13 اپریل کے دوران سیارہ زہرہ حالت رجعت میں ہوگا۔ اس دوران اولاد، والدہ کی صحت کا خیال رکھیں پریشانی آسکتی ہے۔ 04 جولائی سے 31 اگست تک سیارہ زہرہ اوج کی حالت میں ہوگا گھریلو ماحول سازگار رہے گا۔ 19 ستمبر سے 14 اکتوبر تک سیارہ زہرہ ہبوطی کیفیت میں ہوگا اس دوران گھریلو ماحول خراب ہوگا۔

**منگنی اولاد انعام لاٹری:** آپ کے زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد 14 فروری سے 03 مارچ تک ہبوطی کیفیت سے گزرے گا لاٹری میں حصہ نہ لیں۔ سیارہ عطارد اس سال تین مرتبہ رجعت کی حالت سے گزرے گا۔ جوکہ 15 مارچ سے 07 اپریل 18، جولائی سے 11 اگست، 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران ہوگا۔ وہ خواتین جو اس دوران حاملہ ہوں انہیں صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا، ورنہ حمل ساقط ہوجائے گا۔ بچوں کی صحت پر خاص توجہ دیں۔

**صحت اور لاحق امراض:** آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر کا حاکم سیارہ قمر ہے ہر ماہ مختلف کیفیات سے گزرتا ہے، صحت پر خاص اثرانداز ہوتا ہے۔ 21 جون سے 22 جولائی تک سیارہ شمس آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر قیام پذیر ہوکر حالت اوج میں ہوگا۔ صحت کے مسائل کے لیے معالج تبدیل کریں۔ اچھے نتائج ملیں گے 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری آپ کے چھٹے گھر میں حالت شرف میں ہوگا۔ اس دوران دیرینہ رنجش کا خاتمہ ممکن ہوگا، دشمنوں کی سازشیں بے نقاب ہوں گی۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ:** آپ کے زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ شمس ہے جوکہ 20 جنوری سے 18 فروری تک حالت وبال میں ہوگا۔ ازدواجی معاملات میں خرابی پیدا ہوسکتی ہے۔ مزاج پر کنٹرول رکھیں، گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک مریخ آپ کے ساتویں گھر میں رجعت کی ابتدا کرکے چھٹے گھر میں جا کر مستقیم ہوگا۔ ازدواجی معاملات میں منفی صورت حال پیدا ہوگی۔ کیتو کی تمام سال ساتویں گھر سے نظر تسدیس ہوگی، چونکہ کیتو اور شمس مخالف ہیں اس لیے خاص فائدہ مند نہیں ہوگی۔ 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس اپنے شرف کے برج میں ہوگا۔ اس دوران عدالتی معاملات میں بہتری آئے گی۔ شادی بیاہ کے لیے موزوں وقت ہوگا۔ جبکہ 22 ستمبر سے 23 اکتوبر کے دوران سیارہ شمس حالت ہبوط میں ہوگا۔ شریک حیات سے عدم دلچسپی کا باعث بن سکتا ہے۔

**وراثتی معاملات اور قرضے:** آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے، اس سال تین مرتبہ رجعت کی حالت سے گزرے گا۔ جوکہ

02 مارچ سے 07 اپریل، 18 جولائی سے 11 اگست اور 10 نومبر سے 28 نومبر کے دوران ہوگا۔ اس دوران قرض کا لین دین ہرگز نہ کریں، ورنہ ادائیگی یا وصولی میں مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ 02 ستمبر سے 18 ستمبر کے دوران سیارہ عطارد اپنے شرف کے گھر میں ہوگا، اس دوران وراثتی معاملات حل ہوں گے۔ اور قرض لین دین بہتر ثابت ہوگا۔

**بیرون ملک سفر حج زیارات اور روحانی امور:** آپ کے زائچہ کے نویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ ہے۔ جو کہ 03 جنوری سے 04 فروری تک اپنے شرف کے گھر میں ہوگا۔ مقامات مقدسہ کی زیارت کا شرف حاصل ہونے کا امکان ہے۔ جبکہ 04 فروری سے 06 جون تک سیارہ زہرہ حالت وبال میں ہوگا۔ 02 مارچ سے 13 اپریل تک زہرہ کی رجعت بھی ہوگی۔ یعنی مجموعی طور پر رجعت کا دورانیہ 02 مارچ سے 13 اپریل تک با نسبت وبال کے زیادہ منفی نتائج کا حامل ہوگا۔ 25 مئی کو سیارہ زحل برج حمل میں داخل ہوگا۔ جہاں اس کی نویں گھر سے ڈھائی سالہ دور میں نظر مقابلہ رہے گی۔ چونکہ سیارہ زہرہ اور زحل آپس میں دوست ہیں اس لیے خاص پریشانی کی بات نہیں ہے کیتو کی نویں گھر میں موجودگی روحانی مسائل پیدا کرے گی۔

**آپ کی ساکھ عہدہ اور تجارتی معاملات:** آپ کے زائچہ کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ ہے جو کہ گذشتہ سال 07 دسمبر سے رواں سال 24 فروری تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ اس دوران مخالفین آپ کی کمزوریوں سے فائدہ اٹھائیں گے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے زائچہ کے دسویں گھر سے نظر تثلیث قائم کرے گا یہ ایک اچھی علامت ہوگا اس دوران ساکھ بحال ہوگی۔

**دیرینہ دوست احباب اور خواہشات:** آپ کے زائچہ کے گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو کہ گذشتہ سال 26 مئی سے رواں سال 10 جون تک حالت وبال میں رہے گا۔ کوئی کنٹریکٹ منفی نتائج سے دوچار کرسکتا ہے۔ 10 جون سے آئندہ سال 30 جون تک مشتری اپنے شرف کے گھر میں ہوگا خواہشات کی تکمیل ہوگی دیرینہ دوستی بحال ہوگی۔

**امیگریشن خفیہ معاملات:** آپ کے زائچہ کے بارہویں گھر کا حاکم سیارہ زحل ہے جو کہ رواں سال 25 مئی سے ڈھائی سال کے لیے حالت ہبوط میں داخل ہوگا، اس کی بارہویں گھر سے نظر تربیع ہوگی خفیہ دشمن وار کریں گے۔ زحل کا ہبوطی دورانیہ جو کہ 25 مئی سے آئندہ ڈھائی سال کا ہوگا، اس دوران غیر متوقع پریشانیاں آئیں گی وقتاً فوقتاً صدقات دیتے رہیں۔

**شمسی و قمری گرہن:** پہلا قمری گرہن 14 مارچ کو برج سنبلہ میں لگے گا قرض لین دین پر منفی اثرات مرتب ہوں گے۔ سال کا دوسرا قمری گرہن 07 ستمبر کو برج حوت میں لگے گا آمدن فضول خرچ ہوگی یا کمی واقع ہوگی۔ پہلا شمسی گرہن 29 مارچ کو برج حمل میں لگے گا، بہن بھائیوں پر منفی اثرات مرتب کرے گا۔ 21 ستمبر کو برج سنبلہ میں لگے گا مقروض ہوسکتے ہیں بجٹ کا صحیح استعمال کریں صدقہ دیں ورنہ کسی کی خبر غم آسکتی ہے۔

**صدقات وظائف و جواہرات:** آپ کے ذاتی برج کا حاکم سیارہ یورینس/زحل ہے جس کا عدد قسمت 4 ہے اور اس سال کا بادشاہ مشتری ہے جس کا عدد 3 ہے۔ دونوں کو جمع کریں تو عدد 7 بنتا ہے۔ لہٰذا اس سال آپ کا عدد قسمت 7 رہے گا۔ اس کے مطابق "یا غنی" روزانہ 700 مرتبہ، اول و آخر 9 مرتبہ درود پاک کے ساتھ پڑھیں۔ اور ہر ماہ 700 گرام چاول کا صدقہ کسی مستحق کو دے دیں۔ آپ کا موافق نگینہ اوپل ہیرا اور فیروزہ ہیں بروز جمعۃ المبارک بوقت طلوع آفتاب صدقہ کرکے پہنیں۔

**نوٹ:** اصلی اوپل، ہیرا، فیروزہ اور دیگر سرٹیفائیڈ نگینے حاصل کرنے کے لئے امامیہ جنتری کے نمبر 03111 888 668 پر ابھی کال ملائیں نیز اپنے ستارے کے ماہانہ حالات جاننے کے لئے امامیہ جنتری آفیشل یوٹیوب چینل IMAMIAJANTRIOFFICIAL جوائن کریں۔

## حوت PISCES سیارہ مشتری
20 Feb - 20 Mar



دن: جمعرات عدد: ۳،۷ حروف: د،ح

رنگ: سبز، بھورا، خاکی

عنصر: آبی

جواہر: زمرد، یاقوت

بہترین شریک حیات: سرطان، عقرب

ناموافق ساتھی: جوزا، سنبلہ، قوس

بیماریاں: امراض قلب، درد شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** سیارہ مشتری ابتدائے سال سے 10 جون تک آپ کے زائچہ کے چوتھے گھر میں حالت وبال میں ہوگا گھریلو ماحول خراب ہوگا۔ اس کے بعد مشتری پانچویں گھر میں داخل ہوکر آئندہ سال 30 جون تک حالت شرف میں ہوگا۔ اولاد کے حوالے سے بہترین ثابت ہوگا، جن افراد کے رشتے التوا کا شکار ہیں ان کے لیے اب نسبت طے پاجانے کے قوی امکانات ہوں گے۔ کوئی بڑا انعام لگ سکتا ہے۔ سیارہ زحل پہلے گھر میں 25 مئی تک رہے گا اس دوران شخصی وقار متاثر ہوگا۔ اور اس کے بعد ساڑھ ستی کا دوسرا ڈھائی سالہ دور شروع ہوگا۔ اس میں

